# نوروز عالم افروز افق اہل یونان ۲۰ مارچ سنہ ۱۹۹۷ء

زائچہ بادشاہ سال برہسپتی یعنی مشتری بحساب اہل یونان (رسالن)

۵ چندر
۶ منگل راہو
۸
۹ پلوٹو
۷
۱۰
۴
۱ نیپچون
۳
سورج بدھ سنیچر
۱۱ برہسپتی یورنس
۱۲ شکر کیتو
۲

بادشاہ سال اہل ہند منگل

۱۰ یورنس برہسپتی
۹
۸ پلوٹو
۷
۶ راہو
۱۱
۵ منگل
۱۲ سنیچر کیتو
۲
۴
۳
۱ سورج بدھ شکر

نوروز عالم افروز یعنی دنیا کے آغاز ہونے کا پہلا دن۔ دُنیا کے مختلف مذاہب نے اپنی اپنی روایات کے مطابق ایک خاص دن نوروز کا مقرر کیا ہے۔ اہل ہند پُرانے دھرم شاستروں کے مُطابق چیت شدی یکم تحتی کو برہماجی نے دنیا کا آغاز کیا تھا۔ اہل اسلام کا نوروز یکم محرم سے مانا جاتا ہے۔ اہل کرشچین (یورپ) کا نوروز یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے۔

علم شمس جیوتش کے مطابق جس روز آفتاب اپنے محور پر سیدھی رفتار سے بارہ راشیوں میں گردش کرتا ہوا ایک سال کے بعد پھر نقطۂ اعتدال کے عین مشرق میں برج حمل (میکھ راشی) میں داخل ہوتا ہے۔ اسی روز سال کا نیا دن شروع ہوتا ہے۔ جس کو اہل ہندو وبیساکھی کہتے ہیں۔ اہل یونان اور علم جعفر کے ماہرین کے لئے یہ دن بڑا مبارک ہوتا ہے۔ یہ وقت عمل اور تعویذات تیار کرنے کے لئے نہایت متبرک اور پُرتاثیر مانا جاتا ہے۔

## تحویل آفتاب عالمتاب بر نقطۂ اعتدال

اہل یونان کے حساب سے تاثیرات کو ایک ظہور کا داخلہ ۲۰ مارچ سنہ ۱۹۹۷ء بروز دیروار کو رات ۷ بجکر ۸ منٹ پر تُلا لگن میں نقطۂ اعتدالی میں واقع ہوگا۔ بادشاہ سال برہسپت یعنی مشتری ایک بوڑھے براہمن کی گول شکل لئے ہوئے۔ سونے یا سونے جیسی دھات (پیتل وغیرہ) کے مُرغ کی سواری کئے ہوئے۔ ہاتھ میں سونے یا پیتل کے تعویذ پہنے ہوئے۔ پوشاک بہ رنگ زرد۔ سر پر پروں کی کلغی۔ گھٹنے پر دوشالہ بہ رنگ زرد پہنے ہوئے ہوگا۔ برہسپت فلک ششم اور جنوبی سمت کا مالک ہے۔ اس کی خوراک میوہ جات بہ رنگ بادام، دودھ سے بنی کھیر، بیسن کی برفی، رنگ برنگی مٹھائی، پھل میں کیلے، امرود، سیب اور پپیتا ہوگا۔ زائچہ نوروز میں تُلا لگن طلوع ہوا ہے۔ لگن کا مالک شکر چھٹے خانے میں اگرچہ اُوچ راشی (مین) کا ہو کر پڑا ہوا ہے۔ ساتھ میں کیتو پڑا ہے اور ان پر منگل کی خاص ساتویں نظر پڑ رہی ہے۔ گرہ یوگ کے مُطابق دنیا کے بہت سے مُسلم ممالک کے اندرونی و باہری حالات بگڑ جائیں گے۔ پاکستان، افغانستان، عراق و عرب ممالک کے سیاسی حالات پیچیدہ ہوں گے۔ پاکستان کے سیاسی حالات غیر یقینی اور ڈانواڈول بنیں گے۔ اندرونی جھگڑے اور فسادات اور سیاسی ٹکراؤ کی واردائیں زیادہ ہوں گی۔

## عمل تحویل آفتاب

کا مبارک وقت بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم کے مُطابق رات ۷ بجکر ۸ منٹ سے شروع ہوگا۔ اس مبارک وقت کا اثر آدھی رات ایک بجکر ۸ منٹ تک رہے گا۔ اس عرصہ میں عملیات اور تعویذ تیار کرنا بڑا ہی پربھاوشالی (پُرتاثیر) ہوتا ہے۔ عامل کو چاہیئے کہ بروقت تحویل پاک اور صاف ہو کر ایک علیحدہ کمرے میں بیٹھ جائیے۔ دوسرا کوئی آدمی وہاں نہ ہو۔ کمرے میں صندل سفید جلا کر مشرق کی جانب منہ کر کے بیٹھ جائیے اور اپنے اشٹ دیوتا کا دھیان کر کے بھوجپتر یا سفید کاغذ پر ذیل کے تعویذوں میں سے کوئی تعویذ مور کے پر کے قلم سے اشٹ گندھ کے گھول سے لکھ کر پاس رکھیں۔ اس سے دنیاوی مشکلات حل ہوں گی۔ اشٹ گندھ سُرخ اور سفید چندن مشک کافور خس اگر، اگر کستوری گنگاجل میں گھول کر استعمال میں لائیں۔

قرضہ سے نجات کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| | ۶ | | |
| | ۹ | ۱۰ | ۱ |
| ۷ | ۵ | ۸ | |
| | | ۲ | |

روزگار کی ترقی کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

محبت کے لئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

## شکر۔ گرہ محرّم کا اثر (پھل) بابت سال سنہ ۱۴۱۸ھ ہجری

اسلامی مذہب کے مُطابق یکم محرّم سے نئی ہجری کا آغاز ہوتا ہے۔ اس روز جو یوم (وار) ہوتا ہے۔ اہل اسلام کے مُطابق وہی آئندہ برس کا راجہ (بادشاہ) ہوتا ہے۔ اسکو گرہ پھل بھی کہتے ہیں۔ آئندہ برس یکم محرم اور ہجری سن ۱۴۱۸ھ کا آغاز بیساکھ شدی تیج روہنی نچھتر کے وقت بروز شکروار (جمعہ) سے ہوگا۔ اس کے مطابق آئندہ برس ہجری کے مطابق سال کا بادشاہ شکر یعنی زہرہ ہوگا۔ اس کے زیر اثر مسلم ممالک میں حکام اور رعایا کے درمیان مخالفت اور ٹکراؤ کے حالات پیدا ہوں گے۔ پاکستان، ایران، عراق، افغانستان وغیرہ ممالک میں اندرونی گڑبڑ سیاسی ٹکراؤ، مذہبی تناؤ، قاتلانہ حملے اور دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہونگی۔ پاکستان میں گھریلو جنگ جیسے حالات بنیں گے۔ بھرشٹاچار، گھوٹبندی، لڑائی اور فسادات زیادہ ہوں گے۔ بیوپاریوں کو منافع کم ہوگا۔ روزمرہ کی اشیاء کی قیمتوں میں زبردست اضافہ ہوگا۔ عام رعایا پریشان رہے گی۔ انتہ۔ پنڈت پنالال جیوتشی

# شنی ساڑھ ستی ڈھیّا اور سونے پایا وغیرہ پر تبصرہ سنہ ۱۹۹۷ء

وکرمی سمت ۲۰۵۴ (سن ۹۸-۱۹۹۷ء) کی درمیانی مدت میں شنی ریوتی نچھتر اور مین راشی میں ہی گردش کرے گا۔ اس عرصہ میں یکم اگست کو وہ وکری ہوکر اسی راشی میں ۱۷ دسمبر سے مارگی ہوگا۔

یاد رہے شنی اپنی غروب اور وکری حالت میں نیک (شُبھ) پھل دینے والا ہوتا ہے اور ایسی حالت میں اس میں نیک پھل دینے کی طاقت بہت زیادہ تیز ہو جاتی ہے۔

جنم پتری اور جنم کنڈلی میں شنی اور دوسرے گرہوں کی اچھی حالت اور سمت در سمت کا پوری طرح دھیان رکھ کر شنی ساڑھ ستی اور ڈھیا وغیرہ کے ناقص اور نیک وسعید پھلوں کے بارے میں حتمی فیصلہ کرنا چاہیئے۔

سمت ۲۰۵۴ میں مین راشی میں گردش کرنے میکھ وغیرہ راشیوں شنی، ساڑھ ستی ڈھیا اور سونے پایا وغیرہ کے پھل اس طرح ہوتے ہیں :- کنبھ، مین اور میکھ راشی والوں کو شنی ساڑھ ستی کا ناقص اثر آئندہ برس ۹۸-۱۹۹۷ء تک رہے گا۔

جبکہ سنگھ اور دھن راشی والوں کو شنی کی ڈھیا کا ناقص اثر رہے گا۔

شنی ساڑھ ستی اور شنی کی ڈھیا ہونے کی وجہ سے نوکری اور دیگر کاموں میں رکاوٹیں، گھریلو الجھنوں میں اضافہ، صحت کی خرابی، ذہنی تناؤ، گھریلو پریشانیاں، عہدہ میں ترقی میں رکاوٹ، خرچ زیادہ آمدن کم جیسی صورتحال پیدا ہوتی ہے۔

## شنی کا ریوتی نچھتر اور مین راشی میں گردش کرنے کیوجہ سے میکھ راشی کا پھل

میکھ راشی :- اس راشی پر شنی کے دوسرے گھر میں ہونے سے ساڑھ ستی کا اثر ناقص (اشُبھ) رہے گا۔ کاروباری الجھنیں، قریبی لوگوں سے من مٹاؤ کیوجہ سے پریشانی رہے گی۔ لیکن پایا تانبہ سے چاندی ہوجانے سے گذارے لائق روزی اور وسائل حاصل ہوتے رہیں گے۔

برکھ راشی :- شنی ایکادشی کی حالت میں ہونے سے مذہبی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔ آرام و آسائش کے مواقع بڑھیں گے، تعلیم میں اضافہ، خاندان میں کوئی نیک وسعید کام ہوگا۔ سال کے نصف اوّل میں کچھ گھریلو الجھنوں میں اضافہ ہوگا۔

متھن راشی :- سوچی ہوئی اسکیموں و پروگراموں میں کامیابی ہوگی اعلیٰ عزت دار لوگوں کے ساتھ تعلقات بنیں گے۔ آرام و آسائش کے مواقعہ میں اضافہ ہوگا۔ لیکن پایا لوہا ہونے سے ذہنی تناؤ اور خرچ میں اضافہ رہے گا۔

کرک راشی :- فضول کی دوڑ دھوپ رہے گی۔ سخت محنت اور کوششوں کے بعد کاموں میں کامیابی ملے گی۔ ذہنی تناؤ اور بے چینی زیادہ رہے گی۔

سنگھ راشی :- اس راشی پر شنی کی ڈھیا اور پایا سونے کا ہونے سے نہایت سخت محنت کے بعد ہی گذارے لائق روزی حاصل ہوسکے گی۔ الجھنیں اور پوشیدہ فکریں زیادہ رہیں گی۔ آمدن کم اور خرچ کم رہے گا۔ اس برس کے نصف آخر میں صحت کا خاص طور پر دھیان رکھیں۔

کنیا راشی :- شنی کی ساتویں نظر اس پر رہے گی۔ ۱۳ جون تک راہو کی حالت ہونے کیوجہ سے برس کے نصف اوّل تک نہایت سخت حالات کا سامنا رہے گا۔ آمدن کم خرچ زیادہ، دماغی تناؤ و الجھنوں میں اضافہ، سال کے نصف آخر میں کچھ رکاوٹیں دور ہونگی اور بگڑے کام بنیں گے۔

تلا راشی :- آٹھویں گھر میں شنی اس راشی پر شبھ رہے گا۔ اچانک مالی فائدہ یا عہدہ میں ترقی کے راستے کھلیں گے۔ بیرونِ ملک جانے کے پروگرام بنیں گے۔ آرام و آسائش میں اضافہ ہوگا۔ سال کے نصف آخر میں بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے گا۔ خرچ زیادہ رہے گا۔

برشچک راشی :- شنی پانچویں گھر میں پوجیہ رہے گا۔ لیکن شنی کا پایا تانبہ ہونے سے سخت محنت اور دقتوں کے باوجود گذارے لائق آمدن کے ذریعہ بنے رہیں گے۔ اعلیٰ افسروں کے ساتھ تعلقات بنیں گے۔

دھن راشی :- شنی کی ڈھیا کا ناقص اثر بھی اس پر رہے گا۔ فضول کی دوڑ دھوپ اور فضول خرچی بڑھے گی۔ گھریلو الجھنوں میں اضافہ رہے گا۔ ذہنی تناؤ بڑھے گا۔ لیکن کا پایا (چاندی) شبھ ہونے سے گذارے لائق آمدن کے ذریعہ پیدا ہوتے رہیں گے۔

مکر راشی :- شنی تیسرے مقام پر ہونے سے شبھ رہے گا۔ مالی فائدہ اور دیگر۔ آرام و آسائش میں اضافہ ہوگا۔ گھر میں کوئی نیک کام ہوگا۔ شبھ کاموں کے یوگ ہیں۔ شنی کا پایا سونا ہونے سے کاروباری اور گھریلو الجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ میں اضافہ رہے گا۔

کنبھ راشی :- دوسرا شنی پوجیہ رہے گا۔ شنی ساڑھ ستی اترتی ہوئی حالت میں آخری چرن ہوگی۔ سال کے نصف آخر میں مالی اور گھریلو مسائل کیوجہ سے سخت محنت والے حالات بنیں گے۔ رکاوٹوں کے باوجود کچھ بگڑے کام بنیں گے گذارے لائق وسائل حاصل ہوتے رہیں گے۔

مین راشی :- شنی ساڑھ ستی درمیانی حالت میں رہے گی۔ آمدن کم و خرچ زیادہ رہے گا۔ کاروباری و گھریلو الجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ زیادہ رہے گا سخت محنت کرنے کے بعد بھی آمدن میں اضافہ ممکن نہیں ہوسکے گا۔

## شنی کے ناقص پھل

شنی کی شانتی کے لئے شنی بیج منتر یا ویدک منتر کا ۲۳ ہزار ودھی کے مُطابق جاپ کرنا پھر دشمانش بھاؤ کا ہون کرنا چاہیئے۔ شنی وار کے دن برت رکھنا و سات اجناس کا دان، مچھلیوں کو آٹا ڈالنا، ارد، کالے کپڑے، تل، تیل، کالی گائے، جوتے وغیرہ کا دان کرنا۔ شری ہنومان جی کی اُپاسنا کرنا و چھایا پاتر کرنے سے ناقص اثرات زائل ہوجاتے ہیں۔ اس کے علاوہ کسی نیک ساعت میں نیلم و شنی ینتر کے پہننے سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔

ہمارے دفتر میں ودھی کے مُطابق تیار کئے ہوئے شنی ینتر تیار ملتے ہیں جو آپ مبلغ ۱۵/ روپے منی آرڈر بھیجکر منگوا سکتے ہیں۔ ڈاک خرچ ۸ روپے علیحدہ ہوگا۔

شنی کا ویدک منتر اس طرح ہے :-

اُوم شنّو دیوی رِبھیشٹیے آپو بھونتو پیتیے، شییّو رِبھی ستر ونتو نہ، اُوم شنیشچرائے نما

"ॐ शन्नो देवी रभीष्टये आपो भवन्तु पीतये, शंय्यो रभिस्रवन्तु नः।" ॐ शनैश्वराय नमः।

## گھریلو ٹوٹکے

(۱) شہید خالص ادرک کے پانی میں ملاکر چاٹنے سے ہر قسم کی کھانسی کو فائدہ ہوتا ہے۔

(۲) آلو اور پیاز ایک ساتھ نہ رکھیں، ورنہ آلو جلد خراب ہوجائیں گے۔

(۳) صبح اٹھ کر تانبے کے برتن میں رات کا رکھا پانی پینے سے قبض دور ہوجاتا ہے۔

## برہسپت کا شبھ گوچر پھل

گذشتہ سال ۲۷ دسمبر ۱۹۹۶ء شکروار کو برہسپت صبح ۷ بجکر ایک منٹ پر داخل ہوا تھا۔ آئندہ سال ۱۰ جنوری ۱۹۹۸ء تک برہسپت مکر راشی میں گردش کرے گا۔ مکر راشی میں گردش کے وقت میکھ وغیرہ بارہ راشیوں پر اس کا اثر یعنی شبھ پھل مندرجہ ذیل ہوں گے۔

۱۰ جون سے ۸ اکتوبر تک برہسپت وکری حالت میں رہے گا۔ خیال رہے وکری، غروب، ظالم اور نیچ حالت میں برہسپت کچھ راشیوں کو ہمیشہ ناقص اثرات مرتب کرتا ہے۔

## مکر راشی میں گردش کرتے برہسپت کا گوچر پھل

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | دشم | نوم | اشٹم | سپتم | ششٹم | پنچم | چوتھ | تیسری | دوسری | پہلی | دوازدہی | ایکادشی |
| | عزیز دوستوں سے من مٹاؤ آرام کم جدوجہد زیادہ | قسمت چمکے آمدن میں اضافہ مقابلہ میں کامیابی ملے | جسمانی تکالیف چوٹ کا ڈر فائدہ معمولی رہے | گھریلو آرام بیوی سے آرام خواہش کے مطابق کامیابی | آمدن و خرچ برابر دشمن کا ڈر دل پریشان | تعلیم اور اولاد حاصل ہو مالی فائدہ معمولی | فائدہ معمولی خرچ کم تجارت میں نقصان | شخصیت میں نکھار سواری کا آرام دھرم کرم میں دلچسپی | کاروبار میں کامیابی عہدہ میں ترقی آرام زیادہ | جسمانی تکلیف آرام کم جدوجہد زیادہ ذہنی تناؤ | گھریلو الجھنوں سے تناؤ دل اچاٹ جدوجہد زیادہ | مالی فائدہ بیماری جدوجہد زیادہ رہے |

برہسپت کے ناقص اثرات کو دور کرنے کے لئے برہسپت وار کا برت رکھنا پکھراج پہننا، پیلے کپڑے، چنے کی دال، کالسنہ کا برتن، سونا، شکر، کیلے، لڈو وغیرہ کا دان وغیرہ کرنا۔ برہسپت کے بیج منتر اور گورو گائتری منتر کا جاپ ۱۹ ہزار کی تعداد میں کرنا چاہیئے۔

برہسپت کا بیج منتر :- "اوم گراں گریں گروں سا: گوروے نما:"

## راہو و کیتو کا شبھ گوچر پھل

سمت کے آغاز یعنی ۸ اپریل سے ۲۲ جون ۱۹۹۷ء تک راہو کنیا اور کیتو مین راشی میں ہی گردش کرے گا۔ جس کا ذکر ہم اپنی گذشتہ جنتری میں کیا تھا۔ ۲۴ جون سے سمت کے اختتام تک راہو سنگھ اور کیتو کنبھ راشی میں ہی گردش کرے گا۔

## کنیا، راہو اور مین راشی میں مقیم کیتو کا گوچر پھل

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| راہو پھل | رکاوٹیں پریشانیاں زیادہ جدوجہد زیادہ رہے | خرچ زیادہ ذہنی تناؤ بے چینی اور بے اطمینانی رہے | اچھا سفر مالی فائدہ قسمت اچھی رہے | خرچ زیادہ بھاگ دوڑ زیادہ نقصان کا اندیشہ | دوڑ دھوپ عزیزوں سے من مٹاؤ خرچ زیادہ | جسمانی تکالیف بے مقصد سفر محنت زیادہ | کاروبار میں اضافہ مقصد میں کامیابی | بگڑے کام بنیں، بیوی سے آرام مالی فائدہ | گذارے لائق روزی خرچ میں زیادتی | جسمانی تکلیف ذہنی تناؤ الجھن پیدا ہوں | مزاج میں غصہ زبان میں کڑواہٹ بے اطمینانی | آمدن میں اضافہ عہدہ میں ترقی ہو |

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | آرام آسائش میں اضافہ مالی فائدہ ترقی | دل خوش شخصیت میں نکھار نیک کام ہوئے | جسمانی تکالیف چوٹ لگنے کا ڈر شخصیت نکھار میں کمی | مالی نقصان اولاد کی طرف سے فکر | اولاد عورت کی طرف سے فکر حصولِ تعلیم میں رکاوٹ | گذارے لائق روزی مقصد میں کامیابی ملے | قریبی لوگوں سے من مٹاؤ فائدہ معمولی | گھریلو الجھنوں سے پریشانی پیسے کی کمی | امیدیں میں کامیابی بگڑے کام بنیں | کوششوں کے باوجود فائدہ کم جدوجہد زیادہ رہے | مالی پریشانی ہر کام میں رکاوٹیں جسمانی تکلیف | ذہنی ڈر فضول خرچی بیماری کا ڈر |

خیال رہے راہو۔ کیتو جن راشی والوں کو فائدہ دینے والے ہوتے ہیں انہیں کاروبار میں اچانک مالی فائدہ، مقدمہ میں جیت، لاٹری نکلنا، قریبی لوگوں سے ملاقات، قسمت میں بلندی کیوجہ سے عہدہ میں ترقی اور بہت سے فائدہ حاصل ہوتے ہیں۔

جن راشیوں کو یہ ناقص پھل دینے والے ہوتے ہیں انہیں فضول کی دوڑ دھوپ، پیسہ کا بے جا خرچ، گھریلو پریشانیاں، کاروبار میں مختلف رکاوٹیں، دشمنوں کا ڈر، ذہنی تناؤ جیسے ناقص اثرات حاصل ہوتے ہیں۔

راہو کی شانتی کے لئے تل، تیل، بھورے رنگ کا کپڑا، کمبل، ناریل، ہست دھات سات طرح کے اناج اور کرشن پھول وغیرہ کا دکھشنا کے ساتھ دان کرنا فائدہ بخش ہوتا ہے۔ پانچ دھاتوں کی انگوٹھی میں گومید کا پہننا بھی شبھ رہتا ہے۔

اس کے ساتھ ہی راہو کے بیج منتر "اوم بھراں بھریں بھروں سا: راہوے نما:" کا ۱۹ ہزار کی تعداد میں جاپ کرنا بھی مفید ہوتا ہے۔ گجیندر موکھش ستوتر کا پاٹھ کرنا بھی مفید رہتا ہے۔

کیتو کی شانتی کے لئے لوہا، ہست دھات، لال کالا کپڑا، ناریل، کمبل، کستوری، بیل، کوڑھ آشرم و اناتھ آشرم میں کھانے وغیرہ کا دان کرنا لہسنیہ نگ کا پہننا مفید ہوتا ہے۔ کیتو کے بیج منتر "اوم اسراں، استریں، استروں سا: کیتوے نما:" کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جپ کرنا۔ کیتو ینتر (تعویذ) رکھنا اور اپراجتا ستوتر کا پاٹھ کرنا بھی مفید ہوتا ہے۔

**حصولِ دولت کے یوگ :-** اگر دھن دولت کے حصول میں جھنجھٹ اور رکاوٹیں ہوں اور ان پر شبھ گرہوں کی نظر پڑ رہی ہو تو حصولِ دولت کے مواقع زیادہ پیدا ہوں۔

باقی صفحہ نمبر ۱۳ بادشاہ وزیر وغیرہ کی تاثرات۔

## ۱۵۔ فوج کا مالک سنیچر

سنیچر فوج کا مالک ہو تو بہت سے ملکوں میں دنگے فسادات پیدا ہوں گے۔ کہیں لڑائی اور فوجی نقل و حمل ہو۔ عام لوگوں میں بھی آپسی تناؤ اور تکرار پیدا رہے۔ کہیں زیادہ بارش اور کہیں بارش کی کمی کیوجہ سے سیلاب اور اناج کی کمی سے کھڑی فصلوں کو نقصان پہنچے۔

## نو میگھ (بادلوں) میں ورون نام میگھ کا ثمرہ

جس برس ورون نام کا میگھ ہو اس برس عالم لوگوں کی قدر بڑھے گی۔ لوگ گانے بجانے اور جشن وغیرہ کے کاموں میں زیادہ مصروف رہیں گے۔ بارش اچھی رہے گی۔

**سنیچر کی نظر :-** سال ۱۹۹۷ء دوران سنیچر مین راشی میں ہی کریگا۔ آئندہ برس سنیچر کی نظر اتری گولاردھ (علاقوں) میں ہی پڑیگی جس سے دنیا کے اتری حصوں میں پڑنے والے ممالک میں کہیں سمندری طوفان، بھونچال، سیاسی ٹکراؤ اور قحط سے جانی و مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔

# جیوتش، دھارمک، صنعت و حرفت ہنر اور دولت کمانے کی بے نظیر کتابیں

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| بڑی تلسی رامائن اُردو | 275/- |
| تلسی رامائن اُردو خورد | 150 |
| بالمیک رامائن اُردو | 275 |
| بالمیک رامائن کلاں ہندی | 170 |
| تلسی رامائن ہندی | 170 |
| شریمد بھاگوت ہندی کلاں | 1250 |
| مہا شو پران ہندی | 175 |
| شو پران چھوٹا ہندی | 90/- |
| شو پران اُردو چھوٹا | 90 |
| بھگتی ساگر اُردو، ہندی | 60 |
| رام چرتر مانس گٹکا ہندی | 20 |
| شریمد بھگوت گیتا اُردو | 50 |
| " " ہندی | 30 |
| شریمد بھگوت گیتا کلاں ہندی | 25 |
| رامائن جیونت سنگھ توہانہ ہندی | 70 |
| " اُردو | 70 |
| شری درگا پاٹھ اُردو | 50 |
| " " ہندی | 25 |
| یوگ آسن پرانا ایام اُردو | 50 |
| " " " ہندی | 30 |
| تلسی جیون کار ہسیہ اُردو | 50 |
| لکشمی شکتی اُردو | 40 |
| شو منتر ادلی ہندی | 40 |
| گائیتری شکتی اُردو | 40 |
| " " ہندی | 30 |
| مہا بھارت ہندی اردو | 160 |
| مہا بھارت درمیانہ ہندی | 121 |
| شری ہنومان اُپاسنا ہندی | 40 |
| شو پران ہندی چھوٹا | 40 |
| نت نیم اُردو ہندی | 15 |
| سکھمنی صاحب اُردو ہندی | 15 |
| گیتا دل محمد اُردو | 40 |
| جپ جی سکھمنی صاحب اُردو دل محمد | 50 |
| سندر گٹکا سٹیک پنجابی | 50 |
| سندر گٹکا عام پنجابی اردو | 30 |
| پریم ساگر ہندی اُردو | 60 |
| جنم ساکھی گورو نانک دیو جی گ | 200 |
| " " " اردو | — |
| قرآن شریف اُردو ہندی | 125 |
| علم الخواب اُردو ہندی | 30 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کارتک مہاتم ہندی۔ اُردو | 40 |
| ماگھ مہاتم ہندی | 30 |
| گرڑ پران اُردو۔ ہندی | 30 |
| شریمد بھاگوت اُردو سیٹ 5 کتابوں کا | 200 |
| **— جیوتش** | |
| آئینہ قسمت حصہ سوم | 75 |
| " " چہارم | 75 |
| سررشتہ تقدیر یعنی ورش پھل | 40 |
| رسالہ علم کیرل اُردو ہندی | 60 |
| ورش پھل درپن ہندی | 40 |
| پرشن درپن ہندی | 50 |
| گلشن آفتاب اُردو | 50 |
| آئینہ فلک اُردو | 50 |
| پرانے سالوں کی جنتریاں فی عدد (اُردو۔ ہندی) | 50 |
| پرانی جنتری 5 سالہ سیٹ ہندی | 60 |
| بھرگو سنگتا ہندی (3 جلد) | |
| ہست ریکھا سامدرک اُردو ہندی | 50 |
| مان ساگری بھاشا ٹیکہ ہندی | 75 |
| نیومرولوجی (دانکم ودیا) ہندی | 40 |
| گرہ اور روگ ہندی | 50 |
| بڑا ہوڑا چکر | 30 |
| جیوتش شاستر ہندی | 40 |
| تیزی مندہ سٹہ ہندی | 40 |
| جیوتش تتو ہندی | 35 |
| پھل دیپکا ہندی گہیتی کمار | 120 |
| **— دستکاری** | |
| گنجینۂ روزگار اُردو | 40 |
| بیوپار دستکاری اُردو ہندی | 50 |
| رہنمائے صابن سازی اُردو | 60 |
| درزی ماسٹر اُردو ہندی | 50 |
| پان کی دکان اُردو ہندی | 40 |
| باورچی خانہ اُردو ہندی | 50 |
| مرغی خانہ اُردو ہندی | 50 |
| فلم ایکٹنگ گائیڈ ہندی | 40 |
| جواہرات کا ڈھیر اُردو | 50 |
| گھڑی سازی ہندی اردو | 40 |
| بوٹ پالش ہندی۔ اُردو | 50 |
| سٹیل پالش بنانا۔ اُردو | 50 |
| وارنش گائیڈ۔ اُردو | 50 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| ہدایت خاوند۔ ہندی اُردو | 30 |
| بھوجن راہنی صحت اُردو ہندی | 30 |
| **— حکمت** | |
| ایلوپیتھک گائیڈ ہندی | 60 |
| پیٹنٹ میڈیسن ہندی اُردو | 50 |
| میڈیکل گائیڈ ہندی اردو | 50 |
| انجکشن گائیڈ ہندی | 40 |
| گھر کا وید نسخہ جات ہندی | 40 |
| طبی نسخے خورد اُردو | 40 |
| بوٹی پرکاش ہندی۔ اُردو | 50 |
| طب دار الشفا پنجابی اردو | 70 |
| کمپوڈری گائیڈ ہندی | 50 |
| گپت روگوں کا علاج ہندی اُردو | 50 |
| علاج مویشی ہندی اُردو | 50 |
| **— متفرق** | |
| کوک شاستر اُردو ہندی | 40 |
| سلائی کٹائی ہندی اُردو | 50 |
| رسوئی شکشا ہندی | 50 |
| سہاگ رات ہندی اردو | 50 |
| ہارمونیم گائیڈ ہندی | 40 |
| ہندی انگلش ٹیچر | 70 |
| اردو ہندی ٹیچر و پنجابی | 30 |
| ٹریکٹر گائیڈ ہندی پنجابی | 40 |
| امرت ساگر اردو ہندی | 70 |
| علاج الغربا اُردو | 90 |
| **— پنجابی کی دھارمک کتابیں** | |
| جنم ساکھی گورو نانک دیو جی بڑی بھائی والے والی پنجابی اُردو | 290 |
| گوربھگت مال پنجابی | 130 |
| ساکھی پرمان " | 130 |
| ترنکاری چمتکار " | 130 |
| دشمیش چمتکار " | 130 |
| سوڈھی چمتکار " | 150 |
| واراں بھائی گورداس " | 150 |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| مہا بھارت پنجابی | 150 |
| سنکٹ موچن گ " | 25 |
| بچتر ناٹک اُردو " | 50 |
| ظفرنامہ اُردو ہندی | 50 |
| ہیر وارث علی شاہ اُردو پنجابی | 90 |
| رامائن تلسی داس پنجابی | 150 |
| رامائن بالمیک اردو پنجابی | 150 |
| شردھا پورن پنجابی | 50 |
| کتھا ساگر پنجابی | 60 |
| دیپ سکھمنی صاحب پنجابی | 60 |
| سندر گٹکا اردو | 40 |
| سندر گٹکا سٹیک پنجابی | 50 |
| پنج گرنتھی پنجابی | 40 |
| بھگت بانی " | 40 |
| دس گرنتھی " | 50 |
| سو ساکھی | 60 |
| **— جنتر۔ منتر۔ جادو وغیرہ** | |
| منتر شکتی ہندی | 50 |
| علم مسمریزم ہندی | 50 |
| اندرجال ہندی اُردو | 60 |
| اندرجال خورد ہندی | 30 |
| اندرجال کلاں ہندی | 60 |
| وشی کرن منتر ہندی اُردو | 50 |
| نقش سلیمانی اُردو ہندی | 50 |
| چین بنگال کا جادو ہندی اُردو | 50 |
| جادوگری شکشا ہندی | |
| تاش کا جادو ہندی اُردو | 40 |
| کوا تنتر ہندی | 50 |
| الو تنتر ہندی | 40 |
| علم التسخیر حیات اُردو | 50 |
| عملیات تسخیر اُردو | 50 |
| شو منتراولی ہندی | 40 |
| جنتر زندہ کرامات | 90 |

نوٹ:- آرڈر بھیجتے وقت 5 روپے پیشگی بھیجیں یا زائد کتابیں منگوانے پر نصف رقم پیشگی روانہ کریں۔ ڈاکخرچ بذمہ خریدار ہوگا۔ کسی کتاب کی قیمت میں ترمیم کی صورت میں موجودہ رقم چارج کی جائے گی۔ ملٹری کے فوجی بھائی APO 56 کے پتہ پر منگوانے والے حضرات کتابوں کی پوری رقم بمعہ ڈاک ایڈوانس روانہ کریں بذریعہ منی آرڈر

**جنرل بکڈپو اڈہ ہوشیارپور جالندھر پنجاب فون 57949**

# ناقص گرہوں کی شانتی کے لئے کارآمد نگینے (پتھر)

**سورج گرہ کا نگینہ مانک :-** اس کو انگریزی میں روبی "Ruby" ہندی بھاشا میں مانک، فارسی اردو میں یاکرت کہتے ہیں۔ سورج گرہ کا یہ رتن ہے۔ جس کا رنگ سندوری، لال کمل کی طرح، سنگرف جیسا رنگ اور لاکھ جیسا رنگ ہو سکتا ہے۔

**پہچاننے کا طریقہ :-** اصلی مانک لال سرخ رنگت چمکیلا بھاری پن ہوتا ہے۔ ہتھیلی پر رکھنے سے ہلکی سی گرمی ہونے لگتی ہے (2) شیشے کے برتن میں رکھنے سے چاروں طرف ہلکی سی لال کرنیں دکھائی پڑتی ہیں (3) گائے کے دودھ میں اصلی مانک رکھا جائے۔ دودھ کا رنگ گلابی دکھائی دینے لگ جائیگا۔ اگر چاندی کی تھالی میں موتیوں کے ساتھ رکھ کر مانک سامنے رکھ دیا جائے۔ اس میں رکھے سبھی موتی لال رنگ کے دکھائی دیں گے (5) دوپہر کے وقت روئی میں رکھنے سے روئی کو آگ لگ جائے گی۔ اصلی مانک کی یہی پہچان ہے۔ چمکیلا اور بھاری اور کنیر کے پھول جیسا رنگ ہونا چاہیئے۔

**اس کے دوش :-** کالے اور دودھیا رنگ سے آڑی ترچھی ریکھائیں، دھوئیں جیسا رنگ۔ اس میں گڈھے پڑے ہوں۔ ایسا مانک کبھی پہننے کے قابل نہیں ہوتا۔ اُلٹا برا اثر پڑ جاتا ہے۔

**پہننے کی ترکیب :-** مانک رتن ہی کو اتوار کے دن سورج کی ہیں کرتکا، اُترا پھالگنی، اُترا کھاڑہ، روی پکھ یوگ میں سونے یا تانبے کی انگوٹھی میں جڑوا کر سورج کے بیج منتروں سے پوجن کر کے چھوٹی انگلی کے ساتھ والی انامکا انگلی میں پہن لینا چاہیئے جس کا وزن 3۔5۔7۔9 رتی تک ہونا چاہیئے نگینہ پہننے کے بعد تین مالا گائتری کا پاٹھ اور ہون کرنا چاہیئے۔ سورج بھگوان کو

**سورج کا بیج منتر :-** ارگھ بھی دینا چاہیئے۔

**مانک پہننے کے فائدے :-** راج دربار میں مان عزت، بھاگیہ کا ستارہ چمکے، سنتان کا سکھ، تیج و بل میں طاقت، ہارٹ ٹربل، آشوب چشم کے روگ یعنی آنکھوں کا دکھنا، جسمانی کمزوری کو دور کرنے والا نگینہ ہے۔ میکھ، کرک، سنگھ، برشچک اور دھن لگن راشی والوں کو اس نگینہ کو پہننا مبارک ہوگا۔

**چندرماں گرہ کا رتن موتی :-** چندرماں رتن منی نگینہ کو سنسکرت میں اندو رتن مکتا۔ انگریزی میں پرل کہا جاتا ہے۔ موتی یا مکتا کو قدیم زمانہ میں موتی (9) نو طرح کے ہوتے ہیں۔ زیادہ سے زیادہ گج سرپ مکتا نہایت مشکل سے ملتے ہیں۔ موتی سیپ میں سواتی نچھتر کی بوندوں سے تیار ہوتا ہے۔ شیام بنگال فارس اور بسرے کی کھاڑی میں پیدا ہونے والے موتی بہت اچھے مانے گئے ہیں۔ ان کی پہچان

**موتی کی پہچان :-** موتی گول اور سفید صاف چندرماں کی طرح چمکنے والا نگینہ نہایت خوبصورت ہوتا ہے۔ (1) گئو ماتا کے پیشاب میں رکھیں۔ مٹی کا برتن ہونا ضروری ہے۔ رات بھر پڑا رہنے دیں اگر وہ نہ ٹوٹے تو سمجھ لینا چاہیئے نگینہ بالکل ٹھیک ہے (2) شیشے کے گلاس میں موتی رکھ کر پانی سے بھر دیں پانی میں کرنیں نکلتی دکھائی پڑیں تو سمجھ لینا چاہیئے کہ نگینہ بالکل ٹھیک ہے اگر نقلی ہوگا تو ٹوٹ جائے گا۔ (3) دھان کی بھوسی کو ہتھیلی میں رکھ کر اس پر موتی رکھ دیں اس کو خوب ملنا چاہیئے۔ اگر اصلی ہوگا تو اس کی چمک بڑھ جائے گی (4) دیسی گھی میں اصلی موتی رکھنے سے گھی پگھلنے لگتا ہے۔ سچا موتی اگر نہ ملے تو چندر کانت منی اور سفید پکھراج پہن سکتے ہیں۔ اصلی شدھ موتی دھارن کرنے سے دماغی طاقت بڑھ جاتی ہے۔ مکتا بھسم کا استعمال کرنا نہایت فائدہ مند ثابت ہوگا۔ مرگی۔ پاگل پن۔ بلڈ پریشر، پیٹ میں خرابی، پتھری دانت کے روگ میں نہایت فائدہ مند ہوتا ہے۔ اگر موتی میں کوئی نقص ہوگا تو وہ فائدہ کی بجائے نقصان دے سکتا ہے۔ کالے دھبے تکرے پڑ جانا۔ لہردار۔ ترکون اور لالی سے بھرا موتی چپٹا موتی خراب ہی ہوتا ہے۔

**استعمال کرنے کی ترکیب :-** موتی چاندی کی انگوٹھی میں شکل پکھ کا سوموار پورنماشی چندرماں کی گنگا جل، دودھ اور چاول ہیں۔ 11 ہزار کی گنتی میں پاٹھ کرنا یا کرانا چاہیئے۔ اس کے بعد چاول، چینی۔ کھیر سفید پھول، اور کپڑے کا دان کرنا چاہیئے۔ موتی 2۔4۔6 یا 11 رتی کا انامکا انگلی میں ہست، روہنی یا شرون نچھتر میں اچھے مان اور پہچان والے نجومی سے بنائے گئے مہورت میں دھارن کرنا چاہیئے۔ برکھ، متھن، کرک، کنیا، تلا، برشچک اور مین راشی یا لگن میں پیدا ہونے والے اشخاص کے لئے فائدہ مند ہوگا۔

**منگل رتن۔ مونگا (کورل) :-** اسے سنسکرت میں پرَوال۔ ودرم۔ انگارک اردو و فارسی میں مرزان اور انگریزی میں کورل کہتے ہیں۔ مونگا تقریباً لال، سندوری گیروا رنگ کا ہوتا ہے۔ گلابی اور سفید رنگ کا مونگا بھی پایا جاتا ہے۔

**پہچان :-** گول، چکناہٹ، چمکدار اور اوسط سے زیادہ وزنی ہوتا ہے۔ شنگرف جیسا رنگ اور جھلکدار ہوتا ہے۔ اصلی مونگا اگر دودھ میں ڈال دیا جائے تو دودھ میں لال جھلک دکھائی دینے لگ جائے گی۔ اصلی مونگے کو تیز دھوپ میں صاف روئی میں رکھیں گے۔ تو روئی کو آگ لگ جائے گی۔ ٹوٹا ہوا لکیریں آتی ہوں۔ کالے سفید دھبے دکھائی پڑ رہے ہوں ایسے مونگے کو پہننے سے فائدہ کی بجائے نقصان ہی ہوتا جائے گا۔ اصلی مونگے کو پہننے سے زمین جائیداد لڑکے یا بھائی کا سکھ جسمانی صحت کے لئے نہایت ہی عمدہ رہے گا۔ اس کے علاوہ خون میں خرابی، بھوت پریت کا سایہ، کمزوری، وائی بادی کے روگ۔ ہردے روگ (دل میں کمزوری) پیٹ میں خرابی کی وجہ سے کھانا ہضم نہ ہونا۔ بھوک نہ لگنا۔ پیاس زیادہ لگنا۔

**مونگے کی بھسم :-** مونگے کی بھسم استعمال کرنے سے کئی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔ میکھ۔ کرک۔ سنگھ۔ تلا۔ برشچک۔ مکر۔ کنبھ اور مین راشی اور لگن میں جس کی پیدائش ہو ایسے اشخاص کو نجومی سے صلاح لیکر پہننے سے نہایت ہی مفید اور کارآمد رہے گا۔

**مونگا پہننے کی ترکیب :-** چاند نے پکھش کے پہلے منگلوار کو صبح کے وقت منگل کی ہیں مرگشر، چترا، دھنشٹا نچھتر میکھ، مکر یا برشچک راشی کا چندرماں ہو۔ سونے یا تانبے کی دھاتو کی انگوٹھی بنوا کر منگل کا بیج منتر پڑھ کر انامکا انگلی میں پہن لیں۔ منتر یہ ہے۔ روم کرانگ کرینگ کرونگ سہ بھومائے نمہ۔ 6۔8۔10۔12 رتی

کا وزن ہونا چاہیئے۔ منگل کی انگوٹھی دھارن کرنے کے بعد لال کپڑا سو دو میٹر گڑ یا لال رنگ کی مٹھائی کا ڈبہ، پرانا ناریل وغیرہ لیکر براہمن سے پُوجا کروا کر سب چیزیں دان کر دیں۔

**بُدھ رتن ۔ پنّا :۔** پنا بدھ گرہ کا خاص نگینہ ہے۔ سنسکرت میں اس کو مرکت منی۔ ہرت منی۔ فارسی میں جمرود اور انگریزی میں امرالڈ پنا کا نگینہ ہرے رنگ کا صاف ستھرا ملائم اور چکنا صاف پار درشی اور چمکدار ہوتا ہے۔

**پہچان :۔** ہلکے اور گہرے رنگ کی قسم کے مطابق پنا نگ مخملی گھاس یا نیم کے پتہ جیسا رنگ یا طوطے کے پنکھ جیسے رنگ کا ہوتا ہے۔ (۱) اصلی نگ (پنا) کو اگر شیشہ کے گلاس میں صاف پانی کے ساتھ ڈال دیا جائے تو اس میں سے ہری کرنیں (شعاعیں) نکلتی دکھائی دیں گی۔ (۲) اصلی نگ کو ہتھیلی پر لینے سے وہ ہلکا نرم اور آنکھوں کو ٹھنڈک دیتا ہے۔ (3) دھوپ میں سفید کپڑے پر رکھ دینے پر کپڑا رنگ برنگا دکھائی دے گا۔ چھوٹے چھوٹے کالے دھبوں والا، ٹوٹا ہوا دکھائی دینے والا اور چھوٹی چھوٹی دھاریوں والا پنا نگ (پتھر) نقصاندار ہوتا ہے اور ناقص اثر دینے والا ہوتا ہے۔

**تاثیر :۔** پنا نگ پہن لینے سے عقل میں اضافہ اور یادداشت بڑھتی ہے۔ علم۔ عقل۔ دولت۔ بیوپار میں ترقی کے لئے فائدہ مند مانا جاتا ہے۔ سکون اور دماغی بیماریوں سے نجات دلاتا ہے۔ کچھ حکیم اسکو بطور دوا بھسم بنا کر استعمال کرتے ہیں۔ زچہ عورت کی کمر پر اس پتھر کو ہرے رومال میں بدھوار کے دن باندھ دینے سے بچہ بخیر (بنا زیادہ تکلیف) کے ہو جاتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ نگ جادو ٹونے، خون کی خرابی، پتھری، آنکھوں کی بیماری، گردے کی بیماری، خون کی خرابی اور دماغی کمزوری میں فائدہ مند مانا جاتا ہے۔

**نگ پہننے کا طریقہ :۔** یہ نگ چاندنی پکھ کے بدھوار اشلیکھا، جیشٹا، ریوتی، پورباپھالگنی یا پکھ نچھتر میں اور بدھ کی ہورا میں سونے کی انگوٹھی میں دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں بُدھ گرہ کے بیج منتر کم از کم ۱۶ بار پڑھ کر صبح دھارن کرنا چاہیئے۔ اسکا وزن 3۔ 6۔ 7۔ 9۔ ۱۱ رتی ہونا چاہیے

**بیج منتر :۔** ادم براںگ برینگ برونگ سیہ بدھائے نمہ۔ برکھ، متھن، سنگھ، کنیا، مکر اور مین راشی والوں کو خاص فائدہ مند رہتا ہے۔

**برہسپت کا نگ پکھراج :۔** پکھراج برہسپت گرہ کا اہم نگ ہے۔ سنسکرت میں اسکو پشپ راج، پیت منی، اردو اور فارسی میں زرد۔ یاقوت/ انگریزی میں ٹوپاز اور ہندی میں پکھراج کہتے ہیں۔

**پہچان :۔** پکھراج کا رنگ اکثر پیلا ہوتا ہے۔ مگر رنگت شیڈ کے مطابق (۱) نیمو کے چھلکے جیسے رنگ کا (۲) سونے کے رنگ جیسا (3) کیسر اور ہلدی کے رنگ جیسا یا (4) سفید ہیرے جیسا رنگ بھی ہو سکتا ہے۔ پکھراج ہتھیلی میں لینے سے چکنا، کچھ بھاری، پار درشی اور قدرتی چمک والا بغیر چمک کے سفید کالے دھبوں والا اور اندرونی ریشے دار پکھراج کھنڈت مانا جاتا ہے اور نقصاندہ ہوتا ہے۔ پکھراج زیادہ تر برما، برازیل، امریکہ، شری لنکا، پاکستان، عرب ممالک اور بھارت میں اکثریت سے پایا جاتا ہے۔ **دیگر پہچان** (۱) اصلی پہچان یہ ہے کہ کسوٹی پر گھسنے سے اور زیادہ چمک پیدا ہوتی ہے اصلی نگ چوبیس گھنٹے کچے دودھ میں رکھنے کے بعد بھی چمک میں فرق نہیں پڑے گا۔ (3) جہاں کسی زہریلے کیڑے نے کاٹا ہو وہاں پر گھس کر لگانے سے زہر اتر جائے گا۔

**فائدہ :۔** پکھراج نگ پہننے سے قوت جسمانی، عقل، ہمت اور درازی عمر میں اضافہ ہوتا ہے۔ اس کے پہننے سے شادی شدہ زندگی کی خوشحالی، پُتر اولاد سُکھ اور دھرم کرم کی جانب دلچسپی بڑھتی ہے۔ اگر کسی خراب روح کا سایا پڑتا ہو تو وہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

**شکر گرہ کا نگینہ ہیرہ :۔** سنسکرت میں اسکو برج منی، ہیرک، اندر منی۔ ہندی میں ہیرا۔ فارسی میں الماس اور انگریزی میں ڈائمنڈ کہتے ہیں۔ ہیرا نہایت چمکدار اور ہمیشہ سفید ہوتا ہے۔ ہیرے کی آٹھ قسمیں پائی جاتی ہیں:۔ ہنس پتی (نہایت سفید)، کملاسن، بنا سپتی، نیل کنٹھ (برج نیل)، شیامل اور پیت ہیرا وغیرہ

**پہچان :۔** بہت زیادہ چمکدار۔ چکنا۔ سخت۔ آرپار دکھنے والا۔ اور کرنیں پیدا کرنے والا ہیرا اصلی مانا جاتا ہے۔ دیگر پہچان یہ ہیں کہ اگر ہیرے کو پگھلے ہوئے گھی میں ڈال دیا جائے تو گھی فوری طور پر جمنے لگتا ہے۔ (2) دھوپ میں رکھنے پر اس میں سے اندر دھنوش جیسی رنگ برنگی کرنیں نکلتی ہیں۔ (3) گرم دودھ میں اگر ڈال دیا جائے تو وہ ٹھنڈہ ہونے لگتا ہے۔ (4) طوطا بچے کے اگر منہ میں رکھ دیا جائے تو وہ ٹھیک طرح سے بولنے لگتا ہے۔ (5) اندھیرے میں رکھے جانے پر وہ جگنو کی طرح چمکنے لگتا ہے۔ (6) اصلی ہیرے کے نیچے انگلی رکھنے پر وہ دکھائی نہ دے گا۔

**تاثیر :۔** ہیرے میں زہر مارنے کی اہم تاثیر ہوتی ہے۔ اس کے پہننے سے اولاد میں اضافہ، مال و دولت میں اضافہ بیوی اور اولاد کا آرام میسر ہوتا ہے۔ ازدواجی زندگی کو بہتر بنانے والا ہوتا ہے۔

**طبّی فوائد :۔** ہیرے کے کشتہ کو شہد ملائی کے ساتھ استعمال کرنے سے کمزوری، نامردی، رعشائی امراض، جریان، سیلان، قلب کے امراض، بچوں میں سوکھے کی بیماری میں ذہنی کمزوری میں کافی فائدہ مند ہے۔ بغیر چمک والا، گڈھے دار۔ کالے، پیلے یا گھسا و ٹوٹا ہوا ہیرا انہیں پہننا چاہیئے۔

**پہننے کا طریقہ :۔** شکل پکھش کے شکروار میں شکر کی ہورا میں بھرنی، پکھ، پوربا پھالگنی، پوربا ساڑھ نچھتر اور شکر، برکھ، تلا یا مین راشی ہو تو ایک رتی یا اس سے زیادہ وزن کا ہیرا سونے کی انگوٹھی میں جڑوا کر شکر کے بیج منتر اوم دراں، درین، دروں سا شکرائے نمہ کا ۱6 ہزار کی تعداد میں جاپ کر کے شبھ مہورت میں پہننا چاہیئے۔ ہیرے کو درمیانی انگلی میں پہننا چاہیئے۔ ہیرے پہنتے وقت شکر گرہ سے متعلق اشیاء جیسے دودھ، چاندی، دہی، مصری، چاول، سفید کپڑا چندن وغیرہ کا دان کرنا چاہیئے۔ ہیرہ برکھ، متھن، کنیا، تلا، مکر، کنبھ راشی والوں کے لئے کافی فائدہ مند ہے۔

**شنی رتن نیلم :۔** نیلم شنی گرہ کا اہم رتن یا نگینہ ہے۔ سنسکرت میں اسکو نیلم، نیل منی، ہندی میں اسکو نیلم اردو و فارسی میں یاقوت اور انگریزی میں سیفائر کہتے ہیں۔ نیلم کا رنگ نیل کمل کی طرح و اندر دھنوش کے بیچ کے رنگ جیسا نیل گوں ہوتا ہے۔

**پہچان :۔** اصلی نیلم چمکیلہ، چکنا، مور پنکھی کے درمیانی رنگ کی طرح و نیلی کرنیں پیدا کرنے والا ہوتا ہے۔ نیلم آر پار دکھنے والا نگ ہوتا ہے۔ چھوٹے چھوٹے کالے لال یا پیلے دھبوں والا، گھسا ہوا، بغیر چمک والا، ٹوٹا ہوا نیلم ناقص مانا جاتا ہے۔ اس کے پہننے سے نقصان کا اندیشہ رہتا ہے۔

# گرہوں کی بناء پر سال ۱۹۹۷ء کی اہم پیش گوئیاں سمت ۲۰۵۴ بکرمی

- راجا منگل، سورج وزیر اور وکرت نام کا سمت ہونے سے آئندہ سال سیاسی ماحول کے اعتبار سے غیر یقینی، غیر مستحکم، غیر متحد اور چنوتیوں سے بھرا رہے گا۔
- اخلاقی اور شخصیت و کردار کی گراوٹ، بے ایمانی، ذات سے متعلق گٹ بندی، بھرشٹاچار، ضروری اشیاء کی قیمتوں میں بے تحاشہ اضافہ، آبادی میں بے پناہ اضافہ، رہائش، بجلی، پانی جیسی بنیادی ضرورتوں کی کمی نہایت سنگین صورتحال اختیار کرے گی۔
- پاکستان کی حکمراں بے نظیر سرکار تباہی کی کگار پر۔ ملک میں انارکی، انتہاپسندی، دہشت گردی، دھماکوں میں اضافہ، سیاسی غیر استحکام اور اقتدار کی تبدیلی کے نمایاں آثار ہیں۔
- سمت کے پہلے نصف حصہ میں شنی۔ کیتو یوگ، پنچ۔ منگل کا درجہ کن یوگ، ۲۴ جون سے بدھ۔ شکر کا درجہ کن یوگ اور منگل۔ راہو کے یوگ بننے سے مرکزی و صوبائی سرکاروں میں خاص طور پر اتھل پتھل اور آنار۔ چڑھاؤ کے حالات بنے رہیں گے۔ کانگریس پارٹی پر زوال بنا رہے گا۔
- سال کے نصف اول حصہ میں وزیر اعظم دیوے گوڑا اور مرکز کی مورچہ سرکار کے لئے نہایت مشکل بھرا اور جد وجہد سے پُر رہے گا۔ چنوتیوں سے بھرا یہ دور اگنی پریکشا کے مترادف ہوگا۔ حکمران سرکار کی حالت غیر مستحکم اور غیر یقینی بنی رہے گی۔
- ماہ اگست میں پنچ اور بدھ دونوں کا وکری ہونا، مارگ شیرش (۱۶ نومبر) سے کھپر یوگ پھر بدھ اور شکر کے یوگ ہونے سے مرکزی وزارت میں اچانک تبدیلی، کسی اہم لیڈر کے عہدہ چھوڑنے، بے وقت بارشوں کے ہونے سے باڑھ وغیرہ سے کافی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔
- سیاسی غیر یقینی کے باوجود بھارت میں کمپیوٹر، الیکٹرانیکل، ٹیلی کمیونیکیشن، میزائل، خلائی تحقیق و سائنس کے شعبوں میں نمایاں ترقی ہوگی۔ عورتوں کے حقوق اور انکی عزت میں بھی اضافہ ہوگا۔

پرم پتا پرماتما کی بے شمار عنایتوں سے آپکے محبوب پبلیشر "پنچانگ دیواکر" اور "مفید عالم جنتری" اور پنجابی تتھی پترلیکا کو اس سال شائع ہوتے ہوئے 22 سال ہو جائیں گے۔ اس پنچانگ کے بانی عالمی شہرت کے مالک پنڈت دیوی دیال جی (لاہور) سے لیکر آجتک ہماری اشاعتوں کی جو ملکی اور غیر ملکی تشہیر ہوئی اور ان کو جو مقبولیت اور تعریف حاصل ہوئی وہ قدر دانوں سے پوشیدہ نہیں ہے۔

ہماری اسی مقبولیت کو دیکھتے ہوئے کچھ لالچی اور حاسد پبلیشر ہماری جنتری سے ملتا جلتا ٹائٹل، نام رکھ کر نیز ہمارے مضامین کو کاٹ چھانٹ کر اپنی جنتری شائع کرتے ہیں اور لوگوں کو گمراہ کر کے دھوکہ دینے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہم اپنے قدر دان قارئین کو مطلع کرتے ہیں کہ وہ اصلی "پنچانگ دیواکر"، تتھی پترلیکا پنجابی اور مفید عالم جنتری خریدتے وقت سرورق پر پنڈت پنالال جیوتشی ایم۔ اے اور پنڈت وویک چندر کے نام ضرور پڑھ لیا کریں۔

ایشور کی کرپا سے گذشتہ سالوں کی بہت سی ہماری پیش گوئیاں جو کہ پنچانگ اور مفید عالم جنتری میں شائع ہوئی تھیں ہو بہو درست ثابت ہوئی ہیں۔ مثال کے طور پر کچھ کا ہم یہاں ذکر کر رہے ہیں۔

بھارت کا آزاد ہونا۔ بنگلہ دیش کی صورت میں پاکستان کی تقسیم ہونا۔ عرب۔ اسرائیل کی جنگ، کانگرس (آئی) کی شکست، جنتا پارٹی کا وجود میں آنا۔ اور پھر اس کا ٹوٹنا۔ پاکستان میں بھٹو سرکار کا ٹوٹنا۔ کانگرس پارٹی کا دوبارہ اقتدار میں آنا (دیکھیں جنتری ۱۹۷۹ء)، ایران عراق جنگ (جنتری ۱۹۸۲ء)، پنجاب میں انتہاپسندی کا عروج اور سرکار میں تبدیلی (جنتری ۱۹۸۳ء) وزیر اعظم شریمتی اندرا گاندھی کی اچانک موت (جنتری ۱۹۸۴ء) ہریانہ میں بھجن لال کا گرنا (جنتری ۱۹۸۳ء)، پنجاب و ہریانہ میں دہشت گردی کی وارداتیں (جنتری ۱۹۸۶ء) اور سمت ۲۰۴۵ کی جنتری، صفحہ نمبر ۴۳ کالم دو پر ہماری کی گئی پیش گوئی پاکستان کے صدر مملکت ضیاء الحق کی موت کے بارے میں ضرور پڑھیں۔ سابق وزیر اعظم راجیو گاندھی کی وفات اور سال کے نصف اوّل حصہ میں بھارت میں اقتدار کی تبدیلی (جنتری ۱۹۹۱ء صفحہ ۴۴، کالم اول) بھارت میں وسط مدتی انتخابات کا ہونا (جنتری ۱۹۹۱ء، صفحہ ۲۵، کالم دو) اسی جنتری میں آپ دیکھ سکتے ہیں پاکستان، بنگلہ دیش، ایران، لبنان اور دوسرے مسلم ممالک میں فسادات اور دھماکوں کی وارداتیں (صفحہ ۴۲/۴۳ کالم اوّل) اور پنجاب میں انتخابات کا ہونا (صفحہ ۴۴ پر ملاحظہ کریں)

جنتری ۱۹۹۳ء صفحہ ۲۷ پر ملاحظہ کر سکتے ہیں کہ بھارت، پاکستان، مصر، روس وغیرہ ممالک میں سیاسی تبدیلی کے نمایاں یوگ ہیں۔ فسادات دھماکہ اور دہشت پسندی کے واقعات میں اضافہ ہوگا۔ کچھ ممالک میں سیاسی تبدیلی کا خطرہ پیدا ہو۔

آندھرا پردیش میں سرکار کی تبدیلی (جنتری ۱۹۹۴ء صفحہ ۲۱) کشمیر، اتر پردیش، آسام وغیرہ صوبوں میں دہشت گردی کی وارداتوں میں اضافہ (صفحہ ۴۳/۴۴) ۱۹۹۴ء کی جنتری میں ہماری پیش گوئی کہ مختلف رکاوٹوں کے باوجود موجودہ راؤ سرکار اپنی میعاد پوری کرے گی۔ نیز بھارتیہ جنتا پارٹی ملک کی دوسری بڑی پارٹی بنکر ابھرے گی۔

جنتری ۱۹۹۵ء صفحہ ۷۴ پر۔ پاکستان، بھارت، لبنان، شری لنکا وغیرہ ممالک میں دہشت گردی، انتہاپسندی اور دھماکوں کی وارداتوں میں اضافہ ہونا، ودھان سبھا انتخابات میں حکمراں کانگرس پارٹی کے وقار میں کمی اور مہاراشٹر، گجرات وغیرہ صوبوں میں کانگرس کو شکست کا منہ دیکھنا پڑے (صفحہ ۲۸) اور اتر پردیش، مہاراشٹر، بنگال، ہریانہ وغیرہ میں سیاسی خطرہ اور سرکار بدلنے کے یوگ (صفحہ ۲۹)

جنتری ۱۹۹۶ء میں صاف طور پر تحریر کیا گیا ہے کہ بھارت میں مرکزی سرکار کی تبدیلی کے نمایاں آثار ہیں۔ سیاسی ماحول ناقص رہے گا

اقتدار میں تبدیلی اور دیش کے اہم لیڈروں کے لئے مشکل حالات بنیں (صفحہ ۱۹) ۱۳ اپریل سے ۱۵ اپریل کے درمیان سورج۔ کیتو و منگل۔ کیتو گرہوں کی درجہ بندی کیوجہ سے بھارت کے اہم لیڈر کے لئے مارچ۔ اپریل کے مہینہ خاص طور پر ناقص اثر رکھنے والے ہوں گے۔ مرکزی سرکار میں تبدیلی کے نمایاں اثرات ہیں۔ بھارتیہ جنتا پارٹی کا ایک مضبوط پارٹی کی شکل میں اُبھرنا، مرکز میں مورچہ سرکار بننے کے مضبوط یوگ کا ہونا (صفحہ ۱۹ کالم اول اور دوم) ۱۶ ستمبر سے ۱۵ اکتوبر کے درمیان بعض صوبوں میں محکمہ منتریوں کا تبدیل ہونا یا کسی اہم لیڈر کا اپنے عہدہ سے ہٹ جانا ماہ شروں خاصکر (۱۳ جولائی سے ۲۸ اگست تک) کشمیر میں زمین کے کھسکنے اور قدرتی آفات کیوجہ سے جانی و مالی نقصان کا ہونا (صفحہ ۱۹ کالم دو) ایسی منہ بولتی پیش گوئیاں ہیں جنکی سچائی خود میں ایک مثال ہے۔

ہمیں پیش گوئیاں سچی ہونے ثابت ہونے پر بہت سے مبارکباد کے خطوط حاصل ہوئے ہیں۔ ہم اپنے تمام قدر دانوں کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اصل میں دنیا میں ہر ہونی اور انہونی کا مالک و مختار وہ ایک ہی ہے جسکی مرضی سے ہی انسان کی زبان پر ایسی پیش گوئیاں آتی ہیں۔

## سال ۱۹۹۷ء میں گرہوں کی آسمانی کونسل اور پیش گوئیاں

سمت ۲۰۵۴ میں گرہوں کی آسمانی کونسل میں دس ادھیکاروں میں سے چھ ادھیکار سخت گرہوں کو اور چار ادھیکار یعنی اختیارات سعد و نیک (شبھ) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ راجا اور دولت کا مالک منگل، وزیر کا عہدہ سورج کو، رس اور دھاتوں کا مالک بدھ، اجناس چندر ماں، بارش اور فوج کے تین اختیار سنیچر کو شکر کو رسوں کا مالک بنایا گیا ہے۔ دکرت نام کا سمت کے اثرات بھی اچھے پھل دینے والے نہیں ہوتے۔ مندرجہ بالا گرہوں کے جماؤ کیوجہ سے دنیا کے زیادہ تر ممالک میں گہری سیاسی چالوں کا چلن بنا رہے گا۔ حکمرانوں میں متواتر ٹکراؤ اور اختلافات بنے رہیں گے۔ عوام کی فلاح و بہبود کی طرف کم توجہ دی جائیگی۔ بھرشٹاچار، چوری، ٹھگی، اسمگلنگ اور بے ایمانی کی وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ حکمران عوامی بھلائی کے کاموں سے زیادہ اپنی ذاتی ضرورتوں پر زیادہ توجہ دیں گے۔ انسانی ہمدردی، کردار اور بنیادی اصولوں کی پاسداری میں اور زیادہ گراوٹ آئے گی۔ اعلیٰ عہدوں پر فائض اور لیڈران بھی اس سے بچ نہیں پائیں گے۔

## نئے سال میں داخلہ کی کنڈلی اور دنیا کے حالات

۱ ۲ ۳ ۴ ۵ منگل ۶ راہو ۷ ۸ پلوٹو ۹ ۱۰ برہسپتی یورینس ۱۱ ۱۲ سورج چندر سنیچر شکر کیتو

داخلہ کنڈلی نئے سال

نئے سال میں داخلہ چیتر کرشن اماوس سوموار پروشٹ ۲۵ چیتر، ریوتی نچھتر بمطابق ۷ اپریل ۱۹۹۷ء کو ۲۵/۱۰ شام ۸ بجکر ۳۲ منٹ پر سنگھ راشی میں نیا سال داخل ہوگا۔ قابل ذکر یہ بات ہے گذشتہ سال بھی نیا سال سنگھ راشی میں ہی داخل ہوا تھا۔ اس میں بھی آٹھویں خانہ میں پانچ گرہوں کا جماؤ تھا اور بدھ پانچویں خانہ میں رہ کر لگن بھاؤ کو نیک شبھ نظر سے دیکھ رہا تھا۔ لیکن سمت ۲۰۵۴ کی برس کنڈلی میں منگل (جو کہ برس کا راجہ بھی ہے) لگن حالت میں ہوکر آٹھویں گھر میں سورج، شکر، سنیچر، چندر وغیرہ پانچ گرہ کا جمگھٹ خاص ۸ ویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔ بدھ چھٹے خانہ اور سنیچر آٹھویں خانہ میں ہونے کا یوگ بنا ہوا ہے۔ نتیجتاً دنیا کے مختلف ممالک جیسے پاکستان، بھارت، افغانستان، شری لنکا، عراق، بلغاریہ، چیچنیا، لبنان، وغیرہ میں کہیں حکومت کی تبدیلی، اچانک برپا ہونے والے حادثات، اندرونی گڑبڑ، دہشت گردی، دھماکہ جیسی وارداتیں ہوں گی۔ کہیں انتظامیہ میں تبدیلی، انتہا پسندی، فسادات اور خانہ جنگی و ٹکراؤ کے واقعات رونما ہوں گے۔ آتش زنی، زمین کا کھسکنا، زلزلہ، باڑھ وغیرہ جیسے جانی و مالی نقصان ہونے کے اشارے ہیں۔

## جگت لگن کنڈلی اور دنیا کے حالات

جگت لگن کنڈلی ۴۲/۰۰

۹ ۱۰ برہسپتی یورینس ۸ پلوٹو ۷ ۶ راہو ۱۱ ۵ منگل ۲ ۱۲ سنیچر کیتو ۱ سورج بدھ شکر ۴ ۳ چندر

جگت لگن کنڈلی چیتر شکل سپتمی تاریخ اتوار ۱۳ اپریل (پروشٹ البیاکھ) آردرا نچھتر اور ایگنڈ یوگ میں ۴۲/۰۰ گھٹ (رات ۸ بجکر ۵۴ منٹ) پر برشچک لگن میں داخل ہوگی۔ لگن کا مالک جو اس سال کا بادشاہ بھی ہے دسویں گھر میں نکبلی ہوکر پانچویں گھر کے سنیچر، کیتو کو خاص آٹھویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔ بدھ تیسری نیچ راشی کا ہوکر ساتویں گھر میں بیرونی تعلقات اور غیر ملکی تجارت کو دیکھ رہا ہے۔ جس کی وجہ سے دنیا کے بہت سے ممالک اپنے اختلافات کے باوجود صنعتی اور تجارتی میدانوں میں ایک دوسرے کے قریب آئیں گے۔ برکھ، متھن، سنگھ، کنیا، برشچک، مکر، کنبھ و مین راشیوں کے تحت آنے والے دیش خاص طور پر اثر انداز ہوں گے۔ جیسے امریکا، جنوبی افریقہ، پاکستان، بھارت، افغانستان، شری لنکا، عراق، ایران، چین، بوسنیا وغیرہ ممالک میں سیاسی غیر استحکام، حکومت کی تبدیلی و دھماکے ہوں گے۔ امریکی حملوں کیوجہ کھاڑی میں تناؤ بڑھے گا جنگ کی خبریں بھی سننے کو ملیں گی۔

جنوری میں منگل۔ راہو اور سنیچر۔ کیتو کی درجہ بندی ۱۶ فروری کو بدھ شکر کے ملان، ۳۰ مارچ کو سورج۔ سنیچر اور ۱۶ جون کو منگل۔ راہو میں درجہ بند ملاپ ہونے سے دنیا کے مختلف ممالک جیسے امریکہ، عراق، بھارت، پاکستان، لبنان، اسرائیل، روس، چیچنیا، افغانستان، شری لنکا، تامل دہشت گردوں کے درمیان تناؤ و ٹکراؤ کے حالات بنیں گے۔ کئی ایک ممالک میں حکومت کی تبدیلی، سیاسی بدلاؤ ہونے کے بھی یوگ بنتے ہیں۔ امریکی فوجی مداخلت کی وجہ سے کھاڑی میں تناؤ کی صورت پیدا ہوگی۔

## دنیا کے کچھ مخصوص دیش

**امریکہ** جگت لگن کنڈلی میں اس کی راشی متھن آٹھویں حالت میں ہے راشی کا مالک بدھ چھٹی حالت میں ہے۔ جس کیوجہ سے امریکا کی سیاست میں خاص اُتار چڑھاؤ پیدا ہوں گے۔ انسدادِ ایٹمی اسلحہ کی آڑ میں اپنا دبدبہ اور گروہ بندی کو بڑھائے گا۔ عراق پر ہوائی اور فوجی حملہ کیوجہ سے پوری دنیا میں تنقید کا نشانہ بنے گا۔ کھاڑی میں تناؤ کیوجہ سے کلنٹن سرکار کے وقار کو کافی نقصان پہنچے گا۔ خلائی تحقیق میں نمایاں کارنامہ کرے گا۔ بھارت کے ساتھ سیاسی حالات تناؤ بھرے رہیں گے۔

**روس** جگت لگن میں اس کی خاص راشی پر منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے سیاسی اور معاشرتی نظام میں کئی اہم تبدیلیاں ہوں گی۔ چیچنیا جیسے پڑوسی ممالک کے ساتھ فوجی ٹکراؤ کے بعد امن سمجھوتے ہوں گے۔ بھارت کے ساتھ سیاسی معاملات میں بہتری آئے گی۔ امریکہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری آنے کی کوئی امید نہیں ہے۔

## پاکستان

کی راشی کی مالک کنیا پر سنیچر کی نظر پورے سال رہے گی ۲۳ جون تک اس راشی پر منگل۔ راہو کے گردش کرنے کی وجہ سے حکمراں بے نظیر سرکار کو سال نصف اوّل حصہ کافی نقصان پہنچانے والا ہوگا۔ کچھ بڑے لیڈر پارٹی سے باغی ہو جائیں گے۔ مہاجر، شیعہ، سنی فرقوں کے درمیان ہونے والے تعصبی فسادات کی وجہ سے بھٹو سرکار بدنام ہو جائیگی دہشت گردی اور بے قصوروں کا قتل عام بڑھے گا۔ عوام مخالف پالیسیوں کی وجہ سے عوامی غصہ بڑھے گا۔ سیاسی غیر یقینی کا ماحول بنا رہے گا۔ زیر تبصرہ عرصہ میں کسی بڑے عہدہ کے خالی ہونے کے نمایاں اثرات ہیں۔ اپنی خفیہ ایجنسیوں کی مدد سے بھارت اور خاص طور پر کشمیر میں دہشت گردی کو بڑھاوا دینے کی اپنی ناپاک سازشیں جاری رکھے گا۔ بھارت کے سیاسی حالات میں کشیدگی بدستور قائم رہے گی۔

## برس ۱۹۹۷ء میں بھارت کے حالات

کنڈلی ۲۶ جنوری ۱۹۹۷ء

۱۲ سنیچر کیتو — ۱ — ۲ — ۱۱ منتھا — ۳ — ۱۰ سورج برہسپتی — ۴ — ۹ شکر بدھ — ۵ چندر — ۷ — ۶ راہو منگل — ۸

کنڈلی یوم آزادی ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء

۳ منگل — ۲ راہو — ۱ — ۱۲ — ۴ سورج چندر سنیچر — ۵ — ۱۱ — ۸ کیتو — ۱۰ — ۶ — ۷ برہسپتی — ۹

کنڈلی ۱۵ اگست ۱۹۹۶ء

۹ برہسپتی — ۷ — ۶ راہو — ۱۰ نیپچون — ۸ پلوٹو — ۱۱ — ۵ بدھ — ۲ — ۴ سورج چندر — ۳ منگل منتھا شکر — ۱۲ سنیچر کیتو — ۱

آزاد بھارت کا ۵۰ واں برس (۱۵ اگست ۱۹۹۶ء) برشچک لگن میں داخل ہو چکا ہے۔ برس کا مالک منگل آٹھویں خانہ میں شکر اور منتھا کے ساتھ پڑا ہوا اور منتھیش بدھ دسویں گھر میں بدھ کے ذریعہ نظر رکھے ہوئے ہے۔ کنڈلی میں موجود گرہوں کی پوزیشن کے حساب سے موجودہ مورچہ سرکار کو مختلف چنوتیوں اور نہایت دقتوں اور رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔ موجودہ حکمراں سرکار کا یہ جدوجہد بھرا ماحول اس سال نومبر اور دسمبر تک چلے گا۔ ۲۶ جنوری ۱۹۹۷ء کی ۴۸ ویں یوم جمہوریت کنڈلی میں گرہوں کی موجود پوزیشن کے حساب سے بھارت کے سیاسی ماحول میں نہایت اہم تبدیلیوں کے آثار ملتے ہیں۔ ۴۸ ویں یوم جمہوریت کنڈلی میں میکھ لگن ظاہر ہوا ہے۔ برس کا مالک منگل جو کہ اس برس کا بادشاہ بھی ہے چھٹے گھر میں راہو کے ساتھ ملکر سنیچر اور بدھ کی نظر میں ہے۔ سنیچر منگل میں درجہ کن یوگ ہیں۔ خیال رہے بھارت کی مالک راشی مکر پر سورج اور بدھ کے ملان سے اور راشی سوامی سنیچر پر منگل کی ناقص نظر کے پڑنے سے جنوری کے بعد پہلے چار ماہ مرکزی حکمراں سرکار کے لئے نہایت دشوار اور چنوتیوں بھرے ہوں گے۔

## گرہ گوچر۔ سیاسی غیر استحکام اور غیر یقینی کا دور

ماہ ماگھ میں (۱۳ جنوری سے ۱۱ فروری ۱۹۹۷ء) مکر راشی پر چار گرہوں کا یوگ بننا، اسی ماہ میں منگل۔ راہو (۱۲ جنوری)، شنی۔ کیتو (۱۶ جنوری) اور بدھ و شکر (۶ فروری) کے درمیان ناقص ملان ہو رہا ہے اور شنی۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ پورے سال ۲۳ مارچ تک بنا رہا ہے۔ جس سے بھارت اور مرکزی سرکار کی سیاسی حیثیت غیر مستحکم اور غیر یقینی بنی رہے گی۔ بھارت کی راشی مکر پر بدھ کا نیچ مقام میں گردش کا سلسلہ پورے سال چلتا رہے گا۔ اس کے مطابق بھی سال کے پہلے تین مہینہ خاص طور پر سیاسی آثار چڑھاؤ اور تبدیلی کے مظہر رہیں گے مختلف پارٹیوں کے درمیان گٹھ جوڑ ہوں گے اور کچھ نئی پارٹیاں وجود میں آئیں گی۔ پہلے تین مہینوں کے دوران ملک میں سیاسی ماحول نہایت غیر یقینی اور نشیب و فراز والا رہے گا۔

آزاد بھارت کے ۵۱ ویں برس کی کنڈلی میں کنبھ لگن ظاہر ہوئی ہے۔ لگن بھاؤ میں کیتو اور چھٹے گھر میں منتھا ناقص اثرات مرتب کرنے والے ہیں۔ جس سے سرکاری مشینری اور لیڈران میں بھرشٹاچار، بے ایمانی، بدعنوانی، گھوٹالوں اور تعصبی جھگڑوں کی وجہ سے صوبائی و ودھان سبھا انتخابات میں اتر پردیش و دیگر صوبوں میں کسی ایک پارٹی کو اکثریت حاصل نہیں ہوگی۔ کچھ صوبوں میں ملی جلی سرکاریں بنیں گی کانگریس (آئی) اور بھوجن سماج گٹھ جوڑ کی طرز پر کچھ دوسری پارٹیاں بھی اپنے گٹھ جوڑ بنائیں گی۔ اگرچہ کانگریس پارٹی کے وقار کو تقریباً سبھی صوبوں میں نقصان پہنچے گا انتخابات میں مذہبی رجحانات، تعصبی خیالات اور بکھراؤ کو بڑھاوا حاصل ہوگا۔ بھرشٹاچار دہشت گردی، مذہبیت اور مال و دولت کا لالچ دیش کے کچھ بڑے لیڈروں کی عزت خراب کرے گا۔ روپیہ کے پھیلاؤ میں اضافہ، بے روزگاری، اشیاء ضروریہ کی قیمتوں میں بے تحاشہ تیزی، سرکاری مشینری اور لیڈران کے ذریعہ کئے گئے گھوٹالوں، بے ایمانی رشوت خوری، خود غرضی، بے انصافی اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے عوام میں بے چینی اور مایوسی پھیلے گی۔ سرکار کے ذریعہ اپنائی گئی کھلے پن کی اقتصادی پالیسیوں کا فائدہ بڑے صنعتی گھرانوں تک ہی محدود ہو کر رہ جائے گا۔

سال کے آغاز سے ۲۳ جون تک سنیچر۔ کیتو کے ملاپ اور سنیچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ ۲۳ جون تک اور اس کے فوراً بعد ۲۴ جون سے ۱۷ جولائی تک بدھ اور شکر کے درمیان درجہ کن ملاپ اور ۳ جون سے ۲ اگست تک سنیچر۔ منگل میں دوبارہ درجہ کن ملاپ اور منگل۔ راہو کے ملاپ ہونے سے ہندوستانی سیاست کے ڈرامہ میں کئی طرح کے اتار چڑھاؤ دیکھنے کو ملیں گے۔ مختلف پارٹیوں میں نئے نئے گٹھ جوڑ اور نئی نئی دوستیاں سامنے آئیں گی۔ اتر پردیش، جموں کشمیر، پنجاب، مدھیہ پردیش، بہار وغیرہ صوبوں میں نئی سرکاریں وجود میں آئیں گی۔

یکم اگست سے شنی مین راشی میں وکری ہوگا جبکہ گورو۔ سنیچر کے علاقہ (مکر) میں پہلے سے وکری ہو چکا ہے۔ جس سے گیہوں، چاول، تل، تیل، چنے، چینی، لوہا، سونا، پیتل وغیرہ دھاتوں کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ مختلف پارٹیوں کے نیتا آپسی اختلاف اور پھوٹ کا شکار ہوں گے۔ مین راشی میں گردش کرتا ہوا سنیچر ویسے بھی حکمرانوں میں آپسی تناؤ، بے اطمینانی، بغاوت اور بکھراؤ و علیحدگی پیدا کرتا ہے۔

۱۰ اگست کو شکر۔ راہو کی ناقص ملاپ سے اتر پردیش، آسام، بہار، اڑیسہ، ہریانہ، آندھر پردیش وغیرہ صوبہ جات میں سیلاب سے تباہی ہوگی۔ ۱۲ تاریخ کو سورج۔ راہو کی اور ۲۷ کو بدھ۔ راہو میں درجہ کن ملاپ ہونے سے دیش کے نہایت اہم لیڈر کے لئے نقصاندہ ثابت ہو سکتا ہے۔ کہیں حکومت کی تبدیلی اور وزارت میں اچانک تبدیلی کے امکانات ہیں۔ سیاسی ماحول میں غیر یقینی اور غیر استحکام کے حالات بنیں گے۔

مارگ شیرش ماس میں (۱۶ نومبر) سے کھپّر یوگ بن رہا ہے۔ جس کے اثرات نہایت ناقص ہوتے ہیں۔ اچانک اقتدار کی تبدیلی۔ دیش یا راجیہ کے اعلیٰ عہدہ کا خالی ہونا۔ وزارت میں قلمدانوں کی تبدیلی یا کسی بڑے لیڈر کی موت واقع ہوتی ہے۔

۱۷ دسمبر سے ۱۴ جنوری ۱۹۹۵ء کے درمیان مکر راشی پر بُدھ۔ شکر کے ملاپ ہونے اور اسی راشی پر منگل۔ شکر، بدھ۔ یورنس وغیرہ گرہوں چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ بننے سے ہندوستان کی سیاست میں اچانک تبدیلی کے یوگ بنتے ہیں خاص طور پر مرکزی سرکار میں۔

مکر راشی پر چار اور پانچ گرہوں کے یوگ کے اثرات بھی ناقص مانے جاتے ہیں۔ حکومت کی تبدیلی، سیاسی ٹکراؤ، غیر استحکام، زمین کھسکنا، ژالہ باری، بے موسم برسات کیوجہ سے جانی ومالی نقصان ہونے کا ڈر بنا رہتا ہے متذکرہ ناقص پھلوں کے باوجود یوم جمہوریت میں مکر راشی پر سورج۔ بدھ کے یوگ سے بھارت کی بر آمدات میں اضافہ ہوگا۔ کھلی اقتصادی پالیسی لوگوں کو متاثر کرتی رہے گی۔ لیکن اُمید کے برخلاف فائدہ اس کا حاصل نہیں ہوگا۔ نویں شکر۔ بدھ کا یوگ ہونے سے زراعت، ربڑ، انجینئرنگ، جوٹ اور کپڑا، کمپیوٹرز، الیکٹرانکس، ٹیلی کمیونیکیشن، خلائی تحقیق جیسے شعبوں میں کافی ترقی و فروغ ہونے کی اُمید ہے۔ عورتوں کے وقار اور ان کے حقوق کے حاصل ہونے میں اضافہ ہوگا۔ دنیا کے کچھ مخصوص ممالک جیسے روس، جاپان، کوریا، کینیڈا، انگلینڈ، ملیشیا، نیپال، منگولیا، بنگلہ دیش وغیرہ کے ساتھ اقتصادی اور ثقافتی تعلقات میں بہتری آئے گی پاکستان کے ساتھ تعلقات میں تناؤ اور ٹکراؤ پیدا ہوگا۔

## پردھان منتری دیوے گوڑا اور مرکز کی حکمراں مورچہ سرکار

کنڈلی یوم جمہوریت ۱۹۹۵ [?]

۳ شکر
۴
۵
۶ راہو
۷
۸ چندر
۲ سورج
۱ منگل بدھ
۱۱
۹ برہسپتی
۱۰ یورنس
۱۲ سنیچر کیتو

مرکز کی حکمراں مورچہ سرکار کے اہم لیڈر اور بھارت کے پردھان منتری شری دیوے گوڑا کی سرکار کو یہ سال نہایت مشکل، چنوتیوں وجد وجہد بھرا رہے گا۔ شری دیوے گوڑا اپنی ذاتی خوبیوں، سبھی پارٹیوں اور گٹھوں کے تئیں اپنے مخلصانہ برتاؤ، صبر وتحمل اور کھلے زاویہ نگاہ کیوجہ سے مشترکہ مورچہ سرکار و دوسری بڑی پارٹیوں میں ہر دلعزیز بنے رہیں گے۔ لیکن مختلف خیالات کی پارٹیوں کو ہم خیال بنانے میں کافی پریشانی کا سامنا کرنا پڑیگا۔

سورج پر سنیچر کی خاص تیسری نظر پڑنے سے کئی بار پردھان منتری شری دیوے گوڑا کی سیاسی حیثیت غیر مستحکم، غیر یقینی اور ڈانواڈول حالت میں رہے گی۔ سال کے آغاز سے ۲۲ جون تک مین راشی پر سنیچر کیتو کا یوگ ہونے سے اور خاصکر ۲۴ مارچ تک سنیچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن یوگ بننے سے اور ۲۲ جون سے ۱۷ جولائی تک بدھ۔ شکر کے درمیان درجہ کن یوگ بننے سے متذکرہ وقت (خاصکر سال کے پہلے نصف حصہ) میں موجودہ دیوے گوڑا سرکار کے ٹوٹنے کے نمایاں آثار ہیں۔ اگر قسمت سے ۱۷ جولائی کا وقت پورا کر لیتے ہیں تو سمت کے اختتام تک کا وقت آسانی سے پورا کر لیں گے۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

**ہماچل پردیش** :۔ بھارت کی جمہوریت کنڈلی میں اس باثر راشی مین پر سنیچر۔ کیتو کا ناقص اثر بنا ہوا ہے۔ سنیچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ بھی اچھا نہیں ہے لیکن دسویں گھر میں بدھ۔ سورج کا یوگ اچھا ہے۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے اعتبار سے ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ موجودہ کانگریس سرکار اقتصادی بدحالی اور تنگی اور رکاوٹوں کے باوجود مختلف گھریلو دھندوں پر خاص توجہ دے گی۔ جس سے بڑے اور چھوٹے درجے کے دھندوں کو فروغ حاصل ہوگا۔ سیاحت، جنگل بانی، باغبانی، دستکاری، اونی کپڑے، ادویات، جڑی بوٹی، پانی، مرغی پالن، شہد، پھل اور پھولوں کے دھندوں کو بڑھاوا دینے میں صوبائی سرکار خاص توجہ دے گی۔ صوبائی پارٹی لیڈروں کے بعض حلقوں پر مبینہ بھرشٹاچار کے الزام لگنے سے یہاں کی سیاسی سرگرمیوں پر خاصہ اثر پڑے گا کمر توڑ مہنگائی، بے روزگاری، ضروری اشیاء کی کمی، بجلی و پانی کے مسائل نیز سرکاری مشینری میں ہونے والے بڑے پیمانے پر بھرشٹاچار کی وجہ سے بے چینی اور بے اطمینانی لوگوں میں پھیلے گی۔ سال کے اول نصف حصہ میں مین راشی پر سورج۔ سنیچر۔ کیتو وغیرہ کے چار گرہی یوگ بننے سے زمین کا کھسکنا، زلزلہ، سڑک حادثات اور ژالہ باری جیسی قدرتی آفات سے جانی، مالی، جانوروں، فصل وغیرہ کے نقصان ہونے کے اثرات پائے جاتے ہیں۔

**پنجاب** :۔ اس کی باثر راشی میں اور مشہور راشی کنیا ہے۔ سال آغاز سے ۲۲ جون تک اور پھر ۳ جون سے ۲۲ جون تک کنیا راشی پر منگل۔ راہو کا یوگ اور درجہ کن ملاپ ہونے سے صوبائی سرکار میں تبدیلی کے مضبوط آثار پائے جاتے ہیں۔ صوبائی سیاسی حالات میں خاص تبدیلی اور نشیب وفراز کا ماحول بنا رہے گا حکمراں کانگریس میں اندرونی اختلافات کیوجہ سے اس کو شکست کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ صوبہ میں ٹیکنیکی، تعلیم، سیاحت، تیل صاف کرنے کے پروجیکٹ، ہوزری، کھیل کود کا سامان، انجینئرنگ و کمپیوٹر کے شعبہ جات میں سرکار نمایاں ترقی کریگی۔ زراعت اور درمیانہ درجہ کے دھندوں نیز غیر ملکی سرمایہ کاری کو بڑھاوا دینے پر خاص توجہ دیجائیگی۔ جولائی اور اگست میں غیر معمولی اور بے وقت بارشوں کے ہونے سے کھیتی باڑی کو نقصان پہنچے گا۔ سیاسی ماحول غیر مستحکم اور غیر یقینی بنا رہے گا۔ کسانوں اور پسماندہ طبقات کی فلاح وبہبود کے لئے خاص مالی امداد دی جائیگی۔ صوبہ میں بڑے پیمانے پر بھرشٹاچار، گٹھ بندی، ضروری اشیاء کی کمی اور قیمتوں میں اضافہ کی وجہ سے عام لوگوں میں بے چینی وغصہ پیدا ہوگا۔

**جموں کشمیر** کی باثر راشی تلا ہے۔ گذشتہ سال کی جنتری میں لکھا گیا تھا کہ مد پاکستان کے ذریعہ پیدا شدہ دہشت گردی کے باوجود بھارت کے جموں و کشمیر میں جمہوریت کی بحالی میں کامیابی حاصل ہو جائیگی جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی اثر انداز راشی تلا کا مالک شکر۔ بدھ سمیت نویں گھر میں قیام پذیر ہے۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے حساب سے ودھان سبھا انتخابات کے بعد سماجی اور انتظامیہ میں بڑے پیمانے پر بہتری آئیگی۔ کانگریس (آئی) کو اُمید کے مطابق کامیابی حاصل نہیں ہوگی۔ نیشنل کانفرنس کے فاروق عبداللہ کو بہ نسبت زیادہ کامیابی ملنے کے آثار ہیں۔ صوبہ میں سیاحت، گرم و اونی کپڑے، دستکاری، جنگلات و سیب کی کاشت کے ساتھ سڑک، نقل وحمل، بجلی اور دوسرے اقتصادی شعبہ جات کی طرف بھی خاص توجہ دیجائیگی۔ پاکستانی سرحدوں سے گھس پیٹھ کرنے اور کھاٹی میں گڑبڑ کرنے، دہشت گردی کو بڑھاوا دینے کی وہ اپنی ناپاک کوششوں کو جاری رکھے گا جس میں اس کو منہ کی کھانی پڑے گی۔

**ہریانہ** کی اثر انداز راشی متھن ہے (گذشتہ سال کی جنتری میں بھجن لال سرکار کی سبکدوشی، باڑھ سے ہونے والی تباہی کے بارے میں

پڑھیں) اس سال موجودہ سرکار کو مختلف چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نشہ بندی جیسے اصلاحی قدم اُٹھانے پر بھی صوبائی سرکار کو مختلف سنجیدہ مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ باڑھ کی وجہ بھاری نقصان، بجلی سے متعلق مسائل، لاٹری اور نقل جیسے دیگر اقتصادی مسائل کی وجہ سے سیاسی غیر یقینی کا ماحول بنا رہے گا۔ کئی نئی یوجنائیں ٹھیک طرح سے لاگو نہیں ہو پائیں گی۔ عام لوگوں میں بے روزگاری، مہنگائی اور بدنظامی کی وجہ سے غم و غصہ اور بے چینی رہے گی۔ مختلف رکاوٹوں کے باوجود اصلاحی اقدام کا عمل جاری رہے گا۔ صوبہ میں پسماندہ طبقات کے معیار زندگی کو بہتر بنانے اور بچوں کی تعلیم پر زیادہ توجہ دی جائے گی۔

**اتر پردیش** — گذشتہ سال کی مفید عالم جنتری میں ہماری پیشن گوئی کو آپ پڑھ سکتے ہیں جس میں ہم نے تجزیہ کیا تھا کہ بھارتیہ جنتا پارٹی اور بہوجن سماج پارٹی کا گٹھ جوڑ اتر پردیش میں زیادہ دیر تک نہیں چلے گا۔ آئندہ برس جمہوریت کنڈلی میں اس کی مالک راشی دھن پر شکر۔ بدھ کا یوگ ہے لیکن راشی کا مالک بدھ برے حالت میں ہوکر دسویں خانہ میں غروب ہے۔ کنڈلی میں جمع گرہوں کے مطابق مختلف پارٹیوں میں گٹھ جوڑ ہونے کے باوجود پارٹیوں میں ٹکراؤ کی صورتحال بدستور بنی رہے گی۔ جس سے سیاسی استحکام کو نقصان پہنچے گا۔ مختلف پارٹیوں میں نئے نئے محاذ بنیں گے۔ بھارتیہ جنتا پارٹی کے وقار میں اضافہ ہوگا۔ عوام میں بھرشٹاچار، بے تحاشہ مہنگائی، بے روزگاری، سیاست میں غیر استحکام اور ذات پات کے جھگڑوں سے غم و غصہ اور مایوسی چھائی رہے گی۔ لیڈران اپنی ذات پر زیادہ اور عوام کی بدحالی پر کم توجہ دیں گے۔

مندرجہ بالا پیشن گوئیاں ہم نے اپنی عقل و دانش اور علم کے مطابق درج کی ہیں ویسے غیب کا جاننے والا تو وہ ہی ایک سب کا مالک ہے۔

پیشن گو پنڈت پنالال جوتشی ایم اے

## آردرا پردیش کنڈلی ۱۲ جون ۱۹۹۷ء

آردرا پردیش کنڈلی ۹/۲۶

شکر ۲ | ۱ | کیتو سنیچر ۱۲ | ۱۱ | سورج بدھ ۳ | ۴ | ۱۰ | نیپچون یورنس برہسپتی ۹ | منگل ۵ راہو | ۶ | ۷ | ۸ پلوٹو

۱۹۹۷ء میں سورج دیو آردرا نچھتر میں باڑھ بدی دوج تتھی سنیچر وار پروتپٹر ۸ بارہ ۱۲ جون پورا کھاڑہ نچھتر میں وقت رات ۲ بجکر ۹ منٹ پر میکھ لگن میں داخل ہونگے۔ آردرا پردیش کنڈلی میں لگن کا مالک منگل چھٹے خانہ میں راہو کے ساتھ پڑا ہوا ہے۔ ان پر سنیچر کی خاص ساتویں نظر پڑنے سے سم سپتک یوگ بنا ہوا ہے۔ اگرچہ اس پر برہسپت کی خاص نویں نظر بھی پڑ رہی ہے۔ خیال رہے آئندہ برس کا راجہ بھی منگل گرہ ہی بنا ہے۔ اس گرہ چال کے مطابق آئندہ برس معقول وقت پر مناسب اور موافق بارش کی کمی رہے گی۔ بے موسمی بارش کی وجہ سے کہیں کھڑی ہوئی فصلوں کو نقصان پہنچنے کے یوگ ہیں۔ کہیں شدید سے زائد بارش سے سیلاب وغیرہ کا خطرہ بنے گا تو کہیں بارش کی قلت کی وجہ سے فصلوں کو نقصان ہونے کا اندیشہ بنے گا۔ پانی کا سنبھہ ۴۸ فی صد ہونے سے بھی درمیانی فی پدر پر بارش پڑنے کے امکان ہوں گے۔

اگرچہ ہوا کا سنبھہ ۸۱ فی صد ہونے سے بھارت کے دیگر صوبہ جات کا موسم اکثر یکساں نہ ہوکر غیر یقینی بنا رہے گا۔ مان سون بھی وقت پر نہ آئیگی تیز ہوائیں اور آندھیاں زیادہ چلیں گی۔ حکمرانوں اور رعایا کے درمیان ٹکراؤ زیادہ رہیں گے۔

## کال سرپ یوگ

"کال سرپ اور اینہ پر سیدھ یوگ" سے متعلق ہماری جلد شائع ہونے والی کتابوں سے اقتباس

جنم کنڈلی میں اگر راہو اور کیتو کے بیچ ایک ہی طرف سبھی ساتوں گرہ (سورج، چندرماں۔ منگل۔ بدھ۔ برہسپت۔ شکر۔ سنیچر) پڑ جائیں تو کال سرپ نام کا یوگ بنتا ہے۔ اس یوگ میں پیدا ہونے والا شخص (عورت اور مرد) کو کاروبار، دولت، اور اولاد کی طرف سے پریشان اور فکرمند رہنا پڑتا ہے۔

بھارتیہ جوتش میں راہو کو سانپ کی شکل (سرپ آکار) اور کیتو کو پونچھ کی شکل میں تصور کیا گیا ہے۔ چونکہ راہو۔ کیتو ہمیشہ وکری حالت میں ۱۸۰° کے فرق سے گردش کرتے ہیں۔ اس لئے راہو کی شکل کا سانپ منہ کی طرف سے کیتو پونچھ کی طرف سے پکڑنے کی کوشش میں اپنے بیچ پڑنے والے سبھی گرہوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے ہیں۔ اس طرح یہ کال سرپ یوگ اپنے ناقص نقصاندہ اثرات مرتب کرتا ہے۔

**کال سرپ یوگ** نہایت امیر ترین شخص کی کنڈلی میں بھی ہوسکتا ہے یا نہایت غریب و فقیر کی کنڈلی میں بھی ہوسکتا ہے۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہو یا غیر تعلیم یافتہ، دانا ہو یا بے وقوف۔ بہرحال کال سرپ یوگ کا اچھا یا بُرا اثر کنڈلی میں موجود گرہوں اور جاتک کی حالت کے اعتبار سے ہی پڑتا ہے۔

خاص طور پر انسان اپنی صلاحیتوں کا استعمال ٹھیک طرح سے نہیں کر پاتا ہے زیادہ اپنی مالی تنگی کی وجہ سے پریشان اور فکرمند و گھریلو الجھنوں میں گھرا رہتا

(باقی صفحہ نمبر ۱۲۵ پر)

## لال کتاب کے مطابق
## عمر کے مختلف حصوں پر گرہوں کے اثرات

لال کتاب کے مطابق ۱۲ سال عمر تک کے بچے کی قسمت کا کوئی اعتبار بھروسہ نہیں ہوتا۔ ستر (۷۰) سال کے بعد آدمی کی اپنی قسمت کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا۔ اس کا نصیب اس کے بچوں کے نصیب یا خدا کی عنایت پر منحصر رہتا ہے۔ ۳۵ سال میں پورے نو گرہ چل کر پورا چکر نیچے لکھے نقشہ کے مطابق پورا کرتے ہیں۔ ہر ایک گرہ کے اثرات کا عرصہ سال صرف اس آدمی کی عمر کے حساب سے دیئے گئے ہیں۔

| نام گرہ | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
|---|---|---|---|
| سنیچر | ۱ سے ۶ سال تک | ۳۶ سے ۴۱ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
| راہو | ۷ سے ۱۲ سال تک | ۴۲ سے ۴۷ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
| کیتو | ۱۳ سے ۱۵ سال تک | ۴۸ سے ۵۰ سال | ۸۳ سے ۸۵ سال تک |
| برہسپت | ۱۶ سے ۲۱ سال تک | ۵۱ سے ۵۶ سال | ۸۶ سے ۹۱ سال تک |
| سورج | ۲۲ سے ۲۳ سال تک | ۵۷ سے ۵۸ سال | ۹۲ سے ۹۳ سال تک |
| چندرماں | ۲۴ویں سال | ۵۹واں سال | ۹۴ویں سال |
| شکر | ۲۵ سے ۲۷ سال | ۶۰ سے ۶۲ سال | ۹۵ سے ۹۷ سال |
| منگل | ۲۸ سے ۳۳ سال | ۶۳ سے ۶۸ سال | ۹۸ سے ۱۰۳ سال |
| بدھ | ۳۴ سے ۳۵ سال | ۶۹ سے ۷۰ سال | ۱۰۴ سے ۱۰۵ سال |

# نام راس اور نچھتر معلوم کرنے کا طریقہ

اپنی راس اور نچھتر معلوم کرنے والے کو چاہیئے کہ اپنے نام کا پہلا حرف اس نقشہ میں دیکھے۔ اس حرف کے اُوپر جو راس لکھی ہے وہی اُس شخص کی راس ہوگی اور جو نچھتر اس کے دائیں ہاتھ لکھا ہے وہی اس کا نچھتر ہوگا۔ مثلاً ایک شخص نتھو رام کی راس و نچھتر معلوم کرنا ہے۔ پہلا حرف "ن" زیریں برسچک راس اور دائیں ہاتھ انرادھا نچھتر لکھا ہے پس نتھو رام کی راس برسچک اور نچھتر انرادھا ہے۔ اسی طرح ہر ایک نام کی راس اور نچھتر دیکھ لیں۔

| میکھ | | برکھ | | متھن | | کرک | | سنگھ | | کنیا | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس |
| اشنی | چو चु | کرتکا ۲ | ای इ | مرگشرا ۳ | ک क | پنربسو ۴ | ہی हि | مگھا | م म | اترا پھالگنی ۲ | ٹو टो |
| ۲ | چے चे | ۳ | او उ | ۴ | کی कि | پکھ | ہو हु | ۲ | می मि | ۳ | پ प |
| ۳ | چو चो | ۴ | اے ए | آردرا | کو कु | ۲ | ہے हे | ۳ | مو मु | ۴ | پی पि |
| ۴ | لا ला | روہنی | او ओ | ۲ | گھ घ | ۳ | ہو हो | ۴ | مے मे | ہست | پو पु |
| بھرنی | لی लि | ۲ | و व | ۳ | انگا ङ | ۴ | ڈا डा | پوروا پھالگنی | مو मो | ۲ | کھ ष |
| ۲ | لو लु | ۳ | بی वि | ۴ | چھ छ | اشلیشا | ڈی डि | ۲ | ٹ ट | ۳ | ناں ण |
| ۳ | لے ले | ۴ | بو वु | پنربسو | کے के | ۲ | ڈو डु | ۳ | ٹی टि | ۴ | ٹھ ठ |
| ۴ | لو लो | مرگشرا | بے वे | ۲ | کو को | ۳ | ڈے डे | ۴ | ٹو टु | چترا | پے पे |
| کرتکا ۱ | آ अ | ۲ | بو वो | ۳ | ہ ह | ۴ | ڈو डो | اترا پھالگنی ۱ | ٹے टे | ۲ | پو पो |

| تُلا | | برسچک | | دھن | | مکر | | کمبھ | | مین | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس |
| چترا ۳ | ر र | وشاکھا ۴ | تو तो | مولا | یے ये | اترا شاڑھا ۲ | بھو भो | دھنشٹا ۳ | گو गु | پوروا بھادرپد ۴ | دی दि |
| ۴ | ری रि | انورادھا | ن न | ۲ | یو यो | ۳ | جا ज | ۴ | گے गे | اترا بھادرپد | دو दु |
| سواتی | رو रु | ۲ | نی नि | ۳ | بھ भ | ۴ | جی जि | شتبھشا | گو गो | ۲ | تھ थ |
| ۲ | رے रे | ۳ | نو नु | ۴ | بھی भि | شرون | جو जु | ۲ | سا स श | ۳ | جھ झ |
| ۳ | رو रो | ۴ | نے ने | پوروا شاڑھا | بھو भु | ۲ | جے जे | ۳ | سی सि | ۴ | اتجاں |
| ۴ | ت त | جیشٹھا | نو नो | ۲ | دھ ध | ۳ ۴ | جو खो जो | ۴ | سو सु | ریوتی | دے दे |
| وشاکھا | تی ति | ۲ | یا य | ۳ | پھ फ | شرون | کھ खि | پوروا بھادرپد | سے से | ۲ | دو दो |
| ۲ | تو तु | ۳ | یی यि | ۴ | ڈھ ढ | [illegible] | [illegible] | ۲ | سو सो | ۳ | چا च |
| ۳ | تے ते | ۴ | یو यु | اترا شاڑھا | بھے भे | دھنشٹا | گی गा गि | ۳ | د द | ۴ | چی चि |

## قسمت یعنی تقدیر کے روزانہ حالات

| نمبر ۵ | | | | نمبر ۴ | | | | نمبر ۳ | | | | نمبر ۲ | | | | نمبر ۱ | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۲ | ۳ | ۶ | ۷ | ۱ | ۳ | ۵ | ۷ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۹ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ |
| ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۷ | ۱۹ | ۲۱ | ۲۳ |
| ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۶ | ۲۷ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۵ | ۲۷ | ۲۹ | ۳۱ |

یہ ایک ایسا راز ہے جس کو نجومی لوگ بڑی مشکل سے بتایا کرتے ہیں۔ آپ کسی کو کہیں کہ ۳۱ سے نیچے کوئی ہندسہ دل میں سوچے اور ہمیں بتائے کہ وہ ہندسہ کس کس نمبر کی جدول میں آتا ہے۔ جن نمبروں کی جدول میں وُہ سوچا ہوُا ہندسہ بتائے اُن کے اُوپر کے بائیں کونے کے ہندسوں کو جمع کر لو۔ پس اُس کا سوچا ہوُا ہندسہ نکل آئے گا۔ اِس نمبر پر اُس کی قسمت کا حال بتا دو۔ فرض کرو ایک شخص نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب دیکھو کہ ۳۱ کا ہندسہ کون کون سی جدول میں ہے۔ دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ ۳۱ کا ہندسہ جدول نمبر ۱-۲-۳-۴-۵ میں ملتا ہے۔ حساب اِن جدولوں کے بائیں کونوں کے ہندسے ۱-۲-۴-۸-۱۶ جمع کر لو۔ پورا ۳۱ بنتا ہے۔ پرشن کرنے والے کو کہہ دو کہ تم نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب اس کے مطابق جواب دیکھ لو جو اس نمبر کی فہرست میں تمہاری مشکل کے حل کے لئے لکھا گیا ہے۔ (۱) تمہاری آرزو اُس وقت پوری ہوگی جب تم کو اس کا خواب و خیال بھی نہ ہوگا (۲) قسمت کا ستارہ چمکنے والا ہے (۳) غیر متوقع جگہ سے تمہاری اُمید پوری ہو جائے گی (۴) جس خواہش کے لئے پریشان ہو اُس کی کامیابی کے لئے اب انتظار نہ کرنا پڑے گا (۵) تمہارے لئے مسرت کا وقت آنے والا ہے۔ تم خود دیکھ کر حیران رہ جاؤ گے (۶) مستقل مزاج رہو کوئی بہتری کا سلسلہ عنقریب نکلنے والا ہے (۷) تمہاری مشکل جلد ہی تسلی بخش طور پر حل ہو جائے گی (۸) تمہاری قسمت میں کچھ روپیہ لکھا ہے لیکن ملے گا قدرے دیر سے (۹) تمہارے سامنے تھوڑے دنوں تک ایک تجویز رکھی جائے گی اسے منظور کر لینے سے پہلے آپ کو اچھی طرح غور کر لینا ہوگا۔ (۱۰) تمہاری کیفیت اِس وقت عجیب ہے۔ اب تم عنقریب اچھی صورت اختیار کرو گے (۱۱) تمہاری آزمائش و تلخی کا زمانہ گذر گیا ہے۔ اب تم کو آرام اور خوشی نصیب ہوگی۔ (۱۲) تمہارا کام وقت مقررہ پر ٹھیک ہو جائے گا۔ دوسروں کی صلاح کی طرف اب توجہ مت کرو (۱۳) تمہاری مشکل کسی ذریعہ سے حل ہوگی (۱۴) جس کام کے متعلق حیران ہو رہے ہو۔ اُس کے حالات کی درستگی میں سخت مشکلات ہیں (۱۵) تقدیر کی غیر متوقع ٹھوکر تمہارے خیالات میں تبدیلی پیدا کر دے گی (۱۶) تم کو صبر کرنا لازمی ہے کچھ دن اور باقی ہیں۔ فلک پیر کے چکر نکلنے سخت مشکل ہیں۔ تری تقدیر کے چکر (۱۷) جو حالات تم پر گذر رہے ہیں اُن کی آئندہ بہتری کی نسبت اُمید ہے۔ تم وشواس رکھو گے (۱۸) پریشانی کے خیالات ترک کر دو۔ اب وُہ وقت آ گیا ہے کہ تم کو آرام اور خوشی نصیب ہوگی (۱۹) تمہیں خوشی کا مقام ہے کہ تمہارے حالات کسی وسیلہ سے بہتر صورت اختیار کرنے والے ہیں (۲۰) یہ شکل دلالت کرتی ہے کہ تم اپنی کوشش میں مصروف ہو۔ ضرور فائدہ اٹھاؤ گے (۲۱) تمہارے حالات عجیب ہیں تم پر چکر لگا ہے کہ اِن کی نسبت تمہاری رائے ایک ماہ کے عرصہ تک بدل جائے گی (۲۲) تم کو جلدی ایک ایسی خبر ملے گی جو تمہارے حق میں ہوگی اور تمہاری خواہشات کو تیز کر دیگی (۲۳) تم عرصہ سے پریشان ہو۔ تمہارے کاروبار میں چند دنوں تک اضافہ ہوگا جس سے تم کو فائدہ ہوگا (۲۴) وقت آنے والا ہے تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی (۲۵) تم کو یقین دینے والی ذمہ دار پوزیشن ہے۔ تم اس کو منظور کر لو۔ اس کے ذریعہ تمہارا مطلب راستی پر آ جائے گا۔ (۲۶) غیر ضروری معاملات پر اپنا وقت اور دماغ ضائع مت کرو۔ دولت اور مسرت تمہارے ہمرکاب رہے گی (۲۷) تمہاری قسمت کا ستارہ اچھا ہے۔ جن حالات سے تم ڈرتے ہو وہ پیدا ہی نہیں ہوں گے (۲۸) تم اپنے کام میں مستعد رہو۔ جن معاملات پر تم کو دخل نہیں، اُن کو اپنے حال پر چھوڑ دو۔ وہ خود بخود ٹھیک ہو جائیں گے (۲۹) جب تم یہ محسوس کرتے ہو کہ تمہاری قسمت گردش میں ہے تو پھر تم اس مارگ پر کیوں چلتے ہو جس میں تم کو نقصان پہنچتا ہے (۳۰) جب تم یہ سمجھتے ہو کہ تم راستی پر ہو تو پھر اپنے وچار پر مضبوط رہو۔ گھبرانا تمہیں جائز نہیں (۳۱) یہ توقع مت کرو کہ تمہاری خواہش پوری نہیں ہوگی۔ تم اپنی کوشش اس کے لئے برابر جاری رکھو۔ آثار واضح پائے جاتے ہیں کہ تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی۔

## نوگرہوں کے چکر

**سورج**

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

**منگل**

| ۱۰ | ۳ | ۸ |
|---|---|---|
| ۵ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۴ |

**بدھ**

| ۱۱ | ۴ | ۹ |
|---|---|---|
| ۶ | ۸ | ۱۰ |
| ۷ | ۱۲ | ۵ |

**برہسپت**

| ۱۲ | ۵ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۷ | ۹ | ۱۱ |
| ۸ | ۱۳ | ۶ |

**شکر**

| ۱۳ | ۶ | ۱۱ |
|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۴ | ۷ |

**سنیچر**

| ۱۴ | ۷ | ۱۲ |
|---|---|---|
| ۹ | ۱۱ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۸ |

**راہو**

| ۱۵ | ۸ | ۱۳ |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۹ |

**کیت**

| ۱۶ | ۹ | ۱۴ |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ |
| ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ |

**چندرماں**

| ۹ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

### شترو ناش کے لئے

۱۱ ۱ ۱۲ ۲ ۱۳ ۳ ۱۴ ۴

### دھن پراپتی کے لئے

۹ ۳ ۷ ۱ ۸ ۲ ۴ ۶

# بارہ ۱۲ راشیوں کا ماہانہ و سالانہ پھل آدیش بابت سال ۱۹۹۷ء

ذیل میں ہم بارہ راشیوں کا سالانہ پھل (راشفل) گرہوں کی گوچر حالت گردش کے حساب سے لکھ رہے ہیں۔ اپنی زندگی سے متعلق تفصیلی معلومات مستقبل کے بارے جاننے کے لئے صحیح جنم پتری کا ہونا لازمی ہے۔ سائنسی طریقہ جنم پتری یا سالانہ پھل بنوانے کے لئے اپنا نام، مقام پیدائش، تاریخ پیدائش، وقت پیدائش، مہینہ اور موجودہ پیشہ کی تفصیل ارسال کریں۔ اہم واقعات کے ساتھ بنایا گیا سالانہ پھل کی فیس ۱۵۱/= روپے اور بڑی جنم پتری کی فیس ۵۰۱/= روپے ہوگی۔ جنم پتری ملان کی فیس ۱۰۱/= روپے ہے۔ میلان کے لئے لڑکے۔ لڑکی کی جنم کنڈلی، جنم کی تاریخ، وقت اور دیگر معلومات کے ساتھ بھیجیں۔ (پنڈت پنا لال جلیو تشی)

## میکھ راشی۔ چو، چے، چو، لا، لی، لو، لے، لو، ا

گوچر پھل:۔ اس راشی والوں کو آئندہ سال شنی ساڑھ ستی کے زیر اثر شدید مشکلات اور جد و جہد و کشمکش بھرے حالات سے گذرنا پڑے گا۔ سال کے شروع سے ہی اس راشی کے مالک منگل کا کنیا راشی پر راہو کے ساتھ ناقص یوگ بنا ہوا ہے۔ بہت کوشش کے بعد بھی آمدن میں اضافہ نہیں ہوگا۔ ۲۸ اپریل کے بعد حالات میں کچھ سدھار ہوگا۔ مالی فائدہ راستے کھلیں گے۔ عورتوں کے لئے آئندہ سال کا نصف حصہ شدید مشکلات سے پُر ہوگا۔ دماغی تناؤ اور گھریلو کالش سے بچیں۔

**جنوری** سخت مشکلات کے باوجود آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔ محنت کرنے سے اور حوصلہ رکھنے سے بگڑے کام بنیں گے۔ کچھ نئے معاملات پر تبادلۂ خیال رہے گا۔ شنی ساڑھ ستی ہونے سے چوری وغیرہ کا بھی اندیشہ ہے۔ ہوشیار رہیں۔ تاریخ ۲، ۴، ۱۱، ۱۳، ۱۸ انیسٹ ہیں۔

**فروری** ۵ فروری سے منگل وکری ہوگا۔ کسی نئے کام کا پروگرام سرے نہیں چڑھ پائے گا۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ دماغ مستقبل کی فکر اور دل اداس رہے گا۔ طلباء کو اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

**مارچ** کچھ خاص لوگوں کی مدد سے اہم و اُلجھے کاموں کے بننے کی امید نظر آتی ہے۔ شنی کی ناقص نظر کی وجہ سے فضول کی فکریں اور فضول خرچی میں اضافہ رہے گا۔ ۲۵ تاریخ سے حالات میں کچھ بہتری آئے گی اور بگڑے کام بنیں گے اور مالی فائدہ ہوگا۔

**اپریل** کاروبار کی حالت ٹھیک رہے گی۔ نئے نئے پروگرام و تجاویز زیر غور رہیں گی۔ زیادہ غصہ اور جذباتی ہونے سے بچیں۔ مخالف حالات میں تھوڑا صبر اور سوجھ بوجھ کی ضرورت ہے۔ ۲۸ تاریخ سے کچھ حالات بہتر ہونے کی امید ہے۔ قسمت میں مالی فائدہ اور ترقی کے یوگ ہیں۔

**مئی** کاروبار میں ترقی کے یوگ ہیں لیکن فضول خرچی بھی رہے گی۔ سوچی ہوئی اسکیموں میں معمولی کامیابی ملے گی۔ شنی کی ناقص نظر کی وجہ سے کاہلی میں اضافہ رہے گا۔ صحت کمزور رہے۔

**جون** ۱۳ جون سے راشی کا مالک منگل کنیا میں داخل ہوکر میکھ راشی پر نظر ڈالنے سے عزت و شہرت میں اضافہ، دوستوں سے مدد اور کاموں میں بہتری رہے گی۔ ہمت اور حوصلہ کی کمی کی وجہ سے فائدہ امید کے مطابق نہیں رہے گا۔ بے کار کا ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جولائی** راشی کا مالک کنیا میں ہونے سے قریبی دوستوں اور رشتہ داروں سے مدد حاصل ہوگی۔ اپنی کاروباری اسکیموں میں تبدیلی لانے سے فائدہ حاصل ہوگا۔ کھانے میں احتیاط برتیں۔ بیمار پڑنے کا اندیشہ ہے۔ شنو سہسر نام کا پاٹھ کریں۔

**اگست** ۴ اگست سے منگل تُلا میں داخل ہونے سے کچھ اُلجھنوں کے بعد ہی کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ حوصلہ قائم رکھیں۔ سواری وغیرہ کا استعمال احتیاط سے کریں۔ اچانک خرچ بڑھے گا۔

**ستمبر** معاشرے میں عزت بڑھے گی۔ سماجی اور مذہبی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔ تاریخ ۱۹ سے منگل کے برشچک میں آنے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ صحت کا خاص دھیان رکھیں۔

**اکتوبر** اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ آسائش کے کاموں میں پیسہ خرچ ہو۔ نئے کاموں کے کرنے کی اسکیمیں بنیں۔ ۳۱ تاریخ کو منگل دھن راشی میں داخل ہونے سے صحت کی خرابی، آمدن میں کمی اور خرچ میں زیادتی ہوگی۔

**نومبر** کسی دھارمک کام پر پیسہ خرچ ہوگا۔ زیادہ تر وقت تفریح میں گذرے گا۔ دل و دماغ میں حوصلہ اور خوشی پیدا ہوگی۔ محنت کرنے پر کامیابی حاصل ہوگی۔ آخر ماہ میں ذہنی تناؤ اور غصہ میں زیادتی رہے گی۔

**دسمبر** ۱۰ تاریخ سے منگل اعلیٰ راشی مکر میں ہونے سے مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے اچانک آثار پیدا ہوں گے۔ کچھ فضول خرچ بھی ہوں گے۔ جسمانی تکلیف رہے گی اور ماہ آخر میں اچانک خرچ یا سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

## برکھ راشی۔ اِی، اُو، اے، اَو، وَ، وی، وُ، وے، وُ

گوچر چال:۔ اس راشی پر پورے سال شنی اور برہسپت کی مشترکہ نظر پڑنے سے جد و جہد بھرا ماحول رہے گا۔ سخت محنت کے بعد ہی کچھ کامیابی ملے گی۔ ۴ اگست سے ۳۰ اکتوبر تک منگل کی نظر رہنے سے ذہنی تناؤ، غصہ، اور دل اُچاٹ رہے گا۔ لیکن ۲ اکتوبر سے ۱۲ اکتوبر تک شکر کی ساتویں گھر سے نظر پڑنے سے حالات میں بہتری، امیدوں میں کامیابی اور عزیز و اقارب سے ملاقات ہو۔ ۲۷ دسمبر سے شکر وکری ہونے سے اچانک تبدیلی و بنتے کام بگڑیں گے۔ عورتوں کے لئے آئندہ سال اچھا اور فائدہ مند رہے گا۔ سوائے اس کے کہ کچھ گھریلو اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔

**جنوری** ۵ جنوری سے ذہنی پریشانی اور صحت کی خرابی سے پریشانی پیدا ہو۔ خرچ کی زیادتی رہے گی اور سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے تناؤ بھری حالت ہو سکتی ہے۔ دل پریشان اور بے چین رہے۔

**فروری** ۲۱ فروری سے شکر مکر راشی میں ہونے سے کاروبار کی حالت اوسط رہے گی۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ ۲۲ تاریخ کو شکر کنبھ میں ہونے سے گھریلو اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔ کسی قریبی رشتہ دار سے تکرار ہو سکتی ہے۔

**مارچ** مال و دولت کے ذریعہ بڑھیں گے۔ مختلف قسم کے خرچوں میں اضافہ ہوگا۔ کافی مصروفیت کے باوجود کاموں میں کامیابی ملے گی۔ ۱۸ مارچ راشی کا مالک شکر مین (اعلیٰ) میں آنے سے بگڑے کاموں میں سُدھار ہوگا۔ اُمیدوں کے مُطابق پھل حاصل ہوگا۔

**اپریل** ماہ کے شروع میں سواری یا زمین خریدنے کی بات چلے۔ ازدواجی زندگی میں جوش، مدد اور آرام و آسائش میں اضافہ ہو۔ عورت اور اولاد کی طرف سے کوئی اچھی خبر سننے کو ملے۔ کاروبار میں ترقی کے آثار ہیں۔ اس ماہ کی ۱۴، ۱۷ اور ۲۱ تاریخیں خاص طور پر مشتبہ رہیں گی۔

**مئی** ۵ مئی سے ۲۱ مئی تک شکر اپنی راشی میں ہونے سے آمدن کے ذرائع میں اضافہ، کسی نیک کام پر خرچ ہوگا۔ عہدہ میں ترقی اور عزت و احترام میں اضافہ ہوگا۔ نیک خواہشات رکھنے والے دوستوں کی مدد حاصل ہوگی۔ کسی نئے سفر کی اُمید ہے۔

**جون** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ سفر کی پریشانی اُٹھانی پڑے گی۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ کافی محنت کے بعد بھی فائدہ کم رہے گا۔ عورتوں میں بے کار کی دوڑ دھوپ اور فکر میں بڑھیں گی۔

**جولائی** اس ماہ میں عزت و وقار میں اضافہ رہے گا۔ ہر طرف سے فائدہ حاصل ہوگا۔ ہمت والے کام کرنے کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ۱۷ تاریخ کے بعد سے کچھ پریشانیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ گھریلو تناؤ، اُلجھنیں بنی رہیں گی۔ شِو سہسرام کا پاٹھ کریں۔

**اگست** ۴ اگست سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے دقتوں اور پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروبار میں معمولی فائدہ رہے گا۔ اُلجھنیں بڑھیں گی۔ صحت میں خرابی اور بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔

**ستمبر** بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔ گھریلو اور کاروباری اُلجھنوں کی وجہ سے دل بے چین رہے۔ صحت میں گراوٹ پیدا ہو۔ عزیزوں، بیوی و بچوں سے من مٹاؤ پیدا ہوسکتا ہے۔ ۴، ۵، ۷، ۱۳، ۱۹ اور ۲۴ تاریخیں اچھی نہیں ہیں۔

**اکتوبر** ماہ آغاز سے ہی حالات میں بہتری رہے گی اور بگڑے کام بنیں گے۔ اہم کاموں میں غیر ضروری رکاوٹیں پیدا ہونے سے ذہنی تناؤ پیدا ہوگا۔ مذہبی و تفریحی کاموں میں وقت گذرے گا۔

**نومبر** آرام کم اور دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ کاروبار اور گھر کی تبدیلی کے آثار ہیں۔ خرچ میں زیادتی رہے گی۔ سواری وغیرہ چلاتے وقت خاص احتیاط رکھیں۔ پریشانیوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔

**دسمبر** نصف اول میں مختلف پریشانیوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ بیوی بچوں اور خاندان کی طرف سے خوشی کی خبریں ملیں گی۔ ۱۷ تاریخ سے شکر وکری ہونے سے خرچ زیادہ رہے اور فضول کا سفر کرنا پڑے۔

## متھن راشی۔ ک، کی، کو، گھ، ڈ، چھ، کے، ہ

**گوچر چال:** سال کے نصف اول میں مالی فائدہ، رشتہ داروں سے ملاقات، آرام و آسائش میں اضافہ اور نیک پھل ظاہر ہوں گے۔ ۲۳ فروری سے ۱۴ مارچ تک بدھ غروب ہونے سے گھریلو اُلجھنیں و کاروبار میں نقصان کا اندیشہ رہے گا۔ ۱۴ جون سے ۴ جولائی بدھ راشی کا مالک ہونے سے اچانک فائدہ اور حالات میں بہتری پیدا ہوگی۔ ۱۹ ستمبر سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے صحت کی خرابی اور ذہنی تناؤ

**جنوری** مالی فائدہ اور مالی وسائل میں اضافہ ہوگا۔ عزیز و اقارب سے ملاقات اور انکی مدد حاصل رہے گی۔ سماجی کاموں میں اضافہ اور عزت بڑھے گی اور اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**فروری** ۴ فروری سے بدھ مکر راشی میں آٹھویں گھر میں ہونے سے صحت کی خرابی، ذہنی پریشانی، تناؤ و دل اُچاٹ رہے۔ گھریلو پریشانیاں بڑھیں۔ غصہ اور جذباتی ہونے سے بچیں۔

**مارچ** اس ماہ بدھ مین (نیچ راشی) میں رہنے سے صحت میں خرابی۔ فائدہ کم خرچ زیادہ رہے۔ مشترکہ کاروبار میں نقصان۔ عزیزوں اور بیوی بچوں سے من مٹاؤ رہے۔ غصہ کی زیادتی سے بچیں۔

**اپریل** کاروبار میں خاص تبدیلی اور نوکری میں تبادلہ ہونے کے آثار ہیں۔ اس ماہ میں راشی کا مالک وکری ہوکر ۷ تاریخ سے غروب ہونے سے غصہ اور جذباتی پن میں اضافہ ہوگا۔ جسمانی پریشانی رہے۔

**مئی** نصف اول ماہ میں گذارے لائق وسائل حاصل ہوتے رہیں گے۔ قریبی دوستوں کی مدد حاصل رہے گی۔ شوہر اور بیوی کا آرام حاصل رہے گا۔ نصف آخر میں اچانک مالی نقصان اور پوشیدہ دشمنوں کا ڈر بنا رہے گا۔

**جون** ماہ آغاز میں دقتوں اور سخت محنت کے باوجود سوچے ہوئے کاموں میں کامیابی ملے گی۔ ۱۴ تاریخ سے بدھ کے غروب ہوجانے سے صحت کی خرابی و ذہنی تناؤ رہے گا۔ ۲۱ تاریخ سے اچھی خبریں اور اچانک حاصل ہونے والا فائدہ ملے گا۔

**جولائی** ماہ کے نصف اول میں کاروبار کی حالت معمولی رہے۔ سواری کا آرام حاصل ہو۔ نصف آخر حصہ میں گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**اگست** نصف اول میں اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ کسی نیک کام پر خرچ ہو۔ ۱۸ اگست سے وکری بدھ سنگھ راشی میں چلنے سے گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی۔

**ستمبر** ماہ آغاز میں گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ صحت نرم رہے گی۔ کاروبار میں اتار چڑھاؤ اور نوکری میں تبادلہ کے یوگ ہیں۔ بعض رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔

**اکتوبر** نصف اوّل میں راشی مالک بدھ اچھے گھر میں رہے گا جس سے صحت میں بہتری اور بگڑے کام بنیں گے۔ بھائی بہنوں کا آرام حاصل رہے گا۔ سوچی ہوئی اسکیموں میں کامیابی ملے گی۔ مالی فائدہ اور سواری کا آرام حاصل رہے گا۔

**نومبر** آمد و خرچ درمیانی رہے گا۔ منگل کی ناقص نظر کی وجہ سے بہت سی دقتوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ فضول کی پریشانیوں سے ذہنی تناؤ بنا رہے گا۔ تاریخ ۱۴، ۱۹، ۲۷ اچھی نہیں ہیں۔

**دسمبر** کوشش کرنے پر کامیابی ملے گی۔ اچانک کسی اہم مقصد سے کیا جانے والا سفر فائدہ مند رہے گا۔ قریبی پسندیدہ لوگوں سے ملاقات ہوگی۔ صحت کے بارے میں پریشانی رہے گی۔

## کرک راشی۔ ح، ہی، ہو، ہے، ڈا، ڈی، ڈے، ڈو

**گوچر چال:** شروع سال سے اس راشی پر گرو کی ساتویں (اعلیٰ راوچ) نظر پورے سال رہے گی۔ جس سے آئندہ سال میں دلی اُمیدوں میں کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔ گذشتہ سال کے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ گھر میں کوئی

منگل کام ہوگا۔ ۳۱ اکتوبر سے منگل کی ناقص اور سخت نظر رہنے سے بیمارے دوستوں سے تکرار اور بنتے کاموں میں مشکلات پیدا ہوں گی۔

**جنوری** عزت وقار میں اضافہ، کاروبار میں ترقی اور فائدہ کے مواقع حاصل رہیں گے۔ سماجک کاموں کے ذریعہ عزت میں اضافہ اور عیش وعشرت و گھریلو آرام حاصل رہے گا۔ بیرونِ ملک کے دوستوں سے میل ملاپ ہوگا۔ آخر ماہ میں خرچ کی زیادتی کیوجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔

**فروری** مشکلات کے باوجود حسب معمول روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ کسی بڑے افسر سے ملاقات ہوگی۔ نئے کاروبار کی اسکیمیں بنیں گی۔ دوستوں سے پہلے جیسی مدد حاصل ہوتی رہے گی۔

**مارچ** بُدھ کی سعد نگاہ ہونے سے کامیابی ملے گی۔ ماہ کے شروع میں مالی فائدہ ہوگا لیکن لین دین کرتے وقت احتیاط سے کام لیں۔ محنت اور لگن کے بعد ہی دولت حاصل ہوگی۔

**اپریل** بیرونِ ملک سے مہمان آئیں گے۔ حصولِ تعلیم میں کامیابی حاصل ہوگی خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ بیرونِ ملک سے کسی اچھی خبر کے سننے کی اُمید ہے۔

**مئی** اس ماہ میں مالی فائدہ حاصل ہوگا لیکن خرچ کی زیادتی رہے گی۔ گھر میں شادی وغیرہ جیسے فنکشن ہونے کے یوگ ہیں۔ آرام وآسائش میں فضول خرچی رہے گی۔ نصف آخر ماہ میں آرام کم اور بے کار کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ خرچ زیادہ رہے گا۔

**جون** کاروبار کی حالت درمیانی رہے گی۔ نصف اوّل حصہ شبھ رہے گا۔ ماہ کے نصف آخر میں صحت کا خاص دھیان رکھیں۔ غصہ پر قابو اور جذباتی ہونے سے بچیں۔

**جولائی** ماہ کا نصف اول حصہ شبھ پھل دینے والا ہوگا۔ ۱۵ جولائی سے سورج اس راشی پر گردش کرے گا۔ خفیہ دشمن نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ خرچ کی زیادتی اور غصہ زیادہ رہے گا۔

**اگست** ماہ آغاز سے ہی سخت محنت اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروبار اور نوکری میں مشکلات پیدا ہوں گی۔ جسمانی تکلیف رہے گی۔

**ستمبر** ماہ کے نصف اوّل میں کافی کشمکش بھرا ماحول رہے گا۔ ۱۹ ستمبر سے منگل برشچک میں آنے سے بگڑے کاموں میں سدھار آئیگا نئے کام کی یوجنا بنے گی۔

**اکتوبر** مشکلات اور دقتوں کے باوجود مالی فائدہ ہوتا رہے گا۔ کاروبار میں منافع اور بیماری سے نجات حاصل ہوگی۔ ۳۱ اکتوبر سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔

**نومبر** ماہ کے نصف اول حصہ میں منگل کی ناقص نظر ہونے سے ذہنی تناؤ اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گی۔ سخت محنت کے باوجود بھی زیادہ منافع حاصل نہیں ہوگا۔

**دسمبر** محنت کے باوجود بھی حسبِ منشا فائدہ حاصل نہ ہو۔ اچانک مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ اور پریشانیاں بڑھیں گی۔

## سنگھ راشی - م، ای، مو، مے، ٹ، ٹی، ٹو، ٹے

**گوچر پھل:-** شنی کی اڈھیا پورے سال رہنے سے ذہنی تناؤ اور بنی رہیں گی۔ ۲۱ فروری سے ۱۲ مارچ تک سورج کی اپنے گھر پر نظر پڑنے سے کچھ بگڑے کاموں میں سدھار پیدا ہوگا۔ مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ۲۷ اپریل تک کاروبار کی حالت میں تبدیلی اور مالی فائدہ کے یوگ ہیں۔ کسی منگل یعنی نیک کاموں پر پیسہ خرچ ہوگا۔ ۲۴ جون سے راہو اس راشی پر گردش کرے گا۔ جس کی وجہ سے فضول خرچی اور بے مقصد بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی مگر گذارے لائق روزی کے وسائل بنے رہیں گے۔

**جنوری** گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے گا۔ کاروبار کی حالت معمولی رہے گی۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ آلس اور نا اُمیدی میں زیادتی رہے گی۔ سواری وغیرہ چلاتے وقت خاص دھیان رکھیں چوٹ وغیرہ لگنے کا اندیشہ ہے۔ ماہ کی ۹، ۱۳، ۱۷، ۲۲، ۲۹ تاریخیں ٹھیک نہیں ہیں۔

**فروری** زیادہ محنت کے باوجود اُمید کے مُطابق منافع حاصل نہیں ہوگا اگرچہ کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے لیکن گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے نقصان رہے گا۔ کسی سے دھوکا ملنے کا اندیشہ ہے۔

**مارچ** بہت زیادہ محنت اور بھاگ دوڑ کے بعد معمول کی روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ گھریلو آرام وآسائش میں اضافہ ہوگا۔ بیوی اور بچوں کی طرف سے فکر رہے گی۔ ۲۴ مارچ سے کاروبار میں اور نوکری میں تبادلہ کے آثار ہیں۔ مالی فائدہ رہے گا۔ طلباء کو شنی کی اڈھیا کیوجہ سے کچھ رکاوٹیں پیدا ہوں گی محنت اور لگن سے کام کریں۔

**اپریل** مالی فائدہ اور نوکری میں ترقی کے مواقع پیدا ہوں گے۔ کسی دوست یا رشتہ دار کی مدد سے بگڑے کام بنیں گے۔ مشترکہ کاروبار میں پیسہ لگانا مناسب نہیں ہے۔ شری درگا سپت شتی کا پاٹھ شبھ رہے گا۔ تبادلے کا یوگ ہے۔

**مئی** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ آسائش کے کاموں پر خرچ زیادہ رہے گی۔ ماہ کے نصف اول حصہ میں مالی نقصان رہے گا۔ کسی بڑے افسر سے اختلاف پیدا ہو۔ بے وجہ خاندان میں تناؤ پیدا ہوگا۔

**جون** گھریلو اور کاروباری فکر رہے گی۔ اپنے بھی غیروں جیسا برتاؤ کریں گے۔ کسی دوست کی مدد سے بگڑے کام بنیں گے۔ صحت کی خرابی اور آنکھوں کی تکلیف کا اندیشہ ہے۔

**جولائی** بے وجہ کی پریشانی اور دوڑ دھوپ میں وقت ضائع ہوگا۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ افسروں سے اختلاف و ٹکراؤ کا ڈر ہے۔ صحت سے متعلق خاص دھیان رکھیں۔

**اگست** ماہ کے شروع میں کسی سے دھوکہ ملنے کا اندیشہ ہے۔ کاروباری لوگوں کو نہایت مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑے۔ ۱۶ اگست سے گذشتہ مہینہ کیئے گئے کاموں میں کامیابی حاصل ہو اور گھریلو ماحول میں بہتری ہو

**ستمبر** ماہ کے شروع میں کاروبار کی حالت مناسب رہے۔ سواری کا آرام حاصل رہے۔ آخر ماہ میں گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**اکتوبر** کاروبار میں نئے تعلق قائم ہوں۔ نوکری میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں۔ کسی بھی شخص سے لین دین کرتے وقت احتیاط رکھیں۔ خرچوں پر پوری طرح سے کنٹرول رکھیں۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔

**نومبر** اس ماہ میں آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں اضافہ ہوگا۔ رُکا ہوا پیسہ حاصل ہوگا۔ بیوی بچوں کی طرف سے کوئی شبھ، اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ طلباء کو محنت کے بعد ہی کامیابی حاصل ہوگی۔

**دسمبر** کام کرنے کا دائرہ اور کاروباری مصروفیت میں جد وجہد رہے گی۔

کسی سے بے مقصد تکرار رہے گی۔ خرچ کی زیادتی بنی رہے گی۔ مستقبل کے پروگرام بنیں گے۔ کاہلی وسُستی زیادہ رہے۔ ماہ آخر میں سفر ہو سکتا ہے۔ آدیہ ہردے سہوتر کا پاٹھ کرنا شُبھ رہے گا۔

## کنیا راشی۔ ٹو، پا، پی، پو، شا، ڑاں، پے، پو

کنیا

گوچر پھل:۔ شروع سال ۲۳ جون تک راہو اس راشی پر گردش کرے گا۔ نیز ۲۳ مارچ تک راہو۔ منگل دونوں کے گردش کرنے سے جدوجہد بھرے حالات رہیں گے۔ کال سرپ یوگ کے ہونے سے ذہنی تناؤ، گھریلو اور کاروباری اُلجھنیں رہیں گی۔ مالی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ ۲۴ جون سے راہو کا اثر ہٹ جانے سے حالات کچھ بہتر ہوں گے۔ لیکن شنی کی ناقص نظر رہنے سے سخت محنت اور مشکلوں کے بعد ہی معمولی روزی حاصل ہو سکے گی۔

**جنوری** ماہ کے آغاز میں راشی کے مالک بُدھ کے غروب ہونے سے جسمانی تکلیف اور دل میں اچاٹ پن زیادہ رہے گا۔ کاروباری حالت معمولی رہے گی۔ ذہنی تناؤ اور اُلجھنیں بڑھیں گی۔ بے مقصد ٹکراؤ سے بچیں۔ نئے کاموں کی ترقی میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**فروری** مختلف مُشکلوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ اچانک نوکری یا کاروبار میں پریشانی پیدا ہوگی۔ نئے کام میں پیسہ لگانے سے نقصان کا ڈر ہے

**مارچ** بہت زیادہ محنت اور بھاگ دوڑ کے باوجود آمدنی معمولی رہے گی فضول کے سفر میں خرچ زیادہ اور پریشانی بھی اُٹھانا پڑے گی۔ تجارتی حضرات کو نہایت سخت حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**اپریل** اس ماہ اگرچہ آمدنی کے مواقع بڑھیں گے۔ لیکن خرچ بھی زیادہ رہیگا نوکری میں ترقی کے یوگ ہیں تبادلہ بھی ہو سکتا ہے۔ طلباء کو کال سرپ یوگ کے ہونے کیوجہ سے حصولِ تعلیم میں اڑچنیں اور پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے

**مئی** فضول مسائل اور تکرار سے دور رہیں نہیں تو نقصان ہو سکتا ہے۔ محنت کرنے پر اُمید کے مُطابق فائدہ حاصل ہوگا۔ گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ صحت سے متعلق احتیاط رکھیں۔ اس ماہ کی ۲، ۳، اور ۱۱ تاریخیں اچھی نہیں رہیں گی۔

**جون** محنت کرنے پر گذارے لائق روزی حاصل ہوگی۔ ذہنی تناؤ اور بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ قریبی لوگوں سے تعلقات خراب ہوں گے۔ سفر سے نقصان ہوگا۔ صحت کی خرابی اور آنکھوں کی تکلیف رہے گی۔

**جولائی** ۸ جولائی سے بدھ طلوع ہونے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ پیسہ، عورت اور اولاد وغیرہ سے آرام ملے گا۔ تعلیم اور سوچی یوجناؤں میں فائدہ کی امید بنے گی۔

**اگست** میں زیادہ محنت کرنے پر بھی زیادہ فائدہ نہیں ہو پائے گا۔ فضول کی دوڑ دھوپ اور جسمانی تکلیف رہے گی۔ اچانک جگہ کی تبدیلی کے بھی یوگ ہیں مہینہ کے آخر میں مالی نقصان ہو سکتا ہے۔

**ستمبر** کچھ رُکاوٹوں کے بعد فائدہ ہونے کی اُمید ہے۔ بگڑے کاموں میں بہتری آئے گی۔ اچانک اُمید افزا خبر سننے کو ملے گی۔ کاروبار میں ترقی خاص لوگوں کی مدد سے حاصل ہوگی۔

**اکتوبر** بُدھ کو خود راشی کنیا میں ہونے سے ۱۴ اکتوبر تک گھر میں منگل کام ہوں گے۔ سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہوگا۔ کسی عزیز یا کسی خاص شخص سے تعلق بنے گا۔ ماہ آخر میں آمدنی کیساتھ خرچ بھی بڑھ چڑھکر ہوگا۔

**نومبر** نئے معاملات میں ترقی اور گھریلو معاملات میں کامیابی ملے گی۔ یکسوئی کیساتھ کام کرنے پر فائدہ ہوگا۔ نیک کاموں پر خرچ ہوگا۔ اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔

**دسمبر** سخت محنت اور پریشانیوں کے باوجود روزی حسب معمول ملتی رہے گی لمبے سفر کا پروگرام بنے گا۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوگی۔

## تلا راشی۔ ر، ری، رُو، رے، رو، ت، تی، تو، تا۔

تُلا

گوچر پھل:۔ یہ سال گذشتہ سال کی بہ نسبت اچھا اور فائدہ مند رہے گا۔ آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ ۱۸ مارچ سے کاروبار میں ترقی۔ ۹ اپریل تک شکر مین (اُونچی) راشی میں رہنے سے بگڑے کاموں میں بہتری ہوگی۔ ۱۰ اپریل سے ۴ مئی تک شکر کی اچھی نظر ہونے سے کاروبار میں ترقی و عہدہ میں ترقی کے چانس بنیں گے۔ ۶ ستمبر سے یکم اکتوبر تک شکر تلا میں گردش کرے گا جس سے صحت میں بہتری، آمدن میں اضافہ اور بگڑے کام بنیں گے۔ ملک سے باہر جانے کا موقع بنے گا۔

**جنوری** شروع ماہ سے پریشانیوں اور رکاوٹوں کے باوجود روزی کے مواقع بنیں گے۔ نیک کاموں پر روپیہ کا خرچ زیادہ رہے گا۔ عورت اور گھریلو آرام میں اضافہ ہوگا۔

**فروری** ماہ کے نصف اوّل میں کاروبار معمولی اور مالی فائدہ رہے گا۔ ۱۲ فروری سے شکر غروب ہونے سے بنتے کاموں میں رکاوٹ اور دقیق پیدا ہوں گی۔ کسی قریبی شخص سے دھوکا ملنے کی اُمید ہے ہوشیار رہیں۔

**مارچ** ماہ کے شروع میں ذہنی تناؤ اور گھریلو اُلجھنیں بنی رہیں گی۔ اچانک پیسہ کا خرچ بڑھے گا۔ ۱۸ مارچ سے شکر کی حالت اچھی ہونے سے بگڑے کاموں میں سُدھار اور آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔

**اپریل** کاروبار میں معمولی فائدہ، صحت میں کچھ بہتری رہے گی۔ تاریخ ۱۰ اپریل سے شکر کی تلا راشی پر اپنی نظر پڑنے سے اور ۲۶ تاریخ سے شکر طلوع ہونے سے کاروبار میں ترقی کے راستے بنیں گے۔ مالی فائدہ اور آرام و آسائش میں اضافہ ہوگا۔

**مئی** گذارے لائق روزی کے وسائل بنے رہیں گے۔ بھائی۔ دوستوں کا آرام حاصل رہے گا۔ کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ پہلے کئے گئے کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ ماہ آخر میں کچھ گھریلو پریشانیاں و اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔

**جون** مالی فائدہ معمولی رہے۔ سُستی میں اضافہ رہے۔ عیش و عشرت پر خرچ زیادہ رہے۔ بے مقصد سفر کیوجہ سے پریشانی کا سامنا ہو۔ ماہ آخر میں بیوی سے آرام اور اچھی خبر سننے کو ملے۔

**جولائی** ماہ کے شروع میں مالی فائدہ، سُکھ کی حصولیابی، بیوی اور اولاد کا آرام، تعلیم میں کامیابی و کاروبار میں معمولی کامیابی کے یوگ ہیں۔ ۱۸ تاریخ سے شکر سنگھ میں آنے سے کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔ دوڑ دھوپ زیادہ اور آمدنی کم رہے گی۔

**اگست** ماہ کے شروع میں کاروبار کی حالت معمولی رہے۔ سواری کا آرام حاصل رہے۔ ۱۲ اگست سے شکر کنیا (نیچ راشی) میں ہونے سے خون کا دباؤ، آنکھوں کی بیماری اور صحت خراب رہے گی۔

**ستمبر** صحت میں شفاء، آمدنی میں اضافہ اور بگڑے کاموں میں بہتری آئے گی زمین، سواری، اور عورت کا آرام حاصل رہے گا۔ بھائی بہنوں اور دوستوں سے آرام و مدد میں اضافہ ہوگا۔ کاروباری اڑچنوں میں کمی رہے گی۔ گذشتہ مہینے کے رُکے کام محنت کرنے پر پورے ہوں گے۔

**اکتوبر** اس ماہ میں مذہبی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔ حوصلہ میں اضافہ اور کاروبار میں معمولی کامیابی حاصل ہوگی۔ نصف اول حصہ میں بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ فضول خرچی بڑھے گی۔

**نومبر** اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ عشرت کے کاموں پر پیسہ خرچ ہو۔ زیادہ محنت کرنے کے باوجود معمولی روزی ہی حاصل ہو۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**دسمبر** ۱۲ دسمبر سے تسکر مکھ میں گردش کریگا جس سے مالی فائدہ اور شخصیت میں نکھار پیدا ہوگا۔ کوئی بگڑا کام بنے گا۔ زمین، اولاد، سے متعلق نیک خبر سننے کو ملے گی۔ ماہ آخر میں اچانک فضول خرچی میں اضافہ ہوگا۔

## برشچک راشی۔ طو، ان، نو، نے، نی، ای، یو، یو، یا، ی۔

**گوچر پھل:۔** پورے سال منگل۔ راہو یوگ ہونے سے جدوجہد بھرے حالات سے گذرنا پڑے گا۔ ذہنی تناؤ اور گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل میں اُداسی بنی رہے گی۔ لیکن ۲۴ مارچ سے وکری منگل کی اپنی نظر رہنے سے بگڑے کاموں سدھار ہوگا۔ نہایت مشکلوں کے بعد مکمل آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ مالی فائدہ اور نوکری میں ترقی کے موقع حاصل ہوں گے۔ ۳ جون سے ۱۷ اگست تک منگل مارگی ہوکر کنیا میں گردش کرے گا جس سے کاروبار میں مختلف پریشانیں اور رکاوٹیں پیدا ہونے کا ڈر ہے۔

**جنوری** جدوجہد بھرے ماحول کے باوجود گذارے لائق روزی کے وسائل حاصل رہیں گے۔ خاندان میں من مٹاکا ماحول بنا رہے گا۔ ماہ آخر میں مزاج میں غصہ اور چڑچڑاپن رہے گا۔ برداشت اور صبر قائم رکھیں۔

**فروری** کام میں دیر لگے گی۔ سفر میں وقت برباد ہوگا۔ بے مقصد پریشانیاں پیدا ہوں گی۔ عزیزوں اور دوستوں سے جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ طلباء کو جدوجہد اور محنت کرنا پڑے گی۔

**مارچ** سستی کا ماحول بنا رہے گا۔ اُمیدوں کے برخلاف خرچ کی زیادتی رہے گی۔ مالی نقصان اور صحت خراب رہے گی۔ کسی کا کیا گیا وعدہ پورا ہوگا۔

**اپریل** منگل اپنی راشی میں ہونے سے خاص طور پر محنت کرنے اور بھاگ دوڑ سے کسی اہم کام کے پورا ہونے کی امید ہے۔ معمولی کا فائدہ، ہمت اور حوصلہ کی کمی سے اُمید کے مطابق فائدہ نہیں ملے گا۔ نوکری میں عہدہ کی ترقی اور تبادلہ کے بھی یوگ ہیں۔

**مئی** کسی شخص سے اختلاف پیدا ہوگا۔ دوڑ دھوپ اور اچانک سفر کے آثار ہیں۔ نئے کام میں نقصان ہوسکتا ہے۔ جسمانی تکلیف و ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جون** بے مقصد وقت برباد ہوگا۔ مختلف رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ کسی قریبی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے گا۔ ماہ آخر میں کسی حادثہ کی وجہ سے جسمانی تکلیف رہے گی۔

**جولائی** صحت کچھ نرم رہے گی۔ مزاج میں کچھ تیزی رہے گی۔ فضول کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ مخالف نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ اُمید کے مطابق پھل نہیں حاصل ہوں گے۔

**اگست** آسائش پر خرچ زیادہ رہے گا۔ کسی قریبی رشتہ دار سے دھوکہ ملنے کے یوگ ہیں۔ کئی مقامات پر سفر کرنے کے آثار ہیں۔ صحت کے بارے میں احتیاط برتیں۔

**ستمبر** صحت میں شفا اور بگڑے کام بنیں گے۔ قسمت چمکے گی اور کسی خاص ملنے والے کی مدد سے مالی فائدہ ملنے کا یوگ ہے۔ زمین، مکان، سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہوگا۔

**اکتوبر** جوش، حوصلہ، جدوجہد بڑھے گی۔ اُمید کے مطابق کامیابی نصیب ہوگی۔ اچانک کسی بگڑے ہوئے کام کے بن جانے سے خوشی کا ماحول رہے گا۔ آمدنی میں اضافہ کے ساتھ ساتھ خرچ بھی زیادہ رہے گی۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

**نومبر** کاروبار میں تبدیلی کا خیال بنے گا۔ کسی سے ناحق تکرار پیدا ہوگی۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔ اچانک جسمانی تکلیف اور خرچ بڑھے گا۔

**دسمبر** منگل اُونچی راشی (مکر) میں گردش کرے گا۔ کافی جدوجہد کے باوجود مالی فائدہ کے راستے روشن ہوں گے۔

## دھن راشی۔ یہ، یا، بھا، بھی، بھو، دھ، پھ، ڈھ، بھ۔

**گوچر پھل:۔** کوشش کرنے پر گذارے لائق وسائل بنتے رہیں گے۔ لیکن سال کے دوسرے حصہ میں شنی کی ڈھیا کیوجہ سے ذہنی تناؤ، گھریلو الجھنیں اور کاروبار میں اڑچنیں اور رکاوٹیں پیدا ہوتی رہیں گی۔ ۲۱ اکتوبر سے ۹ دسمبر کے درمیان دھن راشی پر گردش کرنے سے کوئی حادثہ یا چوٹ وغیرہ لگنے کا ڈر ہے غصہ زیادہ رہے۔ صحت کی خرابی اور کسی سے غیر ضروری جھگڑا ہو۔ آخر مہینہ شبھ اور فائدہ مند رہے گا۔

**جنوری** گذشتہ سال کے رُکے ہوئے کاموں کے بن جانے کے یوگ ہیں۔ کاروبار میں اُمید کے مطابق فائدہ نہیں ہو پائے گا۔ مگر گذارے لائق وسائل پیدا ہوتے رہیں گے۔ دل پریشان رہے گا۔

**فروری** ماہ کے نصف اول میں پھل شبھ رہیں گے۔ کسی دوست کی مدد سے رُکا ہوا کام بنے گا۔ خاندان کے سکھ میں اضافہ ہوگا۔ ماہ کے آخر میں کافی جدوجہد کرنے پر پوری طرح فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔

**مارچ** کافی محنت اور جدوجہد کے بعد گذارے لائق روزی حاصل کرنے کے وسائل بنیں گے۔ کاروبار میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ بھائی۔ بہنوں کے پیار میں کمی آئے گی۔ مہینہ کے آخر میں زمین، سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہوگا۔

**اپریل** یہ مہینہ بہت ہی اچھے پھل دینے والا ہوگا۔ عہدہ میں ترقی اور مالی فائدہ کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ازدواجی زندگی میں خوشحالی رہے گی ادھورے کام پورے ہوں گے۔ افسران کے ساتھ تعلقات بنیں گے۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** منگل کی نظر نہ رہنے سے اُلجھنوں کے باوجود گذارے لائق آمدن کے ذرائع بنتے رہیں گے۔ خاندان میں کوئی منگل نیک کام ہوگا۔ کسی قریبی دوست کی مدد سے کوئی نیا کام شروع کرنے کا پروگرام بنے گا۔ لیکن شنی کی نظر پڑنے کیوجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جون** اس ماہ میں منگل کی نظر ہونے سے صحت کی خرابی، بنتے کاموں میں اڑچنیں، مالی نقصان، اور گھریلو پریشانیاں پیدا ہوں گی۔ قریبی لوگ ہی نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ غصہ کی وجہ سے مزاج میں چڑچڑاپن رہے گا۔

**جولائی** بہت زیادہ بھاگ دوڑ کے باوجود آمدن معمولی رہے گی۔ کسی نئے شخص کے ملنے سے کاروبار اور نوکری میں بہتر راستے پیدا ہوں گے۔ مالی فائدہ اور تعلقات پیدا ہوں گے۔

**اگست** اُمیدوں کے مطابق کامیابی ملے گی۔ کچھ اہم کام پورے ہوں گے۔ زیادہ بھاگ دوڑ سے جسمانی تکلیف رہے گی۔

**ستمبر** یہ مہینہ ملے جلے پھل دینے والا ہوگا۔ طرح طرح کی رکاوٹوں کے باوجود روزی کے مواقع ملیں گے۔ گھر یا خاندان میں خاص خاص پروگرام منعقد کئے جائیں گے۔ دوستوں اور عزیزوں سے تحائف وصول ہوں گے۔

**اکتوبر** کاروباری معاملات میں حالت بدستور ٹھیک رہے گی۔ قسمت سے دولت ملنے اور عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ نیک اور مذہبی کاموں کی طرف دھیان مرکوز ہوگا۔ خاندان میں شادی وغیرہ ہوگی۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**نومبر** کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔ خاندان میں من مٹاؤ اور قریبی لوگوں کے ساتھ ٹکراؤ جیسے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ کسی قریبی ساتھی سے دھوکہ بھی مل سکتا ہے شری ہنومان وائینک کا پاٹھ کریں۔

**دسمبر** یہ مہینہ بہت مبارک رہے گا۔ گھر کے افراد کی قسمت چمکے گی۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ فائدہ کے گھر بنیں گے۔ کاروبار میں اضافہ ہوگا۔ شنی ستوم یا شنی کتھا کا پاٹھ کرنا شبھ اور فائدہ مند رہے گا۔

## مکر راشی۔ بھو، ج، جی، کھی، کھ، کھو، گ، گی۔

مکر

**گوچر پھل**:۔ شروع سال سے ۱۲ فروری تک اس راشی پر چتر گرہی اور پنج گرہی یوگ بنا ہے۔ جس سے سال کے آغاز میں کشمکش بھرے حالات رہیں گے۔ خاص لوگوں سے من مٹاؤ اور اختلاف و تکرار کا اندیشہ ہے۔ ۴ اگست سے ۱۸ ستمبر تک منگل کی اس راشی پر اُوچ نظر پڑے گی۔ جس سے بگڑے کام بنیں گے۔ اچانک مالی فائدہ ہوگا۔

**جنوری** بدھ کے اسی راشی میں "نیچ" حالت میں گردش کرنے سے کشمکش و جدوجہد بھرے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ گھریلو پریشانیوں اور اُلجھنوں کی وجہ سے دل پریشان و فکرمند رہے گا۔ کسی دوست کے ذریعہ دھوکہ دیئے جانے کا یوگ ہے۔ ہوشیار رہیں۔

**فروری** بہت ہی مشکل حالات میں بھی مالی فائدہ ہوتا رہے گا۔ خرچوں کی زیادتی کی وجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ دل میں اداسی اور اچاٹ پن رہے گا۔ اقربا سے اَن بن رہے گی۔ جھگڑے وغیرہ سے بچیں۔

**مارچ** اُلجھنوں کے باوجود حوصلوں میں بلندی اور آمدنی کے ذریعوں میں اضافہ ہوگا۔ کاروباری مصروفیت بڑھے گی۔ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ ماں باپ کا پورا تعاون حاصل رہے گا۔

**اپریل** کاروبار بڑھانے میں دوستوں اور عزیزوں کی مدد حاصل رہے گی نوکری اور تجارت دونوں میں ترقی اور فائدہ کے یوگ ہیں۔ لیکن فائدہ محدود رہے گا۔ خرچ بھی بڑھ چڑھ کر رہے گا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** اچانک دولت ملنے کے آثار ہیں۔ عشرت کے کاموں پر پیسہ خرچ ہوگا۔ سواری کا آرام حاصل رہے گا۔ نئے کاموں کا پروگرام بنے گا۔ آخر مہینہ میں کسی قریبی رشتہ دار سے اختلاف پیدا ہو۔ آنکھوں اور پیٹ کی بیماری ہو سکتی ہے۔

**جون** فضول کی بھاگ دوڑ زیادہ رہے۔ کافی جدوجہد کے بعد گذارے لائق روزی حاصل ہو۔ دشمن غالب رہیں۔ مشترک کاموں میں نقصان، عزیزوں، رشتہ داروں اور بیوی سے جھگڑا اور من مٹاؤ رہے۔

**جولائی** کاروبار کی حالت درمیانی، تناؤ سے بھرے ماحول کا سامنا رہے گا کسی کے ساتھ لین دین کے معاملے میں اختلاف پیدا ہو۔ بیوی اور اولاد کی طرف سے فکر اور صحت خراب رہے۔

**اگست** منگل کی اس راشی پر (اوچ) نظر پڑنے سے نیک اور اچھے پھل ظاہر ہوں گے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ صحت خرابی کا اندیشہ۔ طلباء کو محنت کے بعد ہی کامیابی ملنے کی اُمید ہے۔

**ستمبر** ماہ کے نصف اول حصہ میں آمد و خرچ برابر رہے۔ کچھ خاص لوگوں کے تعلق سے نئے کاروبار کے راستے کھلیں۔ ماہ آخر میں مشکل حالات کی وجہ سے دل پریشان رہے۔

**اکتوبر** یہ ماہ درمیانہ رہے گا۔ مالی فائدہ کے ساتھ خرچ بھی زیادہ ہی رہے گا۔ گھریلو اور کاروباری اُلجھنوں کی وجہ سے دل کو سکون نہیں رہے گا۔ بے کار کے جھگڑوں سے بچیں۔

**نومبر** کافی جدوجہد کے بعد کاموں میں کامیابی ملے گی۔ دولت اور عیش و عشرت میں اضافہ ہوگا۔ ماں باپ یا دوستوں سے پیسہ ملنے کی اُمید ہے۔ بیرون ملک سے کسی دوست کے آنے کی اُمید ہے۔

**دسمبر** اس ماہ میں منگل کی اچھی حالت ہونے کی وجہ سے کاروبار میں ترقی اور مالی فائدہ ہونے کی اُمید ہے۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوگی کوئی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔

## کنبھ راشی۔ گ، گے، گو، س، سی، سو، سے، د، ا

کنبھ

**گوچر پھل**:۔ اس راشی پر اس سال شنی ساڑھ ستی رہے گی۔ شروع سال میں اچانک مالی فائدہ اور ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ خاندان میں کوئی منگل نیک کام ہوگا۔ سواری کا آرام حاصل ہوگا۔ ۲۱ جون سے سال کے آخر تک کیتو کے کنبھ راشی میں ہی گردش کرنے سے مزاج میں تیزی، ذہنی تناؤ اور گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی۔ یکم اگست سے شنی وکری ہونے سے غصہ اور خرچ بڑھے گا۔ بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ اکتوبر کے بعد حالات میں بہتری آئے گی۔

**جنوری** گذشتہ سال کی بہ نسبت اس سال ذہنی تناؤ، گھریلو الجھنوں میں کچھ کمی آئے گی۔ لیکن شنی ساڑھ ستی کیوجہ سے کاروبار اور نوکری میں دقتوں اور مشکل مسائل کا سامنا بھی رہے گا۔ کسی غیر متوقع شخص سے دھوکہ ملنے کی اُمید ہے۔

**فروری** کاروبار میں مصروفیات بڑھیں گی۔ اگرچہ کاروبار میں ترقی کے بھی مواقع حاصل ہوں گے لیکن مخالفت کیوجہ سے کوئی خاص منافع حاصل نہیں ہوگا۔ جبکہ معمول کی روزی برابر حاصل ہوتی رہے گی۔

**مارچ** شروع ماہ میں اس راشی پر سورج۔ بدھ و شکر کے گردش کرنے سے حالات میں کچھ بہتری رہے گی۔ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا اگرچہ ذہنی اور کاروباری الجھنیں رہیں گی۔

**اپریل** منگل کی نظر اس راشی پر ہونے سے کاروبار میں فائدہ کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ سستی اور شک و شبہ کیوجہ سے فائدہ مند مواقع ہاتھ سے نکل جائیں گے۔ اس ماہ کی ۲۰، ۲۲، ۲۷ تاریخوں میں سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** مالی کامیابی کے بعد بھی بے اطمینانی رہے گی۔ کاروباری دائرہ کار بڑھے گا۔ اولاد کی کسی لاپرواہی کیوجہ سے پریشانی رہے گی۔ صحت سے متعلق ہوشیار رہیں۔ کسی خاص شخص سے دل کو ٹھیس پہنچ سکتی ہے۔

**جون** اچانک بڑے خرچ سے پریشانی رہے گی۔ کوئی مقدمہ بازی اگر چل رہی ہو تو تصفیہ کر لیں۔ ۲۴ جون سے مزاج میں غصہ، ذہنی تناؤ، گھریلو و کاروباری اُلجھنیں بڑھنے کا اشارہ ہے۔

**جولائی** رکاوٹوں اور اڑچنوں کے باوجود آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ کسی خاص دوست کی مدد کوئی بگڑا کام بنے گا۔ لیکن کیتو کیوجہ سے ذہنی پریشانیوں کا سامنا بھی رہے گا۔

**اگست** سخت محنت کے بعد مالی فائدہ کا یوگ ہے۔ لیکن پیسہ کا غیر ضروری استعمال بھی رہے گا۔ کاروبار یا نوکری میں تبدیلی کے یوگ ہیں۔ شرکت کام میں پریشانی رہے گی۔ جائیداد سے متعلق کاموں میں فائدہ ملنے کے اشارے ہیں۔

**ستمبر** فائدہ بخش کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ دل و دماغ میں غصہ اور جذباتی پن زیادہ رہے گا۔ قریبی رشتہ داروں سے من مٹاؤ ہو سکتا ہے کاروبار اور نوکری سے متعلق فکریں بنی رہیں گی۔ اُمید کے مُطابق آمدن نہیں ہوگی۔

**اکتوبر** آمدن کا زیادہ حصہ عیش و عشرت پر خرچ ہوگا۔ چھوٹے چھوٹے مسائل نپٹانے سے بے شک فائدہ ہوگا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ مہمانوں اور دوستوں کا ساتھ ملے گا۔

**نومبر** کاروبار میں حالات مناسب رہیں گے۔ نیک کاموں پر خرچ ہوگا۔ بیوی اور گھروالوں سے پورا تعاون ملے گا۔ نئے کاموں کا پروگرام بنے گا کسی عزیز یا خاص شخص سے تعلق بنے گا۔

**دسمبر** ماہ کے شروع میں مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ بیوی اور خاندان سے پورا تعاون و آرام حاصل رہے گا۔ اچانک اتفاقیہ طور پر دولت ملنے کا اشارہ ہے۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

## مین راشی۔ د، دی، تھ، جھ، ج، دو، دے، چ، چی

مین

**گوچر پھل:۔** اس راشی پر شنی۔ کیتو لوگ ۲۴ جون تک بنا رہے گا۔ جس سے سال کے شروع میں نہایت سخت جدوجہد بھرے ماحول کا سامنا رہے گا۔ ۱۴ مارچ سے اس راشی پر چندر گرہی اور پنچ گرہی یوگ رہنے سے ذہنی تناؤ اور گھریلو اور کاروباری اُلجھنیں بڑھیں گی۔ اپنے بھی پرائیوں جیسا برتاؤ کریں گے۔ ۱۲ اگست سے ۵ ستمبر تک شنی کی نظر رہنے سے کسی خاص شخص ملاقات ہوگی۔ اچانک مالی فائدہ بھی ہوگا۔

**جنوری** کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ لیکن صحت کی خرابی کیوجہ سے اُمید کے مُطابق فائدہ نہیں ہوگا۔ اُمیدوں کے برخلاف کامیابی نہیں ملے گی۔ دوستوں سے من مٹاؤ رہے گا۔

**فروری** کچھ اختلافی مسائل تناؤ کی وجہ بنیں گے۔ روزمرہ کے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ خاندان میں جھگڑے اور تناؤ کے یوگ ہیں۔ احتیاط رکھیں

**مارچ** مالی فائدہ معمولی رہے گا۔ پیسہ کا خرچ عشرت پر زیادہ رہے گا۔ بے مقصد سفر اور فساد پیدا ہوں۔ اپنے بھی پرائے جیسا سلوک کریں گے۔

**اپریل** شروع ماہ میں بگڑے کام بنیں گے اور ترقی ہوگی۔ خاندان میں کوئی منگل کام ہوگا۔ نصف اول ماہ میں اُمید کے مطابق فائدہ نہ ہونے سے ذہنی پریشانی رہے گی۔ مزاج میں تیزی پیدا ہوگی اور دل میں بُرے بُرے خیالات وسوسے پیدا ہوں گے۔

**مئی** کوشش کرنے پر کامیابی ملے گی۔ کاروباری مسائل کا حل نکلے گا۔ اعلیٰ افسران سے مالی فائدہ اور عزت حاصل ہوگی۔ طلباء کو بے کار کاموں کو چھوڑ کر حصولِ تعلیم پر توجہ مرکوز کرنا چاہیئے۔

**جون** فضول کی بھاگ دوڑ اور رکاوٹیں بڑھیں گی۔ مشترکہ کاموں میں اُمید کے مطابق فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔ لین دین کرتے وقت احتیاط رکھیں۔ طلباء کو ہوشیاری کیساتھ تیاری کرنے پر کامیابی حاصل ہوگی۔

**جولائی** ذہنی تناؤ اور گھر میں تشویشناک ماحول بنے گا۔ اپنی صحت کی طرف خاص دھیان رکھیں۔ ماہ آخر میں کاروباری اور مالی وسائل میں اضافہ ہوگا۔

**اگست** اُمیدوں میں کامیابی کچھ رُکے ہوئے کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ ہمت کرنے پر مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ خاندان میں خوشی والی خبر سننے کو ملے گی۔

**ستمبر** کچھ رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی کے وسائل بنتے رہیں گے۔ کسی شخص کی مدد سے کاروبار میں کامیابی حاصل ہوتی رہے گی۔ حادثہ سے بچنے کا خاص دھیان رکھیں۔

**اکتوبر** مہینہ کے شروع میں مالی فائدہ اور کوئی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ کسی نیک (منگل) کام پر پیسہ خرچ ہوگا۔ آخر میں جسمانی تکلیف ہونے کا ڈر ہے۔

**نومبر** کسی نئے کام کے کرنے کا پروگرام بنے گا۔ کاروبار میں ترقی اور مالی فائدہ ہونے کے آثار بنیں گے۔ تعلیم میں کامیابی۔ بیوی اور بچوں کی طرف سے خوشی حاصل ہو۔ ماہ آخر میں چوٹ وغیرہ کا ڈر ہے۔

**دسمبر** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ مشکل سے گذارے لائق روزی حاصل ہوگی۔ گھر کا ماحول تناؤ سے بھرا رہے گا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

# ترکیب نماز

نماز فرض ہے اور کسی صورت میں معاف نہیں صرف عورتوں کے لئے بعض حالات میں معاف ہے۔ تمام عبادتوں میں نماز اللہ تعالیٰ کے لئے بہت پسند ہے۔ بندہ پاک و صاف ہو کر اہتمام کے ساتھ جب اللہ تعالیٰ کے سامنے کھڑا ہوتا ہے اللہ جل جلالہ کو یہ طریقہ بہت بھلا لگتا ہے۔ نماز افضل ترین عبادت ہے۔ اس کا مقصد اللہ کی خوشنودی ہے۔ نماز سے انسان کو بہت سے فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ خاص فائدہ تزکیہ نفس ہے وہ پاک و صاف رہتا ہے گناہوں سے بچتا ہے دل میں اللہ کا خوف رہتا ہے۔ اس میں باقاعدگی اور وقت کی پابندی کی عادت پڑ جاتی ہے۔ نماز با جماعت سے معاشرہ سے نظم و نسق کی تعمیر ہوتی ہے۔ اِنَّ الصَّلٰوۃَ تَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ وَالْبَغْیِ بیشک نماز برائیوں سے بچاتی ہے۔ حرام چیزوں سے نافرمانیوں سے دور رکھتی ہے۔

**شرائط نماز** :- نماز سے پہلے کچھ باتیں ضروری یعنی نماز کی تیاریاں اور پھر نماز میں کچھ باتیں ضروری اور کچھ بہتر ہیں۔ ہم یہاں یہ سب باتیں بیان کرتے ہیں۔

**۱۔ فرائض نماز** :- یعنی جن کے بغیر نماز صحیح نہیں ہو سکتی۔ وضو کرنا، نماز کا وقت ہونا، رُخ بجانب قبلہ ہونا جسم کپڑوں اور جگہ کا پاک ہونا۔ نماز کی نیت، تکبیر، قیام، قرأت رکوع سجدہ وغیرہ کرنا۔ نماز میں منہ ہاتھ پاؤں وغیرہ کے علاوہ جسم کو ڈھانکنا۔ عورتوں کے لئے ستر پوشی کا خیال رکھنا لازم ہے۔ اگر باریک ترکپڑے جیسے ململ وغیرہ سے ستر پوشی کرے گی تو نماز نہ ہوگی۔

**۲۔ واجبات نماز** :- نماز میں الحمد یعنی سورہ فاتحہ پڑھنا اس کے کسی اور سورہ یا آیات کا پڑھنا نماز ترتیب سے پڑھنا التحیات کے لئے بیٹھنا ختم نماز پر سلام پھیرنا دائیں بائیں۔ وتر میں دعائے قنوت پڑھنا۔

نماز لازم ہے کہ اطمینان سے پڑھے۔ اگر تنہا ہے تو قرأت باآواز کرے یا خاموش پڑھے لیکن امام ہے تو دو رکعتوں میں قرأت باآواز کے لئے صبح، مغرب، عشا کی نماز نیز جمعہ اور عیدین کی نماز ہیں۔

**۳۔ سنت** :- نماز شروع کرنے پر پہلی تکبیر کے بعد ہاتھ کانوں تک اٹھانا۔ ہر رکن (عمل) کی ابتدا میں (مثلاً رکوع، سجود، قیام وغیرہ کے وقت) تکبیر کہے گا۔ قیام میں ہاتھ باندھتے پر دایاں ہاتھ اوپر رکھنا۔ ثنا یعنی سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ اور اعوذ باللہ اور بسم اللہ پڑھنا، آمین خاموش کہنا۔ کم از کم تین بار رکوع اور سجدوں میں تسبیح پڑھنا سمع اللہ لمن حمدہ کہنا۔ رکوع کے سیدھے کھڑے ہو کر سجدے میں جانا، دو سجدوں کے درمیان بیٹھنا۔ پہلی اور تیسری رکعتوں کے بعد جلدی اٹھنا، التحیات کے وقت بائیں پہلو پر بیٹھنا۔

**۴۔ مستحبات** :- نماز اطمینان سے پڑھنا ہرگز جلدی نہ کرنا۔ نماز میں ہر رکن کو توجہ، سکون اور اطمینان سے ادا کرنا۔ قرأت کے وقت ہر لفظ کو سمجھ کر پڑھنا، توجہ، خشوع اور خضوع سے نماز پڑھنا۔

**۵۔ مکروہات** :- نماز میں یہ باتیں مکروہ ہیں نماز پڑھتے وقت مٹی یا کسی اور چیز سے اپنے کپڑے کو بچانے کی کوشش کرنا، اِدھر اُدھر دیکھنا، انگڑائیاں لینا، سجدہ کرتے وقت زمین پر بازو رکھنا یعنی پورا ہاتھ بچھا دینا۔ کمرے میں نماز کی جگہ ہر طرف تصاویر کا آویزاں کرنا۔ میلے کچیلے کپڑوں میں نماز پڑھنا۔ نماز میں سجدہ کرتے وقت زمین سے مٹی ہٹانا، پہلی صف میں جگہ ہونے کے باوجود بے وجہ پیچھے کھڑے ہونا۔ سہولت کے لئے بے وجہ کسی کا سہارا لے کر نماز پڑھنا۔ دور دور کھڑے ہونا۔

**۶۔ مفسدات نماز** :- یعنی جن باتوں سے نماز ٹوٹ جاتی ہے :- نماز میں بات چیت کرنا، سلام کا جواب دینا، امام کے علاوہ کسی اور کو قرأت کے وقت لقمہ دینا، تحریر پڑھ کر نماز ادا کرنا۔ ناپاک جگہ پر نماز پڑھنا۔ نماز میں کھانا پینا بے ضرورت نماز کے دوران میں معمولی سا بھی کوئی فعل بار بار کرنا (عمل کثیر)

**نماز کے آٹھ ضروری احکام** :- نماز میں کبھی کبھی غلطیاں ہو جاتی ہیں۔ ان غلطیوں کے کئی درجے ہیں۔ اور نماز متاثر ہوتی ہے۔ نماز بہت احتیاط اور توجہ سے پڑھنی چاہئے
(۱) نماز میں کوئی فرض چھوڑ دینے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ جان بوجھ کر فرض کا منکر کافر ہو جاتا ہے۔
۲۔ واجب :- نماز میں کوئی واجب چھوٹ گیا تو نماز ٹوٹتی نہیں بلکہ نامکمل رہ جاتی ہے۔ اور اس میں گنہگار ہے۔
۳۔ سنت مؤکدہ :- وہ عمل ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ کرتے رہے ہیں۔ اسے دانستہ کسی نے چھوڑ دیا تو مؤاخذہ ہوگا۔
۴۔ مستحب :- وہ عمل ہے جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کرتے اور کبھی نہ کرتے تھے۔ کرنا بہتر ہے نہ کرنا بہر گناہ نہیں ہے۔
۵۔ فعل مباح :- یعنی وہ عمل جس کے کرنے یا نہ کرنے ثواب ہے نہ عذاب۔ (۶) حرام :- وہ افعال ہیں جنھیں کرنے سے شریعت کرنے سے منع کر دیا ہے۔ انھیں کرنے سے سخت عذاب ہوگا۔
۷۔ مکروہات :- وہ ہیں جن کی ممانعت میں شک ہو نہ کرنے میں ثواب اور نہ کرنے میں عذاب کا خطرہ ہے۔ (۸) مفسد نماز :- وہ نماز جسے کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ اور اگر قصداً کیا تو گنہگار ہوگا۔

اب ذیل میں نمازوں کے اوقات و دیگر تفصیلات پیش کئے جاتے ہیں۔

← صفحہ ۱۷۱ باقی

| نمبر | اوقات | رکعتیں | تعداد | مقررہ اوقات |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | فجر | دو سنت مؤکدہ<br>دو فرض | ۴ | پو پھٹنے اور سورج نکلنے سے پہلے |
| ۲ | ظہر | چار سنت مؤکدہ، چار فرض<br>دو سنت مؤکدہ، دو نفل | ۱۲ | دوپہر کے ڈھلنے سے اس وقت تک جب ہر چیز کا سایہ اسکے اصل سایہ سے دوگنا ہو جائے |
| ۳ | عصر | چار سنت غیر مؤکدہ<br>چار فرض | ۸ | ظہر کا وقت ختم ہونے کے بعد سے سورج کے غروب ہو جانے کے پہلے تک |
| ۴ | مغرب | تین فرض دو سنت مؤکدہ<br>دو نفل | ۷ | غروب آفتاب کے بعد سے تقریباً ڈیڑھ گھنٹہ تک رہتا ہے لیکن فوراً پڑھ لینا افضل ہے |
| ۵ | عشاء | چار سنت چار فرض دو سنت مؤکدہ<br>دو نفل تین وتر واجب دو نفل | ۱۷ | رات کے وقت غروب آفتاب کے ڈیڑھ دو گھنٹے کے بعد سے صبح صادق تک |
| ۶ | جمعہ | چار سنت مؤکدہ دو فرض باجماعت<br>چار سنت، دو سنت، نفل | ۱۴ | ظہر کا وقت |
| ۷ | عیدین | دو رکعت واجب | ۲ | طلوع آفتاب بعد جبکہ سورج [illegible] |

اقتدار میں تبدیلی اور دیش کے اہم لیڈروں کے لئے مشکل حالات بنیں (صفحہ ۱۹) ۱۳ اپریل سے ۱۵ اپریل کے درمیان سورج۔کیتو و منگل۔کیتو گرہوں کی درجہ بندی کیوجہ سے بھارت کے اہم لیڈر کے لئے مارچ۔اپریل کے مہینے خاص طور پر ناقص اثر رکھنے والے ہوں گے۔ مرکزی سرکار میں تبدیلی کے نمایاں اثرات ہیں۔ بھارتیہ جنتا پارٹی کا ایک مضبوط پارٹی کی شکل میں ابھرنا، مرکز میں مورچہ سرکار بننے کے مضبوط یوگ کا ہونا (صفحہ ۱۹ کالم اول اور دوئم)، ۱۶ ستمبر سے ۱۵ اکتوبر کے درمیان بعض صوبوں میں مکھیہ منتریوں کا تبدیل ہونا یا کسی اہم لیڈر کا اپنے عہدہ سے ہٹ جانا ماہ شرون خاصکر (۱۳ جولائی سے ۲۸ اگست تک) کشمیر میں زمین کے کھسکنے اور قدرتی آفات کیوجہ سے جانی و مالی نقصان کا ہونا (صفحہ ۹ کالم دو) ایسی منہ بولتی پیش گوئیاں ہیں جنکی سچائی خود میں ایک مثال ہے۔

ہمیں پیش گوئیاں سچی ہونے ثابت ہونے پر بہت سے مبارکباد کے خطوط حاصل ہوئے ہیں۔ ہم اپنے تمام قدردانوں کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اصل میں دنیا میں ہر ہونی اور انہونی کا مالک و مختار وہ ایک ہی ہے جسکی مرضی سے ہی انسان کی زبان پر ایسی پیش گوئیاں آتی ہیں۔

## سال ۱۹۹۷ء میں گرہوں کی آسمانی کونسل اور پیش گوئیاں

سمت ۲۰۵۴ میں گرہوں کی آسمانی کونسل میں دس ادھیکاروں میں سے چھ ادھیکار سخت گرہوں کو اور چار ادھیکار یعنی اختیارات سعد و نیک (شبھ) گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ راجا اور دولت کا مالک منگل، وزیر کا عہدہ سورج کو، رس اور دھاتوں کا مالک بدھ، اجناس چندر ماں، بارش اور فوج کے تین اختیار سنیچر کو شکر کو رسوں کا مالک بنایا گیا ہے۔ وکرت نام کا سمت کے اثرات بھی اچھے پھل دینے والے نہیں ہوتے۔ مندرجہ بالا گرہوں کے جماؤ کیوجہ سے دنیا کے زیادہ تر ممالک میں گہری سیاسی چالوں کا چلن بنا رہے گا۔ حکمرانوں میں متواتر ٹکراؤ اور اختلافات بنے رہیں گے۔ عوام کی فلاح و بہبود کی طرف کم توجہ دی جائیگی۔ بھرشٹاچار، چوری، ٹھگی، اسمگلنگ اور بے ایمانی کی وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ حکمران عوامی بھلائی کے کاموں سے زیادہ اپنی ذاتی ضرورتوں پر توجہ دیں گے۔ انسانی ہمدردی، کردار اور بنیادی اصولوں کی پاسداری میں زیادہ گراوٹ آئے گی۔ اعلیٰ عہدوں پر فائض اور لیڈران بھی اس سے بچ نہیں اور نہ زیادہ پائیں گے۔

## نئے سال میں داخلہ کی کنڈلی اور دنیا کے حالات

۶ راہو | ۵ منگل | ۴ | ۳ | ۷ | ۸ پلوٹو | ۲ | ۱۱ | ۱ | ۹ | ۱۰ برہسپتی یورنس | ۱۲ سورج چندر سنیچر شکر کیتو

داخلہ کنڈلی نئے سال

نئے سال میں داخلہ چیتر کرشن اماوس سوموار پروشٹ ۲۵ چیتر، ریوتی نچھتر بمطابق ۷ اپریل ۱۹۹۷ء کو ۲۵/۱۰ شام ۴ بجکر ۴۳ منٹ پر سنگھ راشی میں نیا سال داخل ہوگا۔ قابلِ ذکر یہ بات ہے گذشتہ سال بھی نیا سال سنگھ راشی میں ہی داخل ہوا تھا۔ اس میں بھی آٹھویں خانہ میں پانچ گرہوں کا جماؤ تھا اور بدھ پانچویں خانہ میں رہ کر لگن بھاؤ کو نیک شبھ نظر سے دیکھ رہا تھا۔ لیکن سمت ۲۰۵۴ کی برس کنڈلی میں منگل (جو کہ برس کا راجہ بھی ہے) لگن حالت میں ہوکر آٹھویں گھر میں سورج، شکر، سنیچر، چندر وغیرہ پانچ گرہ کا جمگھٹ خاص ۸ ویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔ بدھ چھٹے خانہ اور سنیچر آٹھویں خانہ میں ہونے کا یوگ بنا ہوا ہے۔ نتیجتاً دنیا کے مختلف ممالک جیسے پاکستان، بھارت، افغانستان، شری لنکا، عراق، بلغاریہ، چیچنیا، لبنان، وغیرہ میں کہیں حکومت کی تبدیلی، اچانک برپا ہونے والے حادثات، اندرونی گڑبڑ، دہشت گردی، دھماکہ جیسی وارداتیں ہوں گی۔ کہیں انتظامیہ میں تبدیلی، انتہا پسندی، فسادات اور خانہ جنگی و ٹکراؤ کے واقعات رونما ہوں گے۔ آتش زنی، زمین کا کھسکنا، زلزلہ، باڑھ وغیرہ جیسے جانی و مالی نقصان ہونے کے اشارے ہیں۔

## جگت لگن کنڈلی اور دنیا کے حالات

جگت لگن کنڈلی ۴۲/۰۰

۹ | ۸ پلوٹو | ۷ | ۶ راہو | ۱۰ برہسپتی یورنس | ۵ منگل | ۱۱ | ۲ | ۱۲ سنیچر کیتو | ۱ سورج بدھ شکر | ۳ چندر | ۴

جگت لگن کنڈلی چیتر شکل پرتپتی تاریخ اتوار ۱۳ اپریل (پروشٹ ۱ بیساکھ) آردرا نچھتر اور اتیگنڈ یوگ میں ۴۲/۰۰ گھٹی رات ۱ بجکر ۵۴ منٹ پر برشچک لگن میں داخل ہوگی۔ لگن کا مالک جو اس سال کا بادشاہ بھی ہے دسویں گھر میں ٹکبلی ہوکر پانچویں گھر کے سنیچر۔کیتو کو خاص آٹھویں نظر سے دیکھ رہا ہے۔ بدھ تیسری نیچ راشی کا ہوکر ساتویں گھر میں بیرونی تعلقات اور غیر ملکی تجارت کو دیکھ رہا ہے۔ جس کی وجہ سے دنیا کے بہت سے ممالک اپنے اختلافات کے باوجود صنعتی اور تجارتی میدانوں میں ایک دوسرے کے قریب آئیں گے۔ برکھ، متھن، سنگھ، کنیا، برشچک، مکر، کنبھ و مین راشیوں کے تحت آنے والے دیش خاص طور پر اثر انداز ہوں گے۔ جس سے امریکا، جنوبی افریقہ، پاکستان، بھارت، افغانستان، شری لنکا، عراق، ایران، چین، بوسنیا وغیرہ ممالک میں سیاسی غیر استحکام، حکومت کی تبدیلی و دھماکے ہوں گے۔ امریکی حملوں کیوجہ کھاڑی میں تناؤ بڑھے گا جنگ کی خبریں بھی سننے کو ملیں گی۔

جنوری میں منگل۔راہو اور سنیچر۔کیتو کی درجہ بندیتی، ۶ فروری کو بدھ شکر کے ملان، ۳۰ مارچ کو سورج۔سنیچر اور ۶ جون کو منگل۔راہو میں درجہ بند ملاپ ہونے سے دنیا کے مختلف ممالک جیسے امریکہ، عراق، بھارت، پاکستان، لبنان، اسرائیل، روس، چیچنیا، افغانستان، شری لنکا، تامل دہشت گردوں کے درمیان تناؤ و ٹکراؤ کے حالات بنیں گے۔ کئی ایک ممالک میں حکومت کی تبدیلی، سیاسی بدلاؤ ہونے کے بھی یوگ بنتے ہیں۔ امریکی فوجی مداخلت کی وجہ سے کھاڑی میں تناؤ کی صورت پیدا ہوگی۔

## دنیا کے کچھ مخصوص دیش

**امریکہ** جگت لگن کنڈلی میں اس کی راشی متھن آٹھویں حالت میں ہے راشی کا مالک بدھ چھٹی حالت میں ہے۔ جس کیوجہ سے امریکا کی سیاست میں خاص اتار چڑھاؤ پیدا ہوں گے۔ انسدادِ ایٹمی اسلحہ کی آڑ میں اپنا دبدبہ اور گروہ بندی کو بڑھائے گا۔ عراق پر ہوائی اور فوجی حملہ کیوجہ سے پوری دنیا میں تنقید کا نشانہ بنے گا۔ کھاڑی میں تناؤ کیوجہ سے کلنٹن سرکار کے وقار کو کافی نقصان پہنچے گا۔ خلائی تحقیق میں نمایاں کارنامہ کرے گا۔ بھارت کے ساتھ سیاسی حالات تناؤ بھرے رہیں گے۔

**روس** جگت لگن میں اس کی خاص راشی پر منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے۔ جس سے سیاسی اور معاشرتی نظام میں کئی اہم تبدیلیاں ہوں گی۔ چیچنیا جیسے پڑوسی ممالک کے ساتھ فوجی ٹکراؤ کے بعد امن سمجھوتے ہوں گے۔ بھارت کے ساتھ سیاسی معاملات میں بہتری آئے گی۔ امریکہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری آنے کی کوئی امید نہیں ہے۔

**پاکستان** کی راشی کی مالک کنیا پر سینچر کی نظر پورے سال رہے گی ۲۳ جون تک اس راشی پر منگل۔ راہو کے گردش کرنے کی وجہ سے حکمراں بے نظیر سرکار کو سال نصف اوّل حصّہ کافی نقصان پہنچانے والا ہوگا۔ کچھ بڑے لیڈر پارٹی سے باغی ہو جائیں گے۔ مہاجر، شیعہ، سنی فرقوں کے درمیان ہونے والے تعصبی فسادات کی وجہ سے بھٹو سرکار بدنام ہو جائیگی دہشت گردی اور بے قصوروں کا قتل عام بڑھے گا۔ عوام مخالف پالیسیوں کی وجہ سے عوامی غصہ بڑھے گا۔ سیاسی غیر یقینی کا ماحول بنا رہے گا۔ زیر تبصرہ عرصہ میں کسی بڑے عہدہ کے خالی ہونے کے نمایاں اثرات ہیں۔ اپنی خفیہ ایجنسیوں کی مدد سے بھارت اور خاص طور پر کشمیر میں دہشت گردی کو بڑھاوا دینے کی اپنی ناپاک سازشیں جاری رکھے گا۔ بھارت کے سیاسی حالات میں کشیدگی بدستور قائم رہے گی۔

## برس ۱۹۹۷ء میں بھارت کے حالات

کنڈلی ۲۶ جنوری ۱۹۹۷ء

۱۲ سینچر کیتو ۱۱ منتھا ۲ ۱ ۳ ۱۰ سورج برہسپتی ۴ ۹ شکر بدھ ۷ ۵ چندر ۶ منگل راہو ۸

کنڈلی یوم آزادی ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء

۳ منگل ۲ راہو ۱ ۴ سورج چندر سینچر ۱۲ ۵ ۱۱ ۸ کیتو ۱۰ ۶ ۷ برہسپتی ۹

کنڈلی ۱۵ اگست ۱۹۹۶ء

۹ برہسپتی ۱۰ پیچیون ۸ پلوٹو ۷ ۶ راہو ۱۱ ۵ بدھ ۲ ۱۲ سینچر کیتو ۴ سورج چندر ۳ منگل منتھا شکر ۱

آزاد بھارت کا ۵۰ واں برس (۱۵ اگست ۱۹۹۶ء) برشچک لگن میں داخل ہو چکا ہے۔ برس کا مالک منگل آٹھویں خانہ میں شکر اور منتھا کے ساتھ پڑا ہوا اور نقیش بدھ دسویں گھر میں بدھ کے ذریعہ نظر رکھے ہوئے ہے۔ کنڈلی میں موجود گرہوں کی پوزیشن کے حساب سے موجودہ مودیہ سرکار کو مختلف چنوتیوں اور نہایت دقتوں اور رکاوٹوں کا سامنا رہے گا۔ موجودہ حکمراں سرکار کا یہ جدوجہد بھرا ماحول اس سال نومبر اور دسمبر تک چلے گا۔ ۲۶ جنوری ۱۹۹۷ء کی ۴۸ ویں یوم جمہوریت کنڈلی میں گرہوں کی موجود پوزیشن کے حساب سے بھارت کے سیاسی ماحول میں نہایت اہم تبدیلیوں کے آثار ملتے ہیں۔ ۴۸ ویں یوم جمہوریت کنڈلی میں میکھ لگن ظاہر ہوا ہے۔ برس کا مالک منگل جوکہ اس برس کا بادشاہ بھی ہے چھٹے گھر میں راہو کے ساتھ ملکر سینچر اور بدھ کی نظر میں ہے۔ سینچر منگل میں درجہ کن یوگ ہیں۔ خیال رہے بھارت کی مالک راشی مکر پر سورج اور بدھ کے ملاپ سے اور راشی سوامی سینچر پر منگل کی ناقص نظر کے پڑنے سے جنوری کے بعد پہلے چار ماہ مرکزی حکمراں سرکار کے لئے نہایت دشوار اور چنوتیوں بھرے ہوں گے۔

## گرہ گوچر۔ سیاسی غیر استحکام اور غیر یقینی کا دور

ماہ ماگھ میں (۱۳ جنوری سے ۱۱ فروری ۱۹۹۷ء) مکر راشی پر چار گرہوں کا یوگ بنا، اسی ماہ میں منگل۔ راہو (۱۲ جنوری) شنی۔ کیتو (۱۶ جنوری) اور بدھ و شکر (۶ فروری) کے درمیان ناقص ملاپ ہو رہا ہے اور شنی۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ پورے سال ۲۳ مارچ تک بنا رہا ہے۔ جس سے بھارت اور مرکزی سرکار کی سیاسی حیثیت غیر مستحکم اور غیر یقینی بنی رہے گی۔ بھارت کی راشی مکر پر بدھ کا نیچ مقام میں گردش کا سلسلہ پورے سال چلتا رہے گا۔ اس کے مطابق بھی سال کے پہلے تین مہینے خاص طور پر سیاسی آثار چڑھاؤ اور تبدیلی کے مظہر رہیں گے مختلف پارٹیوں کے درمیان گٹھ جوڑ ہوں گے اور کچھ نئی پارٹیاں وجود میں آئیں گی۔ پہلے تین مہینوں کے دوران ملک میں سیاسی ماحول نہایت غیر یقینی اور نشیب و فراز والا رہے گا۔

آزاد بھارت کے ۵۱ ویں برس کی کنڈلی میں کنبھ لگن ظاہر ہوئی ہے۔ لگن بھاؤ میں کیتو اور چھٹے گھر میں منتھا ناقص اثرات مرتب کرنے والے ہیں۔ جس سے سرکاری مشینری اور لیڈران میں بھرشٹاچار، بے ایمانی، بدعنوانی، گھوٹالوں اور تعصبی جھگڑوں کی وجہ سے صوبائی و دھان سبھا انتخابات میں اتر پردیش و دیگر صوبوں میں کسی ایک پارٹی کو اکثریت حاصل نہیں ہوگی۔ کچھ صوبوں میں بھی ملی جلی سرکاریں بنیں گی کانگریس (آئی) اور بھوجن سماج گٹھ جوڑ کی طرز پر کچھ دوسری پارٹیاں بھی اپنے گٹھ جوڑ بنائیں گی۔ اگرچہ کانگریس پارٹی کے وقار کو تقریباً سبھی صوبوں میں نقصان پہنچے گا انتخابات میں مذہبی رجحانات، تعصبی خیالات اور بکھراؤ کو بڑھاوا حاصل ہوگا۔ بھرشٹاچار دہشت گردی، مذہبیت اور مال و دولت کا لالچ دیش کے کچھ بڑے لیڈروں کی عزت خراب کرے گا۔ روپیہ کے پھیلاؤ میں اضافہ، بے روزگاری، اشیاء ضروریہ کی قیمتوں میں بے تحاشہ تیزی، سرکاری مشینری اور لیڈران کے ذریعہ کئے گئے گھوٹالوں، بے ایمانی رشوت خوری، خودغرضی، بے انصافی اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے عوام میں بے چینی اور مایوسی پھیلے گی۔ سرکار کے ذریعہ اپنائی گئی کھلے پن کی اقتصادی پالیسیوں کا فائدہ بڑے صنعتی گھرانوں تک ہی محدود ہو کر رہ جائے گا۔

سال کے آغاز سے ۲۴ جون تک سینچر۔ کیتو کے ملاپ اور سینچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ ۲۳ جون تک اور اس کے فوراً بعد ۲۳ جون سے ۱۷ جولائی تک بدھ اور شکر کے درمیان درجہ کن ملاپ اور ۲۴ جون سے ۲ اگست تک سینچر۔ منگل میں دوبارہ درجہ کن ملاپ اور منگل۔ راہو کے ملاپ ہونے سے ہندوستانی سیاست بے ڈرامہ جیسی طرح کے آثار چڑھاؤ دیکھنے کو ملیں گے۔ مختلف پارٹیوں میں نئے نئے گٹھ جوڑ اور نئی دوستیاں سامنے آئیں گی۔ اتر پردیش، جموں کشمیر، پنجاب، مدھیہ پردیش، بہار وغیرہ صوبوں میں نئی سرکاریں وجود میں آئیں گی۔

یکم اگست سے شنی مین راشی میں وکری ہوگا جبکہ گورو۔ سینچر کے علاوہ (مکر) میں پہلے سے وکری ہو چکا ہے۔ جس سے گیہوں، چاول، تیل، چنے، چینی، لوہا، سونا، پیتل وغیرہ دھاتوں کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ مختلف پارٹیوں کے نیتا آپسی اختلاف اور پھوٹ کا شکار ہوں گے۔ مین راشی میں گردش کرتا ہوا سینچر ویسے بھی حکمرانوں میں آپسی تناؤ، بے اطمینانی، بغاوت اور بکھراؤ و علیحدگی پیدا کرتا ہے۔

۱۰ اگست کو شکر۔ راہو کی ناقص ملاپ سے اتر پردیش، آسام، بہار، اڑیسہ، ہریانہ، آندھرا پردیش وغیرہ صوبہ جات میں سیلاب سے تباہی ہوگی۔ ۱۲ تاریخ کو سورج۔ راہو کی اور ۲۷ کو بدھ۔ راہو میں درجہ کن ملاپ ہونے سے دیش کے نہایت اہم لیڈر کے لئے نقصاندہ ثابت ہو سکتا ہے۔ کہیں حکومت کی تبدیلی اور وزارت میں اچانک تبدیلی کے امکانات ہیں۔ سیاسی ماحول میں غیر یقینی اور غیر استحکام کے حالات بنیں گے۔

مارگ شیرش ماس میں (۱۶ نومبر) سے کیمتر یوگ بن رہا ہے۔ جس کے اثرات نہایت ناقص ہوتے ہیں۔ اچانک اقتدار کی تبدیلی، دیش یا راجیہ کے اعلیٰ عہدہ کا خالی ہونا۔ وزارت میں قلمدانوں کی تبدیلی یا کسی بڑے لیڈر کی موت واقع ہوتی ہے۔

۲؍ دسمبر سے ۱۰؍ جنوری ۱۹۹۶ء کے درمیان مکر راشی پر بدھ۔ شکر کے ملاپ ہونے اور اسی راشی پر منگل۔ شکر، بدھ۔ یورنس وغیرہ گرہوں چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ بننے سے ہندوستان کی سیاست میں اچانک تبدیلی کے یوگ بنتے ہیں خاص طور پر مرکزی سرکار میں۔

مکر راشی پر چار اور پانچ گرہوں کے یوگ کے اثرات بھی ناقص مانے جاتے ہیں۔ حکومت کی تبدیلی، سیاسی ٹکراؤ، غیر استحکام، زمین کھسکنا، ژالہ باری، ابے موسم برسات کیوجہ سے جانی ومالی نقصان ہونے کا ڈر بنا رہتا ہے متذکرہ ناقص پھلوں کے باوجود یوم جمہوریت میں مکر راشی پر سورج۔ بدھ کے یوگ سے بھارت کی برآمدات میں اضافہ ہوگا۔ کھلی اقتصادی پالیسی لوگوں کو متاثر کرتی رہے گی۔ لیکن اُمید کے برخلاف فائدہ اس کا حاصل نہیں ہوگا۔ نویں شکر۔ بدھ کا یوگ ہونے سے زراعت، ربڑ، انجینئرنگ، جوٹ اور کپڑا، کمپیوٹرز، الیکٹرانکس، ٹیلی کمیونیکیشن، خلائی تحقیق جیسے شعبوں میں کافی ترقی و فروغ ہونے کی اُمید ہے۔ عورتوں کے وقار اور ان کے حقوق کے حاصل ہونے میں اضافہ ہوگا۔ دنیا کے کچھ مخصوص ممالک جیسے روس، جاپان، کوریا، کینیڈا، انگلینڈ، ملیشیا، نیپال، منگولیا، بنگلہ دیش وغیرہ کے ساتھ اقتصادی اور ثقافتی تعلقات میں بہتری آئے گی پاکستان کے ساتھ تعلقات میں تناؤ اور ٹکراؤ پیدا ہوگا۔

## پردھان منتری دیوے گوڑا اور مرکز کی حکمراں مورچہ سرکار

| خانہ | گرہ |
|---|---|
| ۱ | منگل، بدھ |
| ۲ | سورج |
| ۳ | شکر |
| ۴ | |
| ۵ | |
| ۶ | راہو |
| ۷ | |
| ۸ | چندر |
| ۹ | برہسپتی |
| ۱۰ | یورنس |
| ۱۱ | |
| ۱۲ | کیتو، شنیچر |

مرکز کی حکمراں مورچہ سرکار کے اہم لیڈر اور بھارت کے پردھان منتری شری دیوے گوڑا کی سرکار کو یہ سال نہایت مشکل، جنوتیوں وجدوجہد بھرا رہے گا۔ شری دیوے گوڑا اپنی ذاتی خوبیوں، سبھی پارٹیوں اور گٹھوں کے تئیں اپنے مخلصانہ برتاؤ، صبر وتحمل اور کھلے زاویہ نگاہ کیوجہ سے مشترکہ مورچہ سرکار۔ و دوسری بڑی پارٹیوں میں ہر دلعزیز بنے رہیں گے۔ لیکن مختلف خیالات کی پارٹیوں کو ہم خیال بنانے میں کافی پریشانی کا سامنا کرنا پڑیگا۔ سورج پر شنیچر کی خاص تیسری نظر پڑنے سے کئی بار پردھان منتری شری دیوے گوڑا کی سیاسی حیثیت غیر مستحکم، غیر یقینی اور ڈانواڈول حالت میں رہے گی۔ سال کے آغاز سے ۲۳؍ جون تک مین راشی پر شنیچر کیتو کا یوگ ہونے سے اور خاصکر ۲۳؍ مارچ تک شنیچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن یوگ بننے سے اور ۲۳؍ جون سے ۱۷؍ جولائی تک بدھ۔ شکر کے درمیان درجہ کن یوگ بننے سے متذکرہ وقت (خاصکر سال کے پہلے نصف حصہ) میں موجودہ دیوے گوڑا سرکار کے ٹوٹنے کے نمایاں آثار ہیں۔ اگر قسمت سے ۱۷؍ جولائی کا وقت پورا کر لیتے ہیں تو سمت کے اختتام تک کا وقت آسانی سے پورا کریں گے۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

**ہماچل پردیش** :- بھارت کی جمہوریت کنڈلی میں اس باثر راشی مین پر شنیچر۔ کیتو کا ناقص اثر بنا ہوا ہے۔ شنیچر۔ منگل کے درمیان درجہ کن ملاپ بھی اچھا نہیں ہے لیکن دسویں گھر میں بدھ۔ سورج کا یوگ اچھا ہے۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے اعتبار سے ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ موجودہ کانگریس سرکار اقتصادی بدحالی اور تنگی اور رکاوٹوں کے باوجود مختلف گھریلو دھندوں پر خاص توجہ دے گی۔ جس سے بڑے اور چھوٹے درجے کے دھندوں کو فروغ حاصل ہوگا۔ سیاحت، جنگل بانی، باغبانی، دستکاری، اونی کپڑے، ادویات، جڑی بوٹی، پانی، مرغی پالن، شہد، پھل اور پھولوں کے دھندوں کو بڑھاوا دینے میں صوبائی سرکار خاص توجہ دے گی۔ صوبائی پارٹی لیڈروں کے بعض طبقوں پر مبینہ بھرشٹاچار کے الزام لگنے سے یہاں کی سیاسی سرگرمیوں پر خاص اثر پڑے گا مگر توڑ مہنگائی، بے روزگاری، ضروری اشیاء کی کمی، بجلی و پانی کے مسائل نیز سرکاری مشینری میں ہونے والے بڑے پیمانے پر بھرشٹاچار کی وجہ سے بے چینی اور بے اطمینانی لوگوں میں پھیلے گی۔ سال کے اول نصف حصہ میں مین راشی پر سورج۔ شنیچر۔ کیتو وغیرہ کے چار گرہی یوگ بننے سے زمین کا کھسکنا، زلزلہ، سڑک حادثات اور ژالہ باری جیسی قدرتی آفات سے جانی، مالی، جانوروں، فصل وغیرہ کے نقصان ہونے کے اثرات پائے جاتے ہیں۔

**پنجاب** :- اس کی باثر راشی مین اور مشہور راشی کنیا ہے۔ سال آغاز سے ۲۳؍ جون تک اور پھر ۳؍ جون سے ۲۳؍ جون تک کنیا راشی پر منگل۔ راہو کا یوگ اور درجہ کن ملاپ ہونے سے صوبائی سرکار میں تبدیلی کے مضبوط آثار پائے جاتے ہیں۔ صوبائی سیاسی حالات میں خاص تبدیلی اور نشیب وفراز کا ماحول بنا رہے گا حکمراں کانگریس میں اندرونی اختلافات کیوجہ سے اس کو شکست کا منہ دیکھنا پڑے گا۔ صوبہ میں ٹیکنیکی، تعلیم، سیاحت، تیل صاف کرنے کے پروجیکٹ، ہوزری، کھیل کود کا سامان، انجینئرنگ وکمپیوٹر کے شعبہ جات میں سرکار نمایاں ترقی کرے گی۔ زراعت اور درمیانہ درجہ کے دھندوں نیز غیر ملکی سرمایہ کاری کو بڑھاوا دینے پر خاص توجہ دیجائیگی۔ جولائی اور اگست میں غیر معمولی اور بے وقت بارشوں کے ہونے سے کھیتی باڑی کو نقصان پہنچے گا۔ سیاسی ماحول غیر مستحکم اور غیر یقینی بنا رہے گا۔ کسانوں اور پسماندہ طبقات کی فلاح وبہبود کے لئے خاص مالی امداد دی جائے گی۔ صوبہ میں بڑے پیمانے پر بھرشٹاچار، گھوٹ بندی، ضروری اشیاء کی کمی اور قیمتوں میں اضافہ کی وجہ سے عام لوگوں میں بے چینی وغصہ پیدا ہوگا۔

**جموں کشمیر** کی باثر راشی تلا ہے۔ گذشتہ سال کی جنتری میں لکھا گیا تھا کہ "پاکستان کے ذریعہ پیدا شدہ دہشت گردی کے باوجود بھارت کو جموں وکشمیر میں جمہوریت کی بحالی میں کامیابی حاصل ہوجائیگی" جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی اثر انداز راشی تلا کا مالک شکر۔ بدھ سمیت نویں گھر میں قیام پذیر ہے۔ گرہوں کی موجودہ پوزیشن کے حساب سے ودھان سبھا انتخابات کے بعد سماجی اور انتظامیہ میں بڑے پیمانے پر بہتری آئیگی۔ کانگریس (آئی) کو اُمید کے مطابق کامیابی حاصل نہیں ہوگی۔ نیشنل کانفرنس کے فاروق عبداللہ کو بہ نسبت زیادہ کامیابی ملنے کے آثار ہیں۔ صوبہ میں سیاحت، گرم واونی کپڑے، دستکاری، جنگلات وسیب کی کاشت کے ساتھ سڑک، نقل وحمل، بجلی اور دوسرے اقتصادی سُدھاروں کی طرف بھی خاص توجہ دیجائیگی۔ پاکستانی سرحدوں سے گھس پیٹھ کرنے اور گھاٹی میں گڑبڑ کرنے، دہشت گردی کو بڑھاوا دینے کی وہ اپنی ناپاک کوششوں کو جاری رکھے گا جس میں اس کو منہ کی کھانی پڑے گی۔

**ہریانہ** کی اثر انداز راشی متھن ہے (گذشتہ سال کی جنتری میں بھجن لال سرکار کی شکست وشی، باڑھ سے ہونے والی تباہی کے بارے میں

پڑھیں) اس سال موجودہ سرکار کو مختلف چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نشہ بندی جیسے اصلاحی قدم اُٹھانے پر بھی صوبائی سرکار کو مختلف سنجیدہ مسائل کا سامنا کرنا پڑیگا۔ باڑھ کی وجہ بھاری نقصان، بجلی سے متعلق مسائل، لاٹری اور نقل حمل و دیگر اقتصادی مسائل کیوجہ سے سیاسی غیر یقینی کا ماحول بنا رہے گا۔ کئی نئی یوجنائیں ٹھیک طرح سے لاگو نہیں ہو پائیں گی۔ عام لوگوں میں بے روزگاری، مہنگائی اور بدنظامی کیوجہ سے غم و غصہ اور بے چینی رہے گی۔ مختلف رکاوٹوں کے باوجود اصلاحی اقدام کا عمل جاری رہے گا۔ صوبہ میں پسماندہ طبقات کے معیار زندگی کو بہتر بنانے اور بچوں کی تعلیم پر زیادہ توجہ دی جائے گی۔

**اتر پردیش** —— گذشتہ سال کی مفید عالم جنتری میں ہماری پیشن گوئی کو آپ پڑھ سکتے ہیں جس میں ہم نے تحریر کیا تھا کہ بھارتیہ جنتا پارٹی اور بہوجن سماج پارٹی گٹھ جوڑ اتر پردیش میں زیادہ دیر تک نہیں چلے گا" آئندہ برس جمہوریت کنڈلی میں اس کی مالک راشی دھن پر شکر۔ بدھ کا یوگ ہے لیکن راشی کا مالک بدھ بر نیچ حالت میں ہو کر دسویں خانہ میں غروب ہے۔ کنڈلی میں جمع گرہوں کے مطابق مختلف پارٹیوں میں گٹھ جوڑ ہونے کے باوجود پارٹیوں میں ٹکراؤ کی صورتحال بدستور بنی رہے گی۔ جس سے سیاسی استحکام کو نقصان پہنچے گا مختلف پارٹیوں میں نئے نئے محاذ بنیں گے۔ بھارتیہ جنتا پارٹی کے وقار میں اضافہ ہوگا۔ عوام میں بھرشٹاچار، بے تحاشہ مہنگائی، بے روزگاری، سیاست میں غیر استحکام اور ذات پات کے جھگڑوں سے غم و غصہ اور مایوسی چھائی رہے گی۔ لیڈران اپنی ذات پر زیادہ اور عوام کی بدحالی پر کم توجہ دیں گے۔

مندرجہ بالا پیشن گوئیاں ہم نے اپنی عقل و دانش اور علم کے مطابق درج کی ہیں ویسے غیب کا جاننے والا تو وہ ہی اک سب کا مالک ہے۔

پیشن گو پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے

## آردرا پرویش کنڈلی ۱۲ جون ۱۹۹۶ء

آردرا پرویش کنڈلی ۹/۲۶

سنیچر کیتو ۱۲ | ۱ | شکر ۲ | سورج بدھ ۳ | ۴ | ۱۱ | ۱۰ نیپچون یورنس برہسپتی | ۹ | ۷ | منگل ۵ راہو | ۶ | ۸ پلوٹو

۱۹۹۶ء میں سورج دیو آردرا نچھتر میں باڑھ بدی دوج تتھی سنیچروار پروشٹھ ۸ باڑ ۱۲ جون یوربا کھاڑہ نچھتر میں وقت رات ۲ بجکر ۹ منٹ پر میکھ لگن میں داخل ہوگی۔ آردرا پرویش کنڈلی میں لگن کا مالک منگل چھٹے خانہ میں راہو کے ساتھ پڑا ہوا ہے۔ ان پر سنیچر کی خاص ساتویں نظر پڑنے سے سم بیتک یوگ بنا ہوا ہے۔ اگرچہ اس پر برہسپت کی خاص نویں نظر بھی پڑ رہی ہے۔ خیال رہے آئندہ برس کا راجہ بھی منگل گرہ ہی بنا ہے۔ اس گرہ چال کے مُطابق آئندہ برس معقول وقت پر مناسب اور موافق بارش کی کمی رہے گی۔ بے موسمی بارش کی وجہ سے کہیں کھڑی ہوئی فصلوں کو نقصان پہنچنے کے یوگ ہیں۔ کہیں شدید سے زائد بارش سے سیلاب وغیرہ کا خطرہ بنے گا تو کہیں بارش کی قلت کی وجہ سے فصلوں کو نقصان ہونے کا اندیشہ بنے گا۔ پانی کا سنبندھ ۴۸ فی صد ہونے سے بھی درمیانی بدر پر بارش پڑنے کے امکان ہوں گے۔

اگرچہ ہوا کا سنبندھ ۸۱ فی صد ہونے سے بھارت کے دیگر صوبہ جات کا موسم اکثر یکساں نہ ہو کر غیر یقینی بنا رہے گا۔ مان سون بھی وقت پر نہ آئیگی تیز ہوائیں اور آندھیاں زیادہ چلیں گی۔ حکمرانوں اور رعایا کے درمیان ٹکراؤ زیادہ رہیں گے۔

## کال سرپ یوگ

"کال سرپ اور اننیہ پرسدھ یوگ" سے متعلق ہماری جلد شائع ہونے والی کتابوں سے اقتباس

جنم کنڈلی میں اگر راہو اور کیتو کے بیچ ایک ہی طرف سبھی ساتوں گرہ (سورج چندرماں۔ منگل۔ بدھ۔ برہسپت۔ شکر۔ سنیچر) پڑ جائیں تو کال سرپ نام کا یوگ بنتا ہے۔ اس یوگ میں پیدا ہونے والا شخص (عورت اور مرد) کو کاروبار، دولت، اور اولاد کی طرف سے پریشان اور فکرمند رہنا پڑتا ہے۔

بھارتیہ جیوتش میں راہو کو سانپ کی شکل (سرپ آکار) اور کیتو کو پونچھ کی شکل میں تصور کیا گیا ہے۔ چونکہ راہو۔ کیتو ہمیشہ وکری حالت میں °۱۸۰ کے فرق سے گردش کرتے ہیں۔ اس لئے راہو کی شکل کا سانپ منہ کی طرف سے کیتو پونچھ کی طرف سے پکڑنے کی کوشش میں اپنے بیچ پڑنے والے سبھی گرہوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے ہیں۔ اس طرح یہ کال سرپ یوگ اپنے ناقص نقصاندہ اثرات مرتب کرتا ہے۔

**کال سرپ یوگ** نہایت امیر ترین شخص کی کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے یا نہایت غریب و فقیر کی کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہو یا غیر تعلیم یافتہ، دانا ہو یا بے وقوف۔ بہرحال کال سرپ یوگ کا اچھا یا بُرا اثر کنڈلی میں موجود گرہوں اور جاتک کی حالت کے اعتبار سے ہی پڑتا ہے۔

خاص طور پر انسان اپنی صلاحیتوں کا استعمال ٹھیک طرح سے نہیں کر پاتا ہے زیادہ اپنی مالی تنگی کیوجہ سے پریشان اور فکرمند و گھریلو الجھنوں میں گھرا رہتا ہے

(باقی صفحہ نمبر 145 پر)

لال کتاب کے مُطابق

## عمر کے مختلف حصّوں پر گرہوں کے اثرات

لال کتاب کے مطابق ۱۲ سال عمر تک کے بچے کی قسمت کا کوئی اعتبار بھروسہ نہیں ہوتا۔ ستر (۷۰) سال کے بعد آدمی کی اپنی قسمت کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا۔ اس کا نصیب اس کے بچوں کے نصیب یا خدا کی عنایت پر منحصر رہتا ہے۔ ۳۵ سال میں پورے نو گرہ چل کر پورا چکر نیچے لکھے نقشہ کے مطابق پورا کرتے ہیں۔ ہر ایک گرہ کے اثرات کا عرصہ سال صرف اس آدمی کی عمر کے حساب سے دیئے گئے ہیں

| نام گرہ | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
|---|---|---|---|
| سنیچر | ۱ سے ۶ سال تک | ۳۶ سے ۴۱ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
| راہو | ۷ سے ۱۲ سال تک | ۴۲ سے ۴۷ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال تک |
| کیتو | ۱۳ سے ۱۵ سال تک | ۴۸ سے ۵۰ سال | ۸۳ سے ۸۵ سال تک |
| برہسپت | ۱۶ سے ۲۱ سال تک | ۵۱ سے ۵۶ سال | ۸۶ سے ۹۱ سال تک |
| سورج | ۲۲ سے ۲۳ سال تک | ۵۷ سے ۵۸ سال | ۹۲ سے ۹۳ سال تک |
| چندرماں | ۲۴ ویں سال | ۵۹ واں سال | ۹۴ ویں سال |
| شکر | ۲۵ سے ۲۷ سال | ۶۰ سے ۶۲ سال | ۹۵ سے ۹۷ سال |
| منگل | ۲۸ سے ۳۳ سال | ۶۳ سے ۶۸ سال | ۹۸ سے ۱۰۳ سال |
| بدھ | ۳۴ سے ۳۵ سال | ۶۹ سے ۷۰ سال | ۱۰۴ سے ۱۰۵ سال |

# نام راس اور نچھتر معلوم کرنے کا طریقہ

اپنی راس اور نچھتر معلوم کرنے والے کو چاہیئے کہ اپنے نام کا پہلا حرف اِس نقشہ میں دیکھے۔ اِس حرف کے اُوپر جو راس لکھی ہے وہی اُس شخص کی راس ہوگی اور جو نچھتر راس کے دائیں ہاتھ لکھا ہے وہی اُس کا نچھتر ہوگا۔ مثلاً ایک شخص نتھو رام کی راس و نچھتر معلوم کرنا ہے۔ پہلا حرف "ن" زیریں برسچک راس اور دائیں ہاتھ انرادھا نچھتر لکھا ہے پس نتھو رام کی راس برسچک اور نچھتر انرادھا ہے۔ اِسی طرح ہر ایک نام کی راس اور نچھتر دیکھ لیں۔

| میکھ | | برکھ | | متھن | | کرک | | سنگھ | | کنیا | | تلا | | برسچک | | دھن | | مکر | | کنبھ | | مین | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس | چرن نچھتر | حروف راس |
| اشنی ۱ | چو चु | کرتکا ۲ | ای इ | مرگشر ۳ | ک क | پنربس ۴ | ہی हि | مگھا ۱ | م म | اترا پھالگنی ۲ | ٹو टो | چترا ۳ | ر र | بشاکھا ۴ | تو तो | مولا ۱ | یے ये | اتراکھاڑا ۲ | بھو भो | دھنشٹا ۳ | گو गु | پوربابھادرپد ۴ | دی दि |
| ۲ | چے चे | ۳ | او उ | ۴ | کی कि | پکھ ۱ | ہو हु | ۲ | می मि | ۳ | پ प | ۴ | ری रि | انرادھا ۱ | ن ना | ۲ | یو यो | ۳ | جا ज | ۴ | گے गे | اترابھادرپد ۱ | دو दू |
| ۳ | چو चो | ۴ | اے ए | آردرا ۱ | کو कु | ۲ | ہے हे | ۳ | مو मु | ۴ | پی पि | سواتی ۱ | رو रु | ۲ | نی नि | ۳ | بھا भ | ۴ | جی जि | شتبھشا ۱ | گو गो | ۲ | تھ थ |
| ۴ | لا ल | روہنی ۱ | او ओ | ۲ | گھ घ | ۳ | ہو हो | ۴ | مے मे | ہست ۱ | پو पु | ۲ | رے रे | ۳ | نو नु | ۴ | بھی भि | شرون ۱ | جو जु | ۲ | سا स श | ۳ | جھ झ |
| بھرنی ۱ | لی लि | ۲ | وا व | ۳ | انگاں ङ | ۴ | ڈا ड | پوروا پھالگنی ۱ | مو मो | ۲ | کھ ष | ۳ | رو रो | ۴ | نے ने | پورباکھاڑا ۱ | بھو भु | ۲ | جے जे | ۳ | سی सि | ۴ | [illegible] |
| ۲ | لو लु | ۳ | وی बि | ۴ | چھ छ | آشلیکھا ۱ | ڈی डि | ۲ | ٹ ट | ۳ | ناں ण | ۴ | تا त | جیشٹھا ۱ | نو नो | ۲ | دھ ध | ۳ | [illegible] | ۴ | سو सु | ریوتی ۱ | دے दे |
| ۳ | لے ले | ۴ | بو बु | پنربس ۱ | کے के | ۲ | ڈو डु | ۳ | ٹی टि | ۴ | ٹھ ठ | وشاکھا ۱ | تی ति | ۲ | یا य | ۳ | پھ फ | [illegible] ۱ | کھی खि | پوربابھادرپد ۱ | سے से | ۲ | دو दो |
| ۴ | لو लो | مرگشر ۱ | بے बे | ۲ | کو को | ۳ | ڈے डे | اترا پھالگنی ۱ | ٹو टु | چترا ۱ | پے पे | ۲ | تو तु | ۳ | یی यि | ۴ | ڈھ ढ | ۲-۳-۴ | [illegible] | ۲ | سو सो | ۳ | چا च |
| کرتکا ۱ | آ अ | ۲ | بو वो | ۳ | ہ ह | ۴ | ڈو डो | اترا پھالگنی ۱ | ٹے टे | ۲ | پو पो | ۳ | تے ते | ۴ | یو यु | اتراکھاڑا ۱ | بھے भे | دھنشٹا ۱-۲ | گا گی गा गि | ۳ | د द | ۴ | چی चि |

## قسمت یعنی تقدیر کے روزانہ حالات

| نمبر ۵ | | | | نمبر ۴ | | | | نمبر ۳ | | | | نمبر ۲ | | | | نمبر ۱ | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۲ | ۳ | ۶ | ۷ | ۱ | ۳ | ۵ | ۷ |
| ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۹ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ |
| ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۴ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۲۳ | ۱۷ | ۱۹ | ۲۱ | ۲۳ |
| ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۸ | ۲۹ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۶ | ۲۷ | ۳۰ | ۳۱ | ۲۵ | ۲۷ | ۲۹ | ۳۱ |

یہ ایک ایسا راز ہے جس کو نجومی لوگ بڑی مشکل سے بتایا کرتے ہیں۔ آپ کسی کو کہیں کہ ۱ سے ۳۱ تک کوئی ہندسہ دل میں سوچے اور ہمیں بتائے کہ وہ ہندسہ کس کس نمبر کی جدول میں آتا ہے۔ جن نمبروں کی جدول میں وہ سوچا ہوا ہندسہ بتلائے اُن کے اُوپر کے بائیں کونے کے ہندسوں کو جمع کر لیو۔ پس اُس کا سوچا ہوا ہندسہ نکل آئے گا۔ اِس نمبر پر اُس کی قسمت کا حال بتا دو۔ فرض کرو ایک شخص نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب دیکھو ۳۱ کا ہندسہ کون کون سی جدول میں ہے۔ دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ ۳۱ کا ہندسہ جدول نمبر ۱-۲-۳-۴-۵ میں ملتا ہے۔ اب اِن جدولوں کے بائیں کونوں کے ہندسے ۱-۲-۴-۸-۱۶ جمع کر لیو۔ پورا ۳۱ بنتا ہے۔ پرشن کرنے والے کو کہہ دو کہ تم نے ۳۱ کا ہندسہ سوچا ہے۔ اب اس کے مطابق جواب دیکھ لو جو اس نمبر کی فہرست میں تمہاری مشکل کے حل کے لئے لکھا گیا ہے۔ (۱) تمہاری آرزو اُس وقت پوری ہوگی جب تم کو خواب و خیال بھی نہ ہوگا (۲) قسمت کا ستارہ چمکنے والا ہے (۳) غیر متوقع جگہ سے تمہاری اُمید پوری ہو جائے گی (۴) جس خواہش کے لئے پریشان ہو اس کی کامیابی کے لئے اب انتظار نہ کرنا پڑے گا (۵) تمہارے لئے مسرت کا وقت آنے والا ہے تم خود دیکھ کر حیران رہ جاؤ گے (۶) مستقل مزاج رہو کوئی بہتری کا سلسلہ عنقریب نکلنے والا ہے (۷) تمہاری مشکل جلد ہی تسلی بخش طور پر حل ہو جائے گی (۸) تمہاری قسمت میں کچھ روپیہ لکھا ہے لیکن ملنے کا قدرے دیر سے (۹) تمہارے سامنے تھوڑے دنوں تک ایک تجویز رکھی جائے گی اسے منظور کر لینے سے پہلے آپ کو اچھی طرح غور کر لینا ہوگا۔ (۱۰) تمہاری کیفیت اِس وقت عجیب ہے اب تم عنقریب اچھی صورت اختیار کرو گے (۱۱) تمہاری ترمیم و تنسیخ کا زمانہ گزر گیا ہے اب تم کو آرام اور خوشی محسوس ہوگی۔ (۱۲) تمہارا وقت مقررہ پر ٹھیک ہو جائے گا۔ دوسروں کی صلاح کی طرف اب توجہ مت کرو (۱۳) تمہارا کام یا مشکل کسی ذریعہ سے حل ہوگی (۱۴) جس کام کے متعلق حیران ہو رہے ہو اُس کے حالات کی درستگی میں سخت مشکلات ہیں (۱۵) تقدیر کی غیر متوقع ٹھوکر تمہارے خیالات میں تبدیلی پیدا کر دے گی (۱۶) تم کو صبر کرنا لازمی ہے کچھ دن اور باقی ہیں۔ فلک پیر کے چکر نکلنے سخت مشکل ہیں۔ تیری تقدیر کے چکر (۱۷) جو حالات تم پر گزر رہے ہیں اُن کی آئندہ بہتری کی نسبت اُمید ہے تم وشواس رکھو گے (۱۸) پریشانی کے خیالات ترک کر دو اب وہ وقت آگیا ہے کہ تم کو آرام اور خوشی نصیب ہوگی (۱۹) تمہیں خوشی کا مقام ہے کہ تمہارے حالات کسی وسیلہ سے بہتر صورت اختیار کرنے والے ہیں (۲۰) یہ شکل دلالت کرتی ہے کہ تم اپنی کوشش میں مصروف ہو۔ ضرور فائدہ اُٹھاؤ گے (۲۱) تمہارے حالات عجیب ہیں تم پر چکر کھاتے ہیں ان کی نسبت تمہاری رائے ایک ماہ کے عرصہ تک بدل جائے گی۔ (۲۲) تم کو جلد ہی ایک ایسی خبر ملے گی جو تمہارے حق میں ہوگی اور تمہاری خواہشات کو تیز کر دیگی (۲۳) تم عرصہ سے پریشان ہو تمہارے کاروبار میں چند دنوں تک اضافہ ہوگا جس سے تم کو فائدہ ہوگا (۲۴) وقت آنے والا ہے تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی (۲۵) تم کو یقین دینے والی ذمہ دار پوزیشن ہے تم اس کو منظور کر لو۔ اس کے ذریعہ تمہارا مطلب راستی پر آ جائے گا۔ (۲۶) غیر ضروری معاملات پر اپنا وقت اور دماغ ضائع مت کرو۔ عزت اور مسرت تمہارے ہمرکاب رہے گی (۲۷) قسمت کا ستارہ اچھا ہے۔ جن حالات سے تم ڈرتے ہو وہ پیدا ہی نہیں ہوں گے (۲۸) تم اپنے کام میں مستعد رہو۔ جن معاملات میں تم کو دخل نہیں ان کو اپنے حال پر چھوڑ دو۔ وہ خود بخود ٹھیک ہو جائیں گے (۲۹) جب تم یہ محسوس کرتے ہو کہ تمہاری قسمت گردش میں ہے تو پھر تم اس مارگ پر کیوں چلتے ہو جس میں تم کو نقصان پہنچتا ہے (۳۰) جب تم یہ سمجھتے ہو کہ تم راستی پر ہو تو پھر اپنے وچار پر مضبوط رہو۔ گھبرانا تمہیں جائز نہیں (۳۱) یہ توقع مت کرو کہ تمہاری خواہش پوری نہیں ہوگی۔ تم اپنی کوشش اس کے لئے برابر جاری رکھو۔ آثار واضح پائے جاتے ہیں کہ تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی۔

## نوگرہوں کے جنتر

سورج

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

منگل

| ۱۰ | ۳ | ۸ |
|---|---|---|
| ۵ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۴ |

بدھ

| ۱۱ | ۴ | ۹ |
|---|---|---|
| ۶ | ۸ | ۱۰ |
| ۷ | ۱۲ | ۵ |

برہسپت

| ۱۲ | ۵ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۷ | ۹ | ۱۱ |
| ۸ | ۱۳ | ۶ |

شکر

| ۱۳ | ۶ | ۱۱ |
|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۲ |
| ۹ | ۱۴ | ۷ |

سنیچر

| ۱۴ | ۷ | ۱۲ |
|---|---|---|
| ۹ | ۱۱ | ۱۳ |
| ۱۰ | ۱۵ | ۸ |

راہو

| ۱۵ | ۸ | ۱۳ |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۲ | ۱۴ |
| ۱۱ | ۱۶ | ۹ |

کیت

| ۱۶ | ۹ | ۱۴ |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۳ | ۱۵ |
| ۱۲ | ۱۷ | ۱۰ |

چندرماں

| ۹ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

### شترو ناش کے لئے

۱ ۲ ۳ ۴ ۱۴ ۱۳ ۱۲ ۱۱

### دھن پراپتی کے لئے

۹ ۱ ۲ ۸ ۷ ۳ ۴ ۶

# بارہ ۱۲ راشیوں کا ماہانہ و سالانہ پھل آدیش بابت سال ۱۹۹۷ء

ذیل میں ہم بارہ راشیوں کا سالانہ پھل (راشی) گرہوں کی گوچر حالت گردش کے حساب سے لکھ رہے ہیں۔ اپنی زندگی سے متعلق تفصیلی معلومات مستقبل کے بارے جاننے کے لئے صحیح جنم پتری کا ہونا لازمی ہے۔ سائنسی طریقہ جنم پتری یا سالانہ پھل بنوانے کے لئے اپنا نام، مقام پیدائش، تاریخ پیدائش، وقت پیدائش، مہینہ اور موجودہ پیشہ کی تفصیل ارسال کریں۔ اہم واقعات کے ساتھ بنایا گیا سالانہ پھل کی فیس ۱۵۱/- روپے اور بڑی جنم پتری کی فیس ۵۱۱/- روپے ہوگی۔ جنم پتری ملان کی فیس ۱۰۱/- روپے ہے۔ میلان کے لئے لڑکے۔ لڑکی کی جنم کنڈلی، جنم کی تاریخ، وقت اور دیگر معلومات کے ساتھ بھیجیں۔ (پنڈت پنا لال جلیو تشی)

## میکھ راشی۔ چُو، چے، چو، لا، لی، لُو، لے، لو، ا

گوچر پھل:۔ اس راشی والوں کو آئندہ سال شنی ساڑھ ستی کے زیر اثر شدید مشکلات اور جد و جہد و کشمکش بھرے حالات سے گذرنا پڑے گا۔ سال کے شروع سے ہی اس راشی کے مالک منگل کا کنیا راشی پر راہو کے ساتھ ناقص یوگ بنا ہوا ہے۔ بہت کوشش کے بعد بھی آمدن میں اضافہ نہیں ہوگا۔ ۲۸ اپریل کے بعد حالات میں کچھ سدھار ہوگا۔ مالی فائدہ راستے کھلیں گے۔ عورتوں کے لئے آئندہ سال کا نصف حصہ شدید مشکلات سے پُر ہوگا۔ دماغی تناؤ اور گھریلو کلاش سے بچیں۔

**جنوری** سخت مشکلات کے باوجود آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔ محنت کرنے سے اور حوصلہ رکھنے سے بگڑے کام بنیں گے۔ کچھ نئے معاملات پر تبادلۂ خیال رہے گا۔ شنی ساڑھ ستی ہونے سے چوری وغیرہ کا بھی اندیشہ ہے۔ ہوشیار رہیں۔ تاریخ ۲، ۴، ۱۱، ۱۳، ۱۸ انیسٹ ہیں۔

**فروری** ۵ فروری سے منگل وکری ہوگا۔ کسی نئے کام کا پروگرام سرے نہیں چڑھ پائے گا۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ دماغ مستقبل کی فکر اور دل اداس رہے گا۔ طلباء کو اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

**مارچ** کچھ خاص لوگوں کی مدد سے اہم و اُلجھے کاموں کے بننے کی امید نظر آتی ہے۔ شنی کی ناقص نظر کی وجہ سے فضول کی فکریں اور فضول خرچی میں اضافہ رہے گا۔ ۲۵ تاریخ سے حالات میں کچھ بہتری آئے گی اور بگڑے کام بنیں گے اور مالی فائدہ ہوگا۔

**اپریل** کاروبار کی حالت ٹھیک رہے گی۔ نئے نئے پروگرام و تجاویز زیر غور رہیں گی۔ زیادہ غصہ اور جذباتی ہونے سے بچیں۔ مخالف حالات میں تھوڑا صبر اور سوجھ بوجھ کی ضرورت ہے۔ ۲۸ تاریخ سے کچھ حالات بہتر ہونے کی امید ہے۔ قسمت میں مالی فائدہ اور ترقی کے یوگ ہیں۔

**مئی** کاروبار میں ترقی کے یوگ ہیں لیکن فضول خرچی بھی رہے گی۔ سوچی ہوئی اسکیموں میں معمولی کامیابی ملے گی۔ شنی کی ناقص نظر کی وجہ سے کاہلی میں اضافہ رہے گا۔ صحت کمزور رہے۔

**جون** ۳ جون سے راشی کا مالک منگل کنیا میں داخل ہو کر میکھ راشی پر نظر ڈالنے سے عزت و شہرت میں اضافہ، دوستوں سے مدد اور کاموں میں بہتری رہے گی۔ ہمت اور حوصلہ کی کمی کی وجہ سے فائدہ امید کے مطابق نہیں رہے گا۔ بے کار کا ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جولائی** راشی کا مالک کنیا میں ہونے سے قریبی دوستوں اور رشتہ داروں سے مدد حاصل ہوگی۔ اپنی کاروباری اسکیموں میں تبدیلی لانے سے فائدہ حاصل ہوگا۔ کھانے میں احتیاط برتیں۔ بیمار پڑنے کا اندیشہ ہے۔ شنو سہسر نام کا پاٹھ کریں۔

**اگست** ۴ اگست سے منگل تُلا میں داخل ہونے سے کچھ اُلجھنوں کے بعد ہی کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ حوصلہ قائم رکھیں۔ سواری وغیرہ کا استعمال احتیاط سے کریں۔ اچانک خرچ بڑھے گا۔

**ستمبر** معاشرے میں عزت بڑھے گی۔ سماجی اور مذہبی کاموں میں دلچسپی بڑھے گی۔ تاریخ ۱۹ سے منگل کے برشچک میں آنے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ صحت کا خاص دھیان رکھیں۔

**اکتوبر** اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ آسائش کے کاموں میں پیسہ خرچ ہو۔ نئے کاموں کے کرنے کی اسکیمیں بنیں۔ ۳۱ تاریخ کو منگل دھن راشی میں داخل ہونے سے صحت کی خرابی، آمدن میں کمی اور خرچ میں زیادتی ہوگی۔

**نومبر** کسی دھارمک کام پر پیسہ خرچ ہوگا۔ زیادہ تر وقت تفریح میں گذرے گا۔ دل و دماغ میں حوصلہ اور خوشی پیدا ہوگی۔ محنت کرنے پر کامیابی حاصل ہوگی۔ آخر ماہ میں ذہنی تناؤ اور غصہ میں زیادتی رہے گی۔

**دسمبر** ۱۰ تاریخ سے منگل اعلیٰ راشی مکر میں ہونے سے مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے اچانک آثار پیدا ہوں گے۔ کچھ فضول خرچ بھی ہوں گے۔ جسمانی تکلیف رہے گی اور ماہ آخر میں اچانک خرچ یا سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

## برکھ راشی۔ اِی، اُو، اے، او، و، وی، وُ، وے،

گوچر پھل:۔ اس راشی پر پورے سال شنی اور برہسپت کی مشترکہ نظر پڑنے سے جد و جہد بھرا ماحول رہے گا۔ سخت محنت کے بعد ہی کچھ کامیابی ملے گی۔ ۴ اگست سے ۳۰ اکتوبر تک منگل کی نظر رہنے سے ذہنی تناؤ، غصہ، اور دل اُچاٹ رہے گا۔ لیکن ۲ اکتوبر سے ۱۲ اکتوبر تک شکر کی ساتویں گھر سے نظر پڑنے سے حالات میں بہتری، اُمیدوں میں کامیابی اور عزیز و اقارب سے ملاقات ہو۔ ۲۷ دسمبر سے شکر وکری ہونے سے اچانک تبدیلی و بنتے کام بگڑیں گے۔ عورتوں کے لئے آئندہ سال اچھا اور فائدہ مند رہے گا۔ سوائے اس کے کہ کچھ گھریلو اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔

**جنوری** ۵ جنوری سے ذہنی پریشانی اور صحت کی خرابی سے پریشانی پیدا ہو۔ خرچ کی زیادتی رہے گی اور سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے تناؤ بھری حالت ہو سکتی ہے۔ دل پریشان اور بے چین رہے۔

**فروری** ۱۲ فروری سے شکر مکر راشی میں ہونے سے کاروبار کی حالت اوسط رہے گی۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ ۲۲ تاریخ کو شکر کنبھ میں ہونے سے گھریلو اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔ کسی قریبی رشتہ دار سے تکرار ہو سکتی ہے۔

**مارچ** مال ودولت کے ذریعہ بڑھیں گے۔ مختلف قسم کے خرچوں میں اضافہ ہوگا۔ کافی مصروفیت کے باوجود کاموں میں کامیابی ملے گی۔ ۱۸/مارچ راشی کا مالک شکر مین (اعلیٰ) میں آنے سے بگڑے کاموں میں سُدھار ہوگا۔ اُمیدوں کے مُطابق پھل حاصل ہوگا۔

**اپریل** ماہ کے شروع میں سواری یا زمین خریدنے کی بات چلے۔ ازدواجی زندگی میں جوش، مدد اور آرام و اسائش میں اضافہ ہو۔ عورت اور اولاد کی طرف سے کوئی اچھی خبر سننے کو ملے۔ کاروبار میں ترقی کے اثار ہیں۔ اس ماہ کی ۱۴/۱۷/ اور ۲۱/ تاریخیں خاص طور پر مُشتبہ رہیں گی۔

**مئی** ۵/ مئی سے ۲۱/ مئی تک شکر اپنی راشی میں ہونے سے آمدن کے ذرائع میں اضافہ، کسی نیک کام پر خرچ ہوگا۔ عہدہ میں ترقی اور عزت و احترام میں اضافہ ہوگا۔ نیک خواہشات رکھنے والے دوستوں کی مدد حاصل ہوگی۔ کسی نئے سفر کی اُمید ہے۔

**جُون** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ سفر کی پریشانی اُٹھانی پڑے گی۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ کافی محنت کے بعد بھی فائدہ کم رہے گا۔ عورتوں میں بے کار کی دوڑ دھوپ اور فکریں بڑھیں گی۔

**جولائی** اس ماہ میں عزت ووقار میں اضافہ رہے گا۔ ہر طرف سے فائدہ حاصل ہوگا۔ ہمت والے کام کرنے کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ۱۷/ تاریخ کے بعد سے کچھ پریشانیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ گھریلو تناؤ، الجھنیں بنی رہیں گی۔ شِو سہسرام کا پاٹھ کریں۔

**اگست** ۴/ اگست سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے دقتوں اور پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروبار میں معمولی فائدہ رہے گا۔ الجھنیں بڑھیں گی۔ صحت میں خرابی اور بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔

**ستمبر** بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔ گھریلو اور کاروباری الجھنوں کی وجہ سے دل بے چین رہے۔ صحت میں گراوٹ پیدا ہو۔ عزیزوں، بیوی و بچوں سے من مٹاؤ پیدا ہوسکتا ہے۔ ۴/، ۵/، ۷/، ۱۳/، ۱۹/ اور ۲۴/ تاریخیں اچھی نہیں ہیں۔

**اکتوبر** ماہ آغاز سے ہی حالات میں بہتری رہے گی اور بگڑے کام بنیں گے۔ اہم کاموں میں غیر ضروری رکاوٹیں پیدا ہونے سے ذہنی تناؤ پیدا ہوگا۔ مذہبی و تفریحی کاموں میں وقت گذرے گا۔

**نومبر** آرام کم اور دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ کاروبار اور گھر کی تبدیلی کے آثار ہیں۔ خرچ میں زیادتی رہے گی۔ سواری وغیرہ چلاتے وقت خاص احتیاط رکھیں۔ پریشانیوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔

**دسمبر** نصف اول میں مختلف پریشانیوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ بیوی بچوں اور خاندان کی طرف سے خوشی کی خبریں ملیں گی۔ ۲۷/ تاریخ سے شکر وکری ہونے سے خرچ زیادہ رہے اور فضول کا سفر کرنا پڑے۔

## متھن راشی۔ ک، کی، کو، گھ، ڈ، چھ، کے، ہ

**گوچر پھل:۔** سال کے نصف اوّل میں مالی فائدہ، رشتہ داروں سے ملاقات، آرام و آسائش میں اضافہ اور نیک پھل ظاہر ہوں گے۔ ۲۳/ فروری سے ۲۴/ مارچ تک بُدھ غروب ہونے سے گھریلو الجھنیں و کاروبار میں نقصان کا اندیشہ رہے گا۔ ۲۱/ جون سے ۴/ جولائی بدھ راشی کا مالک ہونے سے اچانک فائدہ اور حالات میں بہتری پیدا ہوگی۔ ۱۹/ ستمبر سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے صحت کی خرابی اور ذہنی تناؤ

**جنوری** مالی فوائدہ اور مالی وسائل میں اضافہ ہوگا۔ عزیز واقارب سے ملاقات اور انکی مدد حاصل رہے گی۔ سماجی کاموں میں اضافہ اور عزت بڑھے گی اور اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**فروری** ۴/ فروری سے بدھ مکر راشی میں آٹھویں گھر میں ہونے سے صحت کی خرابی ذہنی پریشانی، تناؤ و دل اُچاٹ رہے۔ گھریلو پریشانیاں بڑھیں۔ غصہ اور جذباتی ہونے سے بچیں۔

**مارچ** اس ماہ بُدھ مین (منیچ راشی) میں رہنے سے صحت میں خرابی۔ فائدہ کم خرچ زیادہ رہے۔ مشترکہ کاروبار میں نقصان۔ عزیزوں اور بیوی بچوں سے من مٹاؤ رہے۔ غصہ کی زیادتی سے بچیں۔

**اپریل** کاروبار میں خاص تبدیلی اور نوکری میں تبادلہ ہونے کے اثار ہیں۔ اس ماہ میں راشی کا مالک وکری ہوکر ۷/ تاریخ سے غروب ہونے سے غصہ اور جذباتی پن میں اضافہ ہوگا۔ جسمانی پریشانی رہے۔

**مئی** نصف اول ماہ میں گذارے لائق وسائل حاصل ہوتے رہیں گے۔ قریبی دوستوں کی مدد حاصل رہے گی۔ شوہر اور بیوی کا آرام حاصل رہے گا۔ نصف آخر میں اچانک مالی نقصان اور پوشیدہ دشمنوں کا ڈر بنا رہے گا۔

**جُون** ماہ آغاز میں دقتوں اور سخت محنت کے باوجود سوچے ہوئے کاموں میں کامیابی ملے گی۔ ۱۴/ تاریخ سے بدھ کے غروب ہوجانے سے صحت کی خرابی و ذہنی تناؤ رہے گا۔ ۲۱/ تاریخ سے اچھی خبریں اور اچانک حاصل ہونے والا فائدہ ملے گا۔

**جولائی** ماہ کے نصف اوّل میں کاروبار کی حالت معمولی رہے۔ سواری کا آرام حاصل ہو نصف آخر حصہ میں گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹ پیدا ہوں۔

**اگست** نصف اوّل میں اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ کسی نیک کام پر خرچ ہو۔ ۱۸/ اگست سے وکری بدھ سنگھ راشی میں جانے سے گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی۔

**ستمبر** ماہ آغاز میں گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ صحت نرم رہے گی۔ کاروبار میں اتار چڑھاؤ اور نوکری میں تبادلہ کے یوگ ہیں۔ بعض رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔

**اکتوبر** نصف اوّل میں راشی مالک بدھ اچھے گھر میں رہے گا۔ جس سے صحت میں بہتری اور بگڑے کام بنیں گے۔ بھائی بہنوں کا آرام حاصل رہے گا۔ سوچی ہوئی اسکیموں میں کامیابی ملے گی۔ مالی فائدہ اور سواری کا آرام حاصل رہے گا۔

**نومبر** آمد وخرچ درمیانی رہے گا۔ منگل کی ناقص نظر کیوجہ سے بہت سی دقتوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ فضول کی پریشانیوں سے ذہنی تناؤ بنا رہے گا۔ تاریخ ۱۴/، ۱۹/، ۲۷/ اچھی نہیں ہیں۔

**دسمبر** کوشش کرنے پر کامیابی ملے گی۔ اچانک کسی اہم مقصد سے کیا جانے والا سفر فائدہ مند رہے گا۔ قریبی پسندیدہ لوگوں سے ملاقات ہوگی صحت کے بارے میں پریشانی رہے گی۔

## کرک راشی۔ ح، ہی، ہو، ہے، ڈا، ڈی، ڈے، ڈ،

**گوچر پھل:۔** شروع سال سے اس راشی پر گُرو کی ساتویں (اعلیٰ راؤدرج) نظر پورے سال رہے گی۔ جس سے آئندہ سال میں دلی اُمیدوں میں کچھ کامیابی حاصل ہوگی۔ گذشتہ سال کے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ گھر میں کوئی

منگل کام ہوگا۔ ۱۳/اکتوبر سے منگل کی ناقص اور سخت نظر رہنے سے پیارے دوستوں سے تکرار اور بنتے کاموں میں مشکلات پیدا ہوں گی۔

**جنوری** عزت وقار میں اضافہ، کاروبار میں ترقی اور فائدہ کے مواقع حاصل رہیں گے۔ سماجک کاموں کے ذریعہ عزت میں اضافہ اور عیش وعشرت و گھریلو آرام حاصل رہے گا۔ بیرون ملک کے دوستوں سے میل ملاپ ہوگا۔ آخر ماہ میں خرچ کی زیادتی کیوجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔

**فروری** مشکلات کے باوجود حسب معمول روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ کسی بڑے افسر سے ملاقات ہوگی۔ نئے کاروبار کی اسکیمیں بنیں گی۔ دوستوں سے پہلے جیسی مدد حاصل ہوتی رہے گی۔

**مارچ** بُدھ کی سعد نگاہ ہونے سے کامیابی ملے گی۔ ماہ کے شروع میں مالی فائدہ ہوگا لیکن لین دین کرتے وقت احتیاط سے کام لیں۔ محنت اور لگن کے بعد ہی دولت حاصل ہوگی۔

**اپریل** بیرونِ ملک سے مہمان آئیں گے۔ حصولِ تعلیم میں کامیابی حاصل ہوگی خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ بیرونِ ملک سے کسی اچھی خبر کے سننے کی اُمید ہے۔

**مئی** اس ماہ میں مالی فائدہ حاصل ہوگا لیکن خرچ کی زیادتی رہے گی۔ گھر میں شادی وغیرہ جیسے فنکشن ہونے کے یوگ ہیں۔ آرام وآسائش میں فضول خرچی رہے گی۔ نصف آخر ماہ میں آرام کم اور بے کار کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ خرچ زیادہ رہے گا۔

**جون** کاروبار کی حالت درمیانی رہے گی۔ نصف اوّل حصہ شبھ رہے گا۔ ماہ کے نصف آخر میں صحت کا خاص دھیان رکھیں۔ غصہ پر قابو اور جذباتی ہونے سے بچیں۔

**جولائی** ماہ کا نصف اول حصہ شبھ پھل دینے والا ہوگا۔ ۱۵/جولائی سے سورج اس راشی پر گردش کرے گا۔ خفیہ دشمن نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ خرچ کی زیادتی اور غصہ زیادہ رہے گا۔

**اگست** ماہ آغاز سے ہی سخت محنت اور مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کاروبار اور نوکری میں مشکلات پیدا ہوں گی۔ جسمانی تکلیف رہے گی۔

**ستمبر** ماہ کے نصف اوّل میں کافی کشمکش بھرا ماحول رہے گا۔ ۱۹/ستمبر سے منگل برشچک میں آنے سے بگڑے کاموں میں سدھار آئیگا نئے کام کی یوجنا بنے گی۔

**اکتوبر** مشکلات اور دقتوں کے باوجود مالی فائدہ ہوتا رہے گا۔ کاروبار میں منافع اور بیماری سے نجات حاصل ہوگی۔ ۱۳/اکتوبر سے منگل کی ناقص نظر پڑنے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔

**نومبر** ماہ کے نصف اول حصہ میں منگل کی ناقص نظر ہونے سے ذہنی تناؤ اور گھریلو اُلجھنیں بڑھیں گی۔ سخت محنت کے باوجود بھی زیادہ منافع حاصل نہیں ہوگا۔

**دسمبر** محنت کے باوجود بھی حسبِ منشا فائدہ حاصل نہ ہو۔ اچانک مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے ذہنی تناؤ اور پریشانیاں بڑھیں گی۔

## سنگھ راشی - م، می، مو، مے، ٹ، ٹی، ٹو، ٹے

گوچر پھل:۔ شنی کی اڈھیا پورے سال رہنے سے ذہنی تناؤ اور بنی رہیں گی۔ ۱۳/فروری سے ۱۲/مارچ تک سورج کی اپنے گھر پر نظر پڑنے سے کچھ بگڑے کاموں میں سدھار پیدا ہوگا۔ مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ۲۷/اپریل تک کاروبار کی حالت میں تبدیلی اور مالی فائدہ کے یوگ ہیں۔ کسی منگل یعنی نیک کاموں پر پیسہ خرچ ہوگا۔ ۱۴/جون سے راہو اس راشی پر گردش کرے گا۔ جس کی وجہ سے فضول خرچی اور بے مقصد بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی مگر گذارے لائق روزی کے وسائل بنے رہیں گے۔

**جنوری** گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے گا۔ کاروبار کی حالت معمولی رہے گی۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ آلس اور نااُمیدی میں زیادتی رہے گی۔ سواری وغیرہ چلاتے وقت خاص دھیان رکھیں چوٹ وغیرہ لگنے کا اندیشہ ہے۔ ماہ کی ۹، ۱۳، ۱۷، ۲۳، ۲۹ تاریخیں ٹھیک نہیں ہیں۔

**فروری** زیادہ محنت کے باوجود اُمید کے مُطابق منافع حاصل نہیں ہوگا اگرچہ کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے لیکن گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے نقصان رہے گا۔ کسی سے دھوکا ملنے کا اندیشہ ہے۔

**مارچ** بہت زیادہ محنت اور بھاگ دوڑ کے بعد معمول کی روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ گھریلو آرام وآسائش میں اضافہ ہوگا۔ بیوی اور بچوں کی طرف سے فکر رہے گی۔ ۲۴/مارچ سے کاروبار میں اور نوکری میں تبادلہ کے آثار ہیں۔ مالی فائدہ رہے گا۔ طلباء کو شنی کی اڈھیا کیوجہ سے کچھ رکاوٹیں پیدا ہوں گی محنت اور لگن سے کام کریں۔

**اپریل** مالی فائدہ اور نوکری میں ترقی کے مواقع پیدا ہوں گے۔ کسی دوست یا رشتہ دار کی مدد سے بگڑے کام بنیں گے۔ مشترکہ کاروبار میں پیسہ لگانا مناسب نہیں ہے۔ شری درگا سپت شتی کا پاٹھ شبھ رہے گا۔ تبادلے کا یوگ ہے

**مئی** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ آسائش کے کاموں پر خرچ زیادہ رہے گی۔ ماہ کے نصف اول حصہ میں مالی نقصان رہے گا۔ کسی بڑے افسر سے اختلاف پیدا ہو۔ بے وجہ خاندان میں تناؤ پیدا ہوگا۔

**جون** گھریلو اور کاروباری فکر رہے گی۔ اپنے بھی غیروں جیسا برتاؤ کریں گے۔ کسی دوست کی مدد سے بگڑے کام بنیں گے۔ صحت کی خرابی اور آنکھوں کی تکلیف کا اندیشہ ہے۔

**جولائی** بے وجہ کی پریشانی اور دوڑ دھوپ میں وقت ضائع ہوگا۔ خرچ کی زیادتی سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ افسروں سے اختلاف وٹکراؤ کا ڈر ہے۔ صحت سے متعلق خاص دھیان رکھیں۔

**اگست** ماہ کے شروع میں کسی سے دھوکہ ملنے کا اندیشہ ہے۔ کاروباری لوگوں کو نہایت مشکل حالات کا سامنا کرنا پڑے۔ ۱۶/اگست سے گذشتہ مہینہ کئے گئے کاموں میں کامیابی حاصل ہو اور گھریلو ماحول میں بہتری ہو

**ستمبر** ماہ کے شروع میں کاروبار کی حالت مناسب رہے۔ سواری کا آرام حاصل رہے۔ آخر ماہ میں گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**اکتوبر** کاروبار میں نئے تعلق قائم ہوں۔ نوکری میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں۔ کسی بھی شخص سے لین دین کرتے وقت احتیاط رکھیں۔ خرچوں پر پوری طرح سے کنٹرول رکھیں۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔

**نومبر** اس ماہ میں آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں اضافہ ہوگا۔ رکا ہوا پیسہ حاصل ہوگا۔ بیوی بچوں کی طرف سے کوئی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ طلباء کو محنت کے بعد ہی کامیابی حاصل ہوگی۔

**دسمبر** کام کرنے کا دائرہ اور کاروباری مصروفیت میں جد وجہد رہے گی۔

کسی سے بے مقصد تکرار رہے گی۔ خرچ کی زیادتی بنی رہے گی۔ مستقبل کے پروگرام بنیں گے۔ کاہلی و سُستی زیادہ رہے۔ ماہ آخر میں سفر ہو سکتا ہے۔ آدِتیہ ہردے سہوتر کا پاٹھ کرنا شُبھ رہے گا۔

## کنیا راشی۔ ٹو، پا، پی، پو، شا، ڑاں، پے، پو

کنیا

**گوچر پھل:۔** شروع سال ۲۳ جون تک راہو اس راشی پر گردش کرے گا۔ نیز ۲۳ مارچ تک راہو۔ منگل دونوں کے گردش کرتے سے جدوجہد بھرے حالات رہیں گے۔ کال سرپ یوگ کے ہونے سے ذہنی تناؤ، گھریلو اور کاروباری اُلجھنیں رہیں گی۔ مالی پریشانیوں کا سامنا رہے گا۔ ۲۴ جون سے راہو کا اثر ہٹ جانے سے حالات کچھ بہتر ہوں گے۔ لیکن شنی کی ناقص نظر رہنے سے سخت محنت اور مشکلوں کے بعد ہی معمول کی روزی حاصل ہو سکے گی۔

**جنوری** ماہ کے آغاز میں راشی کے مالک بُدھ کے غروب ہونے سے جسمانی تکلیف اور دل میں اچاٹ پن زیادہ رہے گا۔ کاروباری حالت معمولی رہے گی۔ ذہنی تناؤ اور اُلجھنیں بڑھیں گی۔ بے مقصد ٹکراؤ سے بچیں۔ نئے کاموں کی ترقی میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**فروری** مختلف مُشکلوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی اچانک نوکری یا کاروبار میں پریشانی پیدا ہو گی۔ نئے کام میں پیسہ لگانے سے نقصان کا ڈر ہے

**مارچ** بہت زیادہ محنت اور بھاگ دوڑ کے باوجود آمدنی معمولی رہے گی فضول کے سفر میں خرچ زیادہ اور پریشانی بھی اُٹھانا پڑے گی۔ تجارتی حضرات کو نہایت سخت حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**اپریل** اس ماہ اگرچہ آمدنی کے مواقع بڑھیں گے۔ لیکن خرچ بھی زیادہ رہیگا نوکری میں ترقی کے یوگ ہیں تبادلہ بھی ہو سکتا ہے۔ طلباء کو کال سرپ یوگ کے ہونے کیوجہ سے حصولِ تعلیم میں اڑچنیں اور پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے

**مئی** فضول مسائل اور تکرار سے دور رہیں نہیں تو نقصان ہو سکتا ہے۔ محنت کرنے پر اُمید کے مُطابق فائدہ حاصل ہو گا۔ گھریلو پریشانیوں کی وجہ سے دل پریشان رہے۔ صحت سے متعلق احتیاط رکھیں۔ اس ماہ کی ۲، ۵، اور ۱۱ تاریخیں اچھی نہیں رہیں گی۔

**جون** محنت کرنے پر گذارے لائق روزی حاصل ہو گی۔ ذہنی تناؤ اور بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ قریبی لوگوں سے تعلقات خراب ہوں گے۔ سفر سے نقصان ہو گا۔ صحت کی خرابی اور آنکھوں کی تکلیف رہے گی۔

**جولائی** ۷ جولائی سے بُدھ طلوع ہونے سے کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ بیوی، عورت اور اولاد وغیرہ سے آرام ملے گا۔ تعلیم اور سوچی یوجناؤں میں فائدہ کی اُمید بنے گی۔

**اگست** میں زیادہ محنت کرنے پر بھی زیادہ فائدہ نہیں ہو پائے گا۔ فضول کی دوڑ دھوپ اور جسمانی تکلیف رہے گی۔ اچانک جگہ کی تبدیلی کے بھی یوگ ہیں مہینہ کے آخر میں مالی نقصان ہو سکتا ہے۔

**ستمبر** کچھ رُکاوٹوں کے بعد فائدہ ہونے کی اُمید ہے۔ بگڑے کاموں میں بہتری آئے گی۔ اچانک اُمید افزاء خبر سننے کو ملے گی۔ کاروبار میں ترقی خاص لوگوں کی مدد سے حاصل ہو گی۔

**اکتوبر** بُدھ کو خود راشی کنیا میں ہونے سے ۱۴ اکتوبر تک گھر میں منگل کام ہوں گے۔ سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہو گا۔ کسی عزیز یا کسی خاص شخص سے تعلق بنے گا۔ ماہ آخر میں آمدنی کیساتھ خرچ بھی بڑھ چڑھ کر ہو گا۔

**نومبر** نئے معاملات میں ترقی اور گھریلو معاملات میں کامیابی ملے گی۔ یکسوئی کیساتھ کام کرنے پر فائدہ ہو گا۔ نیک کاموں پر خرچ ہو گا۔ اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہو گی۔

**دسمبر** سخت محنت اور پریشانیوں کے باوجود روزی حسبِ معمول ملتی رہے گی لمبے سفر کا پروگرام بنے گا۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہو گی۔

## تلا راشی۔ ر، ری، رُو، رے، رو، ت، تی، تو، تا۔

تُلا

**گوچر پھل:۔** یہ سال گذشتہ سال کی بہ نسبت اچھا اور فائدہ مند رہے گا۔ آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہو گا۔ ۱۸ مارچ سے کاروبار میں ترقی۔ ۱۹ اپریل تک شکر مین (اُونچی) راشی میں رہنے سے بگڑے کاموں میں بہتری ہو گی۔ ۱۰ اپریل سے ۴ مئی تک شکر کی اچھی نظر ہونے سے کاروبار میں ترقی و عہدہ میں ترقی کے چانس بنیں گے۔ ۷ ستمبر سے یکم اکتوبر تک شکر تلا میں گردش کرے گا جس سے صحت میں بہتری، آمدن میں اضافہ اور بگڑے کام بنیں گے۔ ملک سے باہر جانے کا موقع بنے گا۔

**جنوری** شروع ماہ سے پریشانیوں اور رکاوٹوں کے باوجود روزی کے مواقع بنیں گے۔ نیک کاموں پر روپیہ کا خرچ زیادہ رہے گا۔ عورت اور گھریلو آرام میں اضافہ ہو گا۔

**فروری** ماہ کے نصف اوّل میں کاروبار معمولی اور مالی فائدہ رہے گا۔ ۱۲ فروری سے شکر غروب ہونے سے بنتے کاموں میں رکاوٹ اور دقیق پیدا ہوں گی۔ کسی قریبی شخص سے دھوکا ملنے کی اُمید ہے ہوشیار رہیں۔

**مارچ** ماہ کے شروع میں ذہنی تناؤ اور گھریلو اُلجھنیں بنی رہیں گی۔ اچانک پیسہ کا خرچ بڑھے گا۔ ۱۸ مارچ سے شکر کی حالت اچھی ہونے سے بگڑے کاموں میں سُدھار اور آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہو گا۔

**اپریل** کاروبار میں معمولی فائدہ، صحت میں کچھ بہتری رہے گی۔ تاریخ ۱۱ اپریل سے شکر کی تلا راشی پر اپنی نظر پڑنے سے اور ۲۶ تاریخ سے شکر طلوع ہونے سے کاروبار میں ترقی کے راستے بنیں گے۔ مالی فائدہ اور آرام و آسائش میں اضافہ ہو گا۔

**مئی** گذارے لائق روزی کے وسائل بنے رہیں گے۔ بھائی۔ دوستوں کا آرام حاصل رہے گا۔ کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ پہلے کئے گئے کاموں میں کامیابی حاصل ہو گی۔ ماہ آخر میں کچھ گھریلو پریشانیاں و اُلجھنیں پیدا ہوں گی۔

**جون** مالی فائدہ معمولی رہے۔ سُستی میں اضافہ رہے۔ عیش و عشرت پر خرچ زیادہ رہے۔ بے مقصد سفر کیوجہ سے پریشانی کا سامنا ہو۔ ماہ آخر میں بیوی سے آرام اور اچھی خبر سننے کو ملے۔

**جولائی** ماہ کے شروع میں مالی فائدہ، سُکھ کی حصولیابی، بیوی اور اولاد کا آرام، تعلیم میں کامیابی و کاروبار میں معمولی کامیابی کے یوگ ہیں۔ ۱۸ تاریخ سے شکر سنگھ میں آنے سے کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔ دوڑ دھوپ زیادہ اور آمدنی کم رہے گی۔

**اگست** ماہ کے شروع میں کاروبار کی حالت معمولی رہے۔ سواری کا آرام حاصل رہے۔ ۱۲ اگست سے شکر کنیا (نیچ راشی) میں ہونے سے خون کا دباؤ، آنکھوں کی بیماری اور صحت خراب رہے گی۔

**ستمبر** صحت میں شفاء، آمدنی میں اضافہ اور بگڑے کاموں میں بہتری آئے گی زمین، سواری، اور عورت کا آرام حاصل رہے گا۔ بھائی بہنوں اور دوستوں سے آرام و مدد میں اضافہ ہو گا۔ کاروباری اڑچنوں میں کمی رہے گی۔ گذشتہ مہینے کے رُکے کام محنت کرنے پر پورے ہوں گے۔

**اکتوبر** اس ماہ میں مذہبی معاملات میں دلچسپی بڑھے گی۔ حوصلہ میں اضافہ اور کاروبار میں معمولی کامیابی حاصل ہوگی۔ نصف اول حصہ میں بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ فضول خرچی بڑھے گی۔

**نومبر** اچانک دولت ملنے کے یوگ ہیں۔ عشرت کے کاموں پر پیسہ خرچ ہو۔ زیادہ محنت کرنے کے باوجود معمولی کی روزی ہی حاصل ہو۔ بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں۔

**دسمبر** ۲۳ دسمبر سے شکر مکر میں گردش کریگا جس سے مالی فائدہ اور شخصیت میں نکھار پیدا ہوگا۔ کوئی بگڑا کام بنے گا۔ زمین، اولاد، سے متعلق نیک خبر سننے کو ملے گی۔ ماہ آخر میں اچانک فضول خرچی میں اضافہ ہوگا۔

## برشچک راشی۔ طو، ن، نو، نے، نی، ی، یو، یو، یا، یا۔

**گوچر پھل:-** پورے سال منگل۔ راہو یوگ ہونے سے جدوجہد بھرے حالات سے گذرنا پڑے گا۔ ذہنی تناؤ اور گھریلو الجھنوں کی وجہ سے دل میں اداسی بنی رہے گی۔ لیکن ۲۴ مارچ سے وکری منگل کی اپنی نظر رہنے سے بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا۔ نہایت مشکلوں کے بعد مکمل آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ مالی فائدہ اور نوکری میں ترقی کے موقع حاصل ہوں گے۔ ۳ جون سے ۲۰ اگست تک منگل مارگی ہوکر کنیا میں گردش کرے گا جس سے کاروبار میں مختلف پریشانیوں اور رکاوٹیں پیدا ہونے کا ڈر ہے۔

**جنوری** جدوجہد بھرے ماحول کے باوجود گذارے لائق روزی کے وسائل حاصل رہیں گے۔ خاندان میں من مٹا کا ماحول بنا رہے گا۔ ماہ آخر میں مزاج میں غصہ اور چڑچڑاپن رہے گا۔ برداشت اور صبر قائم رکھیں۔

**فروری** کام میں دیر لگے گی۔ سفر میں وقت برباد ہوگا۔ بے مقصد پریشانیاں پیدا ہوں گی۔ عزیزوں اور دوستوں سے جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ طلبا کو جدوجہد اور محنت کرنا پڑے گی۔

**مارچ** سستی کا ماحول بنا رہے گا۔ اُمیدوں کے برخلاف خرچ کی زیادتی رہے گی۔ مالی نقصان اور صحت خراب رہے گی۔ کسی کا کیا گیا وعدہ پورا ہوگا۔

**اپریل** منگل اپنی راشی میں ہونے سے خاص طور پر محنت کرنے اور بھاگ دوڑ سے کسی اہم کام کے پورا ہونے کی اُمید ہے۔ معمولی کا فائدہ، ہمت اور حوصلہ کی کمی سے اُمید کے مطابق فائدہ نہیں ملے گا۔ نوکری میں عہدہ کی ترقی اور تبادلہ کے بھی یوگ ہیں۔

**مئی** کسی شخص سے اختلاف پیدا ہوگا۔ دوڑ دھوپ اور اچانک سفر کے آثار ہیں۔ نئے کام میں نقصان ہو سکتا ہے۔ جسمانی تکلیف و ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جون** بے مقصد وقت برباد ہوگا۔ مختلف رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی حاصل ہوتی رہے گی۔ کسی قریبی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے گا۔ ماہ آخر میں کسی حادثہ کی وجہ سے جسمانی تکلیف رہے گی۔

**جولائی** صحت کچھ نرم رہے گی۔ مزاج میں کچھ تیزی رہے گی۔ فضول کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ مخالف نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ اُمید کے مطابق پھل نہیں حاصل ہوں گے۔

**اگست** آسائش پر خرچ زیادہ رہے گا۔ کسی قریبی رشتہ دار سے دھوکہ ملنے کے یوگ ہیں۔ کئی مقامات پر سفر کرنے کے آثار ہے۔ صحت کے بارے میں احتیاط برتیں۔

**ستمبر** صحت میں شفا اور بگڑے کام بنیں گے۔ قسمت چمکے گی اور کسی خاص ملنے والے کی مدد سے مالی فائدہ ملنے کا یوگ ہے۔ زمین، مکان، سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہوگا۔

**اکتوبر** جوش، حوصلہ، جدوجہد بڑھے گی۔ اُمید کے مطابق کامیابی نصیب ہوگی۔ اچانک کسی بگڑے ہوئے کام کے بن جانے سے خوشی کا ماحول رہے گا۔ آمدنی میں اضافہ کے ساتھ ساتھ خرچ بھی زیادہ رہے گی۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

**نومبر** کاروبار میں تبدیلی کا خیال بنے گا۔ کسی سے ناحق تکرار پیدا ہوگی۔ پوشیدہ دشمنوں سے ہوشیار رہیں۔ اچانک جسمانی تکلیف اور خرچ بڑھے گا۔

**دسمبر** منگل اُونچی راشی (مکر) میں گردش کرے گا۔ کافی جدوجہد کے باوجود مالی فائدہ کے راستے روشن ہوں گے۔

## دھن راشی۔ یے، یا، بھا، بھی، بھو، دھا، پھا، ڈھا، بھے

**گوچر پھل:-** کوشش کرنے پر گذارے لائق وسائل بنتے رہیں گے۔ لیکن سال کے دوسرے حصہ میں شنی کی ڈھیا کیوجہ سے ذہنی تناؤ، گھریلو الجھنیں اور کاروبار میں اڑچنیں اور رکاوٹیں پیدا ہوتی رہیں گی۔ ۱۳ اکتوبر سے ۹ دسمبر کے درمیان دھن راشی پر گردش کرنے سے کوئی حادثہ یا چوٹ وغیرہ لگنے کا ڈر ہے۔ غصہ زیادہ رہے۔ صحت کی خرابی اور کسی سے غیر ضروری جھگڑا ہو۔ آخر مہینہ شبھ اور فائدہ مند رہے گا۔

**جنوری** گذشتہ سال کے رُکے ہوئے کاموں کے بن جانے کے یوگ ہیں۔ کاروبار میں اُمید کے مطابق فائدہ نہیں ہو پائے گا۔ مگر گذارے لائق وسائل پیدا ہوتے رہیں گے۔ دل پریشان رہے گا۔

**فروری** ماہ کے نصف اول میں پھل شبھ رہیں گے۔ کسی دوست کی مدد سے رُکا ہوا کام بنے گا۔ خاندان کے سکھ میں اضافہ ہوگا۔ ماہ کے آخر میں کافی جدوجہد کرنے پر پوری طرح فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔

**مارچ** کافی محنت اور جدوجہد کے بعد گذارے لائق روزی حاصل کرنے کے وسائل بنیں گے۔ کاروبار میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ بھائی۔ بہنوں کے پیار میں کمی آئے گی۔ مہینہ کے آخر میں زمین، سواری وغیرہ کا آرام حاصل ہوگا۔

**اپریل** یہ مہینہ بہت ہی اچھے پھل دینے والا ہوگا۔ عہدہ میں ترقی اور مالی فائدہ کے مواقع حاصل ہوں گے۔ ازدواجی زندگی میں خوشحالی رہے گی ادھورے کام پورے ہوں گے۔ افسران کے ساتھ تعلقات بنیں گے۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** منگل کی نظر نہ رہنے سے اُلجھنوں کے باوجود گذارے لائق آمدن کے ذرائع بنتے رہیں گے۔ خاندان میں کوئی منگل نیک کام ہوگا۔ کسی قریبی دوست کی مدد سے کوئی نیا کام شروع کرنے کا پروگرام بنے گا۔ لیکن شنی کی نظر پڑنے کیوجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔

**جون** اس ماہ میں منگل کی نظر ہونے سے صحت کی خرابی، بنتے کاموں میں اڑچنیں، مالی نقصان، اور گھریلو پریشانیاں پیدا ہوں گی۔ قریبی لوگ ہی نقصان پہنچانے کی کوشش کریں گے۔ غصہ کی وجہ سے مزاج میں چڑچڑاپن رہے گا۔

**جولائی** بہت زیادہ بھاگ دوڑ کے باوجود آمدن معمولی رہے گی۔ کسی نئے شخص کے ملنے سے کاروبار اور نوکری میں بہتر راستے پیدا ہوں گے۔ مالی فائدہ اور تعلقات پیدا ہوں گے۔

**اگست** اُمیدوں کے مطابق کامیابی ملے گی۔ کچھ اہم کام پورے ہوں گے۔ زیادہ بھاگ دوڑ سے جسمانی تکلیف رہے گی۔

**ستمبر** یہ مہینہ ملے جلے پھل دینے والا ہوگا۔ طرح طرح کی رکاوٹوں کے باوجود روزی کے مواقع ملیں گے۔ گھر یا خاندان میں خاص خاص پروگرام منعقد کئے جائیں گے۔ دوستوں اور عزیزوں سے تحائف وصول ہوں گے۔

**اکتوبر** کاروباری معاملات میں حالت بدستور ٹھیک رہے گی۔ قسمت سے دولت ملنے اور عزت و وقار میں اضافہ ہوگا۔ نیک اور مذہبی کاموں کی طرف دھیان مرکوز ہوگا۔ خاندان میں شادی وغیرہ ہوگی۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**نومبر** کاروبار میں جدوجہد زیادہ رہے گی۔ خاندان میں من مٹاؤ اور قریبی لوگوں کے ساتھ ٹکراؤ جیسے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ کسی قریبی ساتھی سے دھوکہ بھی مل سکتا ہے شری ہنومان دِئیک کا پاٹھ کریں۔

**دسمبر** یہ مہینہ بہت مبارک رہے گا۔ گھر کے افراد کی قسمت چمکے گی۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔ فائدہ کے گھر بنیں گے۔ کاروبار میں اضافہ ہوگا۔ شنی ستوم یا شنی کتھا کا پاٹھ کرنا شبھ اور فائدہ مند رہے گا۔

## مکر راشی۔ بھو، ج، جی، کھی، کھ، کھو، گ، گی۔

**گوچر پھل**:۔ شروع سال سے ۱۲ فروری تک اس راشی پر چیتر گرہی اور نیچ گرہی یوگ بنا ہے۔ جس سے سال کے آغاز میں کشمکش بھرے حالات رہیں گے۔ خاص لوگوں سے من مٹاؤ اور اختلاف و تکرار کا اندیشہ ہے۔ ۱۴ اگست سے ۱۸ ستمبر تک منگل کی اس راشی پر اُونچ نظر پڑے گی۔ جس سے بگڑے کام بنیں گے۔ اچانک مالی فائدہ ہوگا۔

**جنوری** بدھ کے اسی راشی میں "نیچ" حالت میں گردش کرنے سے کشمکش و جدوجہد بھرے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ گھریلو پریشانیوں اور اُلجھنوں کی وجہ سے دل پریشان و فکرمند رہے گا۔ کسی دوست کے ذریعہ دھوکہ دیئے جانے کا یوگ ہے۔ ہوشیار رہیں۔

**فروری** بہت ہی مشکل حالات میں بھی مالی فائدہ ہوتا رہے گا۔ خرچوں کی زیادتی کی وجہ سے ذہنی تناؤ رہے گا۔ دل میں اداسی اور اچاٹ پن رہے گا۔ افسروں سے اَن بن رہے گی۔ جھگڑے وغیرہ سے بچیں۔

**مارچ** اُلجھنوں کے باوجود حوصلوں میں بلندی اور آمدنی کے ذریعوں میں اضافہ ہوگا۔ کاروباری مصروفیت بڑھے گی۔ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ ماں باپ کا پورا تعاون حاصل رہے گا۔

**اپریل** کاروبار بڑھانے میں دوستوں اور عزیزوں کی مدد حاصل رہے گی نوکری اور تجارت دونوں میں ترقی اور فائدہ کے یوگ ہیں۔ لیکن فائدہ محدود رہے گا۔ خرچ بھی بڑھ چڑھ کر رہے گا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** اچانک دولت ملنے کے آثار ہیں۔ عشرت کے کاموں پر پیسہ خرچ ہوگا۔ سواری کا آرام حاصل رہے گا۔ نئے کاموں کا پروگرام بنے گا۔ آخر مہینہ میں کسی قریبی رشتہ دار سے اختلاف پیدا ہو۔ آنکھوں اور پیٹ کی بیماری ہو سکتی ہے۔

**جون** فضول کی بھاگ دوڑ زیادہ رہے۔ کافی جدوجہد کے بعد گذارے لائق روزی حاصل ہو۔ دشمن غالب رہیں۔ مشترک کاموں میں نقصان، عزیزوں، رشتہ داروں اور بیوی سے جھگڑا اور من مٹاؤ رہے۔

**جولائی** کاروبار کی حالت درمیانی تناؤ سے بھرے ماحول کا سامنا رہے گا کسی کے ساتھ لین دین کے معاملے میں اختلاف پیدا ہو۔ بیوی اور اولاد کی طرف سے فکر اور صحت خراب رہے۔

**اگست** منگل کی اس راشی پر (اونچ) نظر پڑنے سے نیک اور اچھے پھل ظاہر ہوں گے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ کچھ بگڑے کام بنیں گے۔ صحت خرابی کا اندیشہ۔ طلباء کو محنت کے بعد ہی کامیابی ملنے کی اُمید ہے۔

**ستمبر** ماہ کے نصف اول حصہ میں آمد و خرچ برابر رہے۔ کچھ خاص لوگوں کے تعلق سے نئے کاروبار کے راستے کھلیں۔ ماہ آخر میں مشکل حالات کی وجہ سے دل پریشان رہے۔

**اکتوبر** یہ ماہ درمیانہ رہے گا۔ مالی فائدہ کے ساتھ خرچ بھی زیادہ ہی رہے گا۔ گھریلو اور کاروباری اُلجھنوں کی وجہ سے دل کو سکون نہیں رہے گا۔ بے کار کے جھگڑوں سے بچیں۔

**نومبر** کافی جدوجہد کے بعد کاموں میں کامیابی ملے گی۔ دولت اور عیش و عشرت میں اضافہ ہوگا۔ ماں۔ باپ یا دوستوں سے پیسہ ملنے کی اُمید ہے۔ بیرونِ ملک سے کسی دوست کے آنے کی اُمید ہے۔

**دسمبر** اس ماہ میں منگل کی اچھی حالت ہونے کی وجہ سے کاروبار میں ترقی اور مالی فائدہ ہونے کی اُمید ہے۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوگی کوئی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔

## کمبھ راشی۔ گ، گے، گو، س، سی، سو، سے، د،

**گوچر پھل**:۔ اس راشی پر اس سال شنی ساڑھ ستی رہے گی۔ شروع سال میں اچانک مالی فائدہ اور ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ خاندان میں کوئی منگل نیک کام ہوگا۔ سواری کا آرام حاصل ہوگا۔ ۱۴ جون سے سال کے آخر تک کیتو کے کمبھ راشی میں ہی گردش کرنے سے مزاج میں تیزی، ذہنی تناؤ اور گھریلو پریشانیاں بڑھیں گی۔ یکم اگست سے شنی وکری ہونے سے غصہ اور خرچ بڑھے گا۔ بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ اکتوبر کے بعد حالات میں بہتری آئے گی۔

**جنوری** گذشتہ سال کی بہ نسبت اس سال ذہنی تناؤ، گھریلو اُلجھنوں میں کچھ کمی آئے گی۔ لیکن شنی ساڑھ ستی کی وجہ سے کاروبار اور نوکری میں دقتوں اور مشکل مسائل کا سامنا بھی رہے گا۔ کسی غیر متوقع شخص سے دھوکہ ملنے کی اُمید ہے۔

**فروری** کاروبار میں مصروفیات بڑھیں گی۔ اگرچہ کاروبار میں ترقی کے بھی مواقع حاصل ہوں گے لیکن مخالفت کی وجہ سے کوئی خاص منافع حاصل نہیں ہوگا۔ جبکہ معمول کی روزی برابر حاصل ہوتی رہے گی۔

**مارچ** شروع ماہ میں اس راشی پر سورج۔ بدھ و شکر کے گردش کرنے سے حالات میں کچھ بہتری رہے گی۔ بگڑے کاموں میں سدھار ہوگا اگرچہ ذہنی اور کاروباری اُلجھنیں رہیں گی۔

**اپریل** منگل کی نظر اس راشی پر ہونے سے کاروبار میں فائدہ کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ سستی اور شک و شبہ کی وجہ سے فائدہ مند مواقع ہاتھ سے نکل جائیں گے۔ اس ماہ کی ۲۰۔ ۲۲۔ ۲۷ تاریخوں میں سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

**مئی** مالی کامیابی کے بعد بھی بے اطمینانی رہے گی۔ کاروباری دائرہ کار بڑھے گا۔ اولاد کی کسی لاپرواہی کی وجہ سے پریشانی رہے گی۔ صحت سے متعلق ہوشیار رہیں۔ کسی خاص شخص سے دل کو ٹھیس پہنچ سکتی ہے۔

**جون** اچانک بڑے خرچ سے پریشانی رہے گی۔ کوئی مقدمہ بازی اگر چل رہی ہو تو تصفیہ کر لیں۔ ۲۴ جون سے مزاج میں غصہ، ذہنی تناؤ، گھریلو و کاروباری اُلجھنیں بڑھنے کا اشارہ ہے۔

**جولائی** رکاوٹوں اور اڑچنوں کے باوجود آمدنی کے ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ کسی خاص دوست کی مدد کوئی بگڑا کام بنے گا۔ لیکن کیتو کیوجہ سے ذہنی پریشانیوں کا سامنا بھی رہے گا۔

**اگست** سخت محنت کے بعد مالی فائدہ کا یوگ ہے۔ لیکن پیسہ کا غیر ضروری استعمال بھی رہے گا۔ کاروبار یا نوکری میں تبدیلی کے یوگ ہیں۔ شرکت کام میں پریشانی رہے گی۔ جائیداد سے متعلق کاموں میں فائدہ ملنے کے اشارے ہیں۔

**ستمبر** فائدہ بخش کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ دل و دماغ میں غصہ اور جذباتی پن زیادہ رہے گا۔ قریبی رشتہ داروں سے من مٹاؤ ہو سکتا ہے کاروبار اور نوکری سے متعلق فکریں بنی رہیں گی۔ اُمید کے مُطابق آمدن نہیں ہوگی۔

**اکتوبر** آمدن کا زیادہ حصہ عیش و عشرت پر خرچ ہوگا۔ چھوٹے چھوٹے مسائل نپٹانے سے بے شک فائدہ ہوگا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔ مہمانوں اور دوستوں کا ساتھ ملے گا۔

**نومبر** کاروبار میں حالات مناسب رہیں گے۔ نیک کاموں پر خرچ ہوگا۔ بیوی اور گھر والوں سے پورا تعاون ملے گا۔ نئے کاموں کا پروگرام بنے گا۔ کسی عزیز یا خاص شخص سے تعلق بنے گا۔

**دسمبر** ماہ کے شروع میں مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ بیوی اور خاندان سے پورا تعاون و آرام حاصل رہے گا۔ اچانک اتفاقیہ طور پر دولت ملنے کا اشارہ ہے۔ سفر بھی کرنا پڑ سکتا ہے۔

**جون** فضول کی بھاگ دوڑ اور رکاوٹیں بڑھیں گی۔ مشترکہ کاموں میں اُمید کے مطابق فائدہ حاصل نہیں ہوگا۔ لین دین کرتے وقت احتیاط رکھیں۔ طلباء کو ہوشیاری کیساتھ تیاری کرنے پر کامیابی حاصل ہوگی۔

**جولائی** ذہنی تناؤ اور گھر میں تشویشناک ماحول بنے گا۔ اپنی صحت کی طرف خاص دھیان رکھیں۔ ماہ آخر میں کاروباری اور مالی وسائل میں اضافہ ہوگا۔

**اگست** اُمیدوں میں کامیابی کچھ رُکے ہوئے کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ ہمت کرنے پر مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ خاندان میں خوشی والی خبر سننے کو ملے گی۔

**ستمبر** کچھ رکاوٹوں کے باوجود گذارے لائق روزی کے وسائل بنتے رہیں گے۔ کسی شخص کی مدد سے کاروبار میں کامیابی حاصل ہوتی رہے گی۔ حادثہ سے بچنے کا خاص دھیان رکھیں۔

**اکتوبر** مہینہ کے شروع میں مالی فائدہ اور کوئی اچھی خبر سننے کو ملے گی۔ کسی نیک (منگل) کام پر پیسہ خرچ ہوگا۔ آخر میں جسمانی تکلیف ہونے کا ڈر رہے۔

**نومبر** کسی نئے کام کے کرنے کا پروگرام بنے گا۔ کاروبار میں ترقی اور مالی فائدہ ہونے کے آثار بنیں گے۔ تعلیم میں کامیابی۔ بیوی اور بچوں کی طرف سے خوشی حاصل ہو۔ ماہ آخر میں چوٹ وغیرہ کا ڈر ہے۔

**دسمبر** کاروبار میں مصروفیت بڑھے گی۔ مشکل سے گذارے لائق روزی حاصل ہوگی۔ گھر کا ماحول تناؤ سے بھرا رہے گا۔ اچانک سفر کرنا پڑ سکتا ہے۔

---

مین

## میِن راشی۔ د، دی، اتھ، جھ، ج، دو، دے، چ، چی

**گوچر پھل**:۔ اس راشی پر شنی۔ کیتو یوگ ۲۴ جون تک بنا رہے گا جس سے سال کے شروع میں نہایت سخت جد وجہد بھرے ماحول کا سامنا رہے گا۔ ۱۴ مارچ سے اس راشی پر چیتر گرہی اور پنچ گرہی یوگ رہنے سے ذہنی تناؤ اور گھریلو اور کاروباری الجھنیں بڑھیں گی۔ اپنے بھی پرائوں جیسا برتاؤ کریں گے۔ ۱۲ اگست سے ۵ ستمبر تک شکر کی نظر رہنے سے کسی خاص شخص ملاقات ہوگی۔ اچانک مالی فائدہ بھی ہوگا۔

**جنوری** کسی نئے کام کا پروگرام بنے گا۔ کاروبار میں ترقی کے مواقع حاصل ہوں گے۔ لیکن صحت کی خرابی کیوجہ سے اُمید کے مُطابق فائدہ نہیں ہوگا۔ اُمیدوں کے برخلاف کامیابی نہیں ملے گی۔ دوستوں سے من مٹاؤ رہے گا۔

**فروری** کچھ اختلافی مسائل تناؤ کی وجہ بنیں گے۔ روزمرہ کے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ خاندان میں جھگڑے اور تناؤ کے یوگ ہیں۔ احتیاط رکھیں

**مارچ** مالی فائدہ معمولی رہے گا۔ پیسہ کا خرچ عشرت پر زیادہ رہے گا۔ بے مقصد سفر اور فساد پیدا ہوں۔ اپنے بھی پرائے جیسا سلوک کریں گے۔

**اپریل** شروع ماہ میں بگڑے کام بنیں گے اور ترقی ہوگی۔ خاندان میں کوئی منگل کام ہوگا۔ نصف اول ماہ میں امید کے مطابق فائدہ نہ ہونے سے ذہنی پریشانی رہے گی۔ مزاج میں تیزی پیدا ہوگی اور دل میں بُرے بُرے خیالات وسوسے پیدا ہوں گے۔

**مئی** کوشش کرنے پر کامیابی ملے گی۔ کاروباری مسائل کا حل نکلے گا۔ اعلیٰ افسران سے مالی فائدہ اور عزت حاصل ہوگی۔ طلباء کو بے کار کاموں کو چھوڑ کر حصولِ تعلیم پر توجہ مرکوز کرنا چاہیئے۔

---

# بیوپارک جنسوں میں تیزی مندی کے حالات سنہ ۱۹۹۶ء

ذیل میں تجارتی اشیاء خوردنی (جنسوں) کے روزمرہ کے اتار چڑھاؤ کی تفصیل تحریر کی جارہی ہے۔ کسی مخصوص جنس کی خاص رپورٹ اگر آپکو منگوانا ہو ہر ایک جنس کی ماہانہ رپورٹ کی فیس ۲۹۵/- روپے ہوگی۔ جبکہ دو ماہ کی اکٹھی رپورٹ منگوانے کی فیس ۳۷۲/- روپے ہوگی۔ مجوزہ فیس پیشگی منی آرڈر کے ذریعہ وصول ہونے پر ہی رپورٹ تیار کر کے بھیجی جائے گی۔ وی۔پی۔پی نہیں بھیجی جائے گی۔ از پنڈت پنا لال جیوتشی

**جنوری** ۲ر جنوری کو وکری بدھ پوش میں داخل ہوگا۔ اسی دن سورج بدھ میں نصف درجہ کون یتی ہوگا۔ جس سے گیہوں، جو، چنے، سرسوں، کھل، بنولے، تیل و سونے میں تیزی کا رجحان رہے گا۔ لیکن روئی، چاندی میں اتار چڑھاؤ کے بعد تیزی کا رُخ بنے گا۔ تاریخ ۳ر ۴ کو تھوک اور وعدہ مارکٹ میں غیر یقینی صورتحال کے بعد تیزی کا رجحان رہے گا۔ تاریخ ۵ر کو شکر مول نچھتر اور دھن راشی میں داخل ہونے سے گیہوں، جو، چنے، مکی، چاول، سرسوں، بناسپتی اور سونا، چاندی، تمباکو، پیتل وغیرہ دھاتوں میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۷ر کو بدھ پہلے طلوع ہوگا جس سے گیہوں، جو، چنے، روئی، کالی مرچ، السی، سرسوں، بنولے، کھل وغیرہ میں تیزی ہو۔ تاریخ ۸ر سے بدھ مکر راشی میں غروب ہونے سے دالیں وغیرہ مال پنساری و دوسری تجارتی اشیاء میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۱۲ر کو منگل۔ راہو کی درجہ کن یتی کنیا راشی پر ہو رہی ہے۔ جس سے مکی، چاول، گیہوں، تمام اقسام کی دالیں، سرسوں، بناسپتی، مونگ پھلی کھل وغیرہ اشیاء میں اچانک تیزی ہوگی۔ تاریخ ۱۳ر کو سورج مکر راشی میں داخل ہوگا اسی دن بدھ مارگی ہوگا۔ جس سے تل، تیل، السی، چوپائے، جانوروں کا چارہ، چنے، چاندی، باردانہ، سونا وغیرہ میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۱۵ر کو شکر پوش میں آنے سے روئی، تل، تیل، مونگ، مونٹھ، سرسوں میں تیزی و مندہ آنے سے غیر یقینی صورتحال رہے گی۔ لیکن تاریخ ۱۶ر کو شنی۔ کیتو میں درجہ کن یتی ہونے اور تاریخ ۱۷ر سے منگل ہست نچھتر میں آنے سے گیہوں، چنا، ارد، مٹر، گڑ، شکر، کھل، بنولے، سرسوں، ارنڈی، سورج مکھی و دوسری خوردنی اشیاء و تیل کے بھاؤ میں اور پیتل، تانبہ، سونا وغیرہ دھاتوں میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۱۸ر سے ۲۰ر تک مارکٹ میں تیزی کا بول بالا رہے گا۔ (تازہ مشورہ کے لئے ملیں یا خط و کتابت کریں) تاریخ ۲۳ر سے سورج شرون میں آنے سے گیہوں، چاول، روئی، سونا، چاندی، گڑ، چینی و السی میں تیزی ہو۔ تاریخ ۲۴ر کو سورج یورنیس کی یتی سے تمام طرح کی اشیاء میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۲۶ر کو شکر کو اوشا میں آنے سے روئی، سونا، چاندی، گڑ، و چینی میں تیزی و مندہ رہے گی لیکن تاریخ ۲۹ر کو شکر مکر راشی میں آنے سے ہر طرح کے اناجوں دھان اور روئی، کپاس، چنے، چاندی و سونے میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۳۰ر اور ۳۱ر کو بھی تیزی کا ماحول بنا رہے گا۔

**فروری** یکم تاریخ کو شکر۔ نیپچون کی یتی مکر راشی میں ہونے سے ماہ کے آغاز سے ہی اس راشی پر چھ گرہ کا یوگ بھی بنا ہوا ہے۔ تھوک تجارتی اشیاء کی لائن میں اچانک تبدیلی ہونے کی امید ہے۔ لیکن یہ یوگ سونا چاندی و روئی میں طوفانی تیزی کو روکے رکھے گا۔ تاریخ ۲ر کو بدھ۔ اوشا میں آنے سے گیہوں، چنے، جو، گوار، مکا، دھان وغیرہ میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۲ر سے برعکس۔ مکر راشی میں داخل ہونے سے روئی و چاندی میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۴ر کو بدھ مکر میں آنے سے سونا، تانبہ، پیتل، جست، لوہا وغیرہ دھاتوں میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۵ر کو منگل وکری ہو رہا ہے اسی دن سورج دھنشٹھا میں داخل ہوگا۔ سنیچر منگل میں درجہ کن یوگ پہلے مہینہ سے بنا ہوا ہے۔ سیاسی غیر یقینی حالات پیدا ہونے کی وجہ سے حاضر اور وعدہ بازار متاثر ہوئے بغیر نہیں رہے گا۔ گیہوں، جو، چنے، چاول، سرسوں، توری، گڑ، چینی، گھی، روئی، تانبہ، پیتل، سونا، چاندی میں خاص تیزی کے یوگ ہیں۔ تاریخ ۶ر کو گرو۔ شکر کی درجہ کن یتی اور تاریخ ۷ر کو شکر۔ یورنیس کا یوگ سونا، چاندی و روئی میں تیزی و مندہ کے بعد تیزی کریگا تل، تیل و بناسپتی میں بھی تیزی کا رُخ بنے گا۔ تاریخ ۸ر سے ۱۰ر تک اناج و سب طرح کی دالوں میں تیزی کا ماحول بنا رہے گا۔ تاریخ ۱۲ر کو سورج کنبھ راشی میں آنے سے السی، ارنڈی، سرسوں میں مندی کا رجحان ہو اور تل، تیل، گھی، کھل، بنولے و چنے کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ تاریخ ۱۴ر سے شکر۔ دھنشٹھا میں آنے سے چاول، مونگ، مونٹھ، ارد، جوار، روئی، کپاس، سونا و چاندی میں تیزی اور گیہوں و مکا میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۷ر سے ۱۸ر کے درمیان مارکٹ میں خاموشی چھائی رہے گی۔ تاریخ ۱۹ر سے سورج شت بھکا میں آنے سے سرسوں، تل، تیل، روئی، کپاس، ہلدی، لکڑی میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۲۲ر سے شکر۔ کنبھ راشی میں داخل ہو کر سورج کے ساتھ یوگ کرے گا۔ روئی و چاندی میں گھٹا بڑی کے بعد مندہ رہے لیکن سونا، پیتل، لوہا، تانبہ جیسی دھاتوں میں تیزی کا ماحول رہے گا۔ تاریخ ۲۳ر کو بدھ پورب میں غروب ہونے سے اور تاریخ ۲۴ر کو بدھ کنبھ راشی میں آنے سے گیہوں، چنے، چاول، مکا، سرسوں، تیل، سورج مکھی، روئی، کھل، بنولے، پشو چارہ و چوپاؤں میں تیزی ہوگی۔ سونا و چاندی میں گھٹا بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔ تاریخ ۲۷ر کو شکر رات میں اور ۲۸ر کو بدھ شت بھکا میں آنے سے روئی، کپاس، چاول، سونا، چاندی میں تیزی کے جھٹکوں کے بعد اچانک مندی کا جھٹکا دے گا۔ اس لئے بہت سوچ سمجھ کر سودا کریں۔ تازہ تبصرہ حاصل کرنے کے لئے ہم سے مشورہ کر سکتے ہیں۔

**مارچ** تاریخ ۲ر کو بدھ۔ شکر کی درجہ کن یتی ہونے سے تھوک مارکٹ اور شیئر بازار میں کچھ تیزی کا رُخ بنے گا۔ تاریخ ۴ر کو سورج پوربا بھادر میں آنے سے دو ہفتوں کے اندر ہی سونا، تانبہ، سرسوں، چنے، سیسا، پیتل، تل، تیل، گڑ، کھانڈ کے بھاؤ میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۵ر کو شنی اترا بھادر (نم) میں جانے سے چاندی، کیسر، تیل، تلہن کے بھاؤ میں تیزی کی لائن بنے گی۔ تاریخ ۷ر کو بدھ پوربا بھادر میں جانے سے سونا، تانبہ، سیسا وغیرہ دھاتوں اور اناج کے بھاؤں میں گھٹا بڑی کے بعد مندہ آئے گا۔ تاریخ ۹ مارچ کو گرست اودے سورج گرہن کے لگنے سے اناج، گھی، گڑ، کھانڈ، تیل، تلہن وغیرہ کے بھاؤں میں اچھی تیزی کا ماحول بنے گا۔ تاریخ ۱۱ر کو سورج بدھ کی درجہ کن یتی ہونے سے اناج، پشو چارہ، کھل، بنولے، گڑ، جو، گیہوں وغیرہ اناج اور تانبہ، سیسا، لوہا، پیتل، وغیرہ دھاتوں میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۱۲ر کو بدھ۔ مین راشی میں جانے سے گیہوں، روئی، جو، چنے میں گھٹا بڑی اور کھل، بنولے، چوپائے کے بھاؤں میں تیزی ہوگی تاریخ ۱۳ر کو شنی۔ مین راشی میں غروب ہونے سے کستوری، چھوٹی ایلائچی، کالی مرچ

خوشبودار شربت، اناج وغیرہ تیز بھاؤ ہوں گی لیکن سونا، روئی، شیروں اور ارنڈی کے بھاؤ میں کچھ مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۴ کو سورج مین راشی میں، بدھ اور شنی کے ساتھ یوگ کرنے سے اور ۵۴ مہورتی سنکرانتی شکروار کو ہونے سے چنا، جو، چاول، مٹر، گڑ، تل تیل، تلہن، میں تیزی اور روئی، چاندی کے بھاؤوں میں گھٹ بڑی ہوگی۔ تاریخ ۱۷ کو سورج اترابھادر میں آنے سے چینی، گڑ، شکر، چاول، سونے کے بھاؤوں میں تیزی کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۱۸ کو شکر مین راشی میں آنے سے چاندی کے بھاؤوں میں تیزی و مندہ رہے گا لیکن گیہوں، بنولے، روئی، کپاس، سوت، سن وغیرہ میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۲۰ میں چنا، چاول، گیہوں، روئی کپاس اور پیتل، تانبہ، سونے میں مضبوطی بنے گی۔ تاریخ ۲۱ کو بدھ ریوتی میں آنے سے گڑ، تیل، چاندی، میں مندہ اور گیہوں، کیسر، لال چندن، لال مرچ، تانبہ وغیرہ لال رنگ کی اشیاء میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۲۴ کو بھی وکری منگل سنگھ میں آنے سے سونا، تانبہ، السی اور ہر طرح کے لال رنگ کی اشیاء کے بھاؤ تیز رہیں گے۔ تاریخ ۲۴ سے ۲۸ تک تیزی کی لائن گھٹا بڑی کے باوجود قائم رہے گی۔ تاریخ ۲۹ کو بدھ۔ میکھ میں جانے سے تیل، سرسوں، کھانڈ، تیل، تل، جو، مکا کے بھاؤں میں مندہ لیکن سونا، چاندی، موتی میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۳۱ کو سورج اور شکر ریوتی میں آنے سے السی، سرسوں، ارنڈی، لاکھ میں تیزی ہو۔ تاریخ ۳۱ کو سورج شنی کی یتی کیوجہ سے مارکٹ میں تیزی رہے گی۔

## اپریل

ماہ آغاز میں شنی ریوتی میں داخل ہوگا۔ سورج اور شکر پہلے سے ہی ریوتی (مین راشی) میں ہے جس کی وجہ سے اناج، گیہوں، جوار، باجرہ، مونگ، اُرد، سرسوں، ارہر، چنے کے نرخوں میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۲ کو سورج۔ شکر کی درجہ کن یتی ہوگی۔ اسوقت شکر کے غروب ہونے سے چینی، چاول، روئی، کپاس، وغیرہ سفید اشیاء میں تیزی کا رجحان بن سکتا ہے لیکن دوسری تجارتی اشیاء میں گھٹا بڑی کی امید ہے۔ تیزی کا کام کرنے والے تجارتی فوری فائدہ لیں۔ تاریخ ۳ کو وکری منگل پوربا بھادر میں آنے سے تیل، تل، السی، سرسوں کے بھاؤں میں تیزی کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۷ کو سوموتی اماوس ہونے سے تیزی کی جگہ مندہ کی لہر چل پڑے گی۔ روئی، سوت، کپاس، چاندی وغیرہ سفید اشیاء میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۱ کو شکر۔ میکھ راشی میں داخل ہونے سے گیہوں، جو، جوار، باجرہ، روئی، چاندی، سوت کے بھاؤں میں تیزی لیکن السی، سرسوں، تیل کے بھاؤں میں مندہ رہے۔ تاریخ ۱۳ اپریل کو ویشاکھ سنکرانتی ۱۵ مہورتی اور اتوار کی ہونے سے سونا، چاندی، گڑ، چینی، گھی، تیل، کپاس، روئی، گیہوں کے بھاؤوں میں زوردار تیزی آنے کی امید ہے۔ تاریخ ۱۵ کو بدھ وکری ہوگا کھانڈ، بنولے، تل، تیل، گھی، گڑ، شکر اور کپور وغیرہ اشیاء کے نرخ تیز ہوں گے۔ تاریخ ۱۷ کو بدھ میکھ راشی میں غروب ہوگا اور شنی پورب سے طلوع ہونے سے گیہوں، چاول، چنے، سرسوں، السی، کھل، بنولے کے نرخوں میں گھٹا بڑی ہوگی۔ مارکٹ کی حالت غیر یقینی بنی رہے گی۔ اُرد، چنے، لوہا تیز ہوگا۔ تاریخ ۲۲ کو شکر بھرنی اور بدھ اشونی میں جانے سے گیہوں، جو، السی، دھان، روئی، سن، سوت، میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۲۶ سے شکر پچھم میں طلوع ہونے سے گھی، شکر و چینی کے نرخوں میں مندہ ہو لیکن سونا، چاندی، روئی، تل، چاول، اور سورج مکھی کے نرخوں میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۲۷ سے سورج بھرنی میں آنے سے پیتل، تانبہ، سونا، لوہا، چاندی وغیرہ دھاتوں کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ تاریخ ۲۸ سے منگل مارگی ہونے سے تل، تیل، مونگ پھلی و چاول اور ہر طرح کے اناج کے نرخ تیز رہیں گے۔

## مئی

تاریخ ۴ سے شکر کرتکا نچھتر میں داخل ہونے سے گیہوں، چنے چاول اور ہر طرح کی دالیں، روئی، موتی، مانک وغیرہ کے نرخوں میں تیزی ہوگی۔ تاریخ ۳ کو بدھ پورب کی سمت سے طلوع ہوکر گیہوں، چنے، لال مرچ، السی، بنولے و تیلوں میں مضبوطی کی لائن بنے گی۔ اسی دن پنچون کا وکری ہونا بھی وعدہ بازار میں تیزی آنے کی علامت ہے۔ تاریخ ۵ سے شکر۔ برکھ راشی میں آنے گیہوں، چنے، چاول وغیرہ پہلے کی طرح نرخ تیز رہیں گے۔ لیکن روئی، پٹسن و چاندی میں گھٹا بڑی رہے گی۔ تاریخ ۶ کو منگل واسری۔ اماوس ہر طرح کی اشیاء اور اناج میں تیزی کارک ہوگی۔ تاریخ ۸ کو بدھوار کو چندر درشن اور تاریخ ۹ سے بدھ مارگی ہونے سے روئی و چاندی کے بھاؤ پہلے مندے ہوکر بعد میں تیز ہوں گے۔ گیہوں، چنے، گڑ، السی، توری، ارنڈی، گنا، وغیرہ میں تیزی کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۱۱ سے سورج کرتکا میں آنے سے گیہوں، دھان، چنے روئی، کپاس، سونا، چاندی، اسٹیل، پیتل جیسی دھاتوں میں تیزی بنی رہے گی۔ تاریخ ۱۳ کو شکر۔ روہنی میں آکر السی، سرسوں، گھی، تیل، چینی، چاندی، سونے کی قیمت میں گھٹا بڑی رہے گی۔ تاریخ ۱۴ کو جیشٹھ سنکرانتی ویروار کو ۳۰ مہورتی ہے۔ اناج، چنے، سرسوں، چاول، کی قیمت میں کوئی خاص فرق نہیں پڑے گا۔ لیکن سورج پر بدھ کی خاص نظر پڑنے سے سونا، چاندی، تانبہ، پیتل، لوہا وغیرہ میں کچھ تیزی کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۱۴، ۱۵ سے ۲۰ تک بدھ کی سورج پر نظر رہنے سے مارکٹ میں زیادہ تیزی نہیں رہے گی۔ تاریخ ۲۱ کو شام سورج متھن آنے سے تھوک مارکٹ میں کافی گھٹا بڑی ہوگی۔ تاریخ ۲۳ کو منگل اترابھادر میں آنے سے گڑ، کھانڈ، شکر، گیہوں، چاول میں تیزی کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۲۴ کو سورج روہنی و شکر مرگ (۹) میں آنے سے گیہوں، جو، چنا، گڑ، کھانڈ، سرسوں، تل تیل، ارنڈی، السی، کے بھاؤوں میں تیزی و جوار، باجرہ، چاندی کے نرخوں میں تیزی و جوار، باجرہ، چاندی کی قیمتوں میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۲۹ تک مارکٹ میں معمولی تیزی رہے گی۔ تاریخ ۳۰ کو شکر۔ متھن میں آنے سے ارہر، روئی، کپاس، باردانہ، ارنڈی، تیل، سرسوں میں مندے کا ماحول بنے گا۔

## جون

ماہ آغاز سے ہی سورج۔ شکر یوگ ہونے پر بھی ان پر بدھ کی مخصوص نظر رہنے سے تیزی روکے رکھے گا۔ لیکن تاریخ ۳ کو منگل کنیا میں آنے سے سونا، چاندی، السی، لال مرچ وغیرہ لال رنگ کی اشیاء میں تیزی بنے گی۔ سنیچر۔ منگل کے درمیان برابری کا یوگ بنے گا۔ یہ یوگ خاص طور پر تیزی پیدا کرنے والا ہے۔ تاریخ ۴ کو شکر آردرا میں گیہوں، چنے، مکا، چاول میں اچانک اتار چڑھاؤ کرلیگا۔ تاریخ ۵ کو بدھ۔ برکھ میں داخل ہونے سے گیہوں چنے، مٹر، روئی، کپاس، تل، تیل، مونگ پھلی، سورج مکھی کے بھاؤوں میں بہتری ہوگی۔ تاریخ ۶ کو منگل۔ راہو میں درجہ کن یتی ہوگی۔ جس سے گیہوں، سونا، تانبہ، پیتل، پٹسن، لال رنگ کی اشیاء تیز ہوں گی۔ تاریخ ۷ کو سورج مرگشر میں آنے سے ارڈ، گرم مسالے، مونٹھ، مونگ، السی، کے بھاؤوں میں تیزی اور روئی و کپاس میں تیزی و مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۰ سے برہسپتی۔ مکر راشی میں وکری ہوگا۔ جس سے گیہوں، چنے، چاول، السی، گھی، روئی و کپاس میں مندی کا ماحول بنے گا۔ سونا، چاندی، تانبہ، پیتل میں تیزی کا رخ رہیگا تاریخ ۱۱ سے بدھ۔ روہنی میں آنے سے تل، تیل، سرسوں، روئی، کپاس کی قیمتوں میں مضبوطی بنی رہے گی۔ تاریخ ۱۴ کو آساڑھ۔ سنکرانتی سنیچروار کو پڑتی ہے جس سے گیہوں، چاول، مکا، اُرد، مونگ، ارہر، چنے، تل، السی، کھل، بنولے سونا، چاندی، لوہا وغیرہ اشیاء کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ اسی دن بدھ کا جلد غروب ہونا بھی تیزی پیدا کرنے والا ہوگا۔ روئی میں گھٹا۔ بڑی بنی رہے گی۔ تاریخ ۱۷ کو بدھ مارگ میں آنے سے روئی و چاندی میں گھٹا بڑی بنی رہے گی تاریخ ۲۱ کو سورج آردرا میں (سنیچروار) آنے سے السی، ارنڈی، سرسوں، مونگ پھلی، ارڈ، سورج مکھی، سونا، چاندی میں تیزی رہے گی۔

کھل، بنولے، چنا، چاول، روئی و چاندی میں تیزی ہو لیکن سونے میں گھٹا بڑی کا ماحول بنا رہے گا۔ تاریخ ۲۳ کو شکر۔ کرک راشی میں آنے سے تل، تیل، السی، ارنڈی، سرسوں، پشو چارہ میں تیزی اور روئی و چاندی میں گھٹا بڑی کے بعد تیزی ہو۔ تاریخ ۲۴ کو راہو سنگھ میں اور کیتو کنبھ راشی میں داخل ہوں گے۔ ہلدی، کالی مرچ، لال مرچ، مسالوں میں تیزی کا رجحان بنے گا۔ لیکن گیہوں، چنا، چاول، میں تیزی و مندہ کا رخ بنا رہے گا۔ تاریخ ۲۶ کو شکر پکھ میں جانے سے گڑ، کھانڈ، شکر، لاکھ، گھی، میں مندی رہے گی۔ تاریخ ۲۷ کو منگل ہست میں آنے سے گیہوں، چنا، جو، باجرہ، گڑ، کھانڈ، نمک میں تیزی بنے گی۔

## جولائی

تاریخ یکم سے ۴ تک وعدہ بازار میں خاموشی رہے گی۔ تاریخ ۵ کو بدھ کرک میں اور سورج پنربسو میں جانے سے سونا، سرسوں، بنولے، تل، السی، تیل، ارڈ، چینی میں تیزی اور چاندی، روئی میں گھٹا بڑی رہے گی۔ تاریخ ۶ کو بدھ پکھ میں جانے سے سونے میں اچانک مندہ. روئی، چاندی، جواہرات کی قیمتوں میں گھٹا بڑی رہے گی۔ تاریخ ۷ کو شکر اشلیکھا اور بدھ طلوع ہونے سے چاول، گھی، تیل، بنولے، ارنڈی، سرسوں کے بھاؤ تیز ہوں گے۔ تاریخ ۱۰ کو وکری بدھ دھنشٹھا میں جانے سے گیہوں، جو، چنے میں مندہ اور روئی کی قیمتوں میں اتار چڑھاؤ رہے گا۔ تاریخ ۱۴ کو بدھ اشلیکھا میں ہونے سے گڑ، کھانڈ، سرسوں، مونگ، راجماں میں تیزی کا رخ رہیگا۔ تاریخ ۱۶ کو شراون سنکرانتی بدھوار کو ۳۰ مہورتی ہے۔ چاندی، روئی، چاول میں تیزی اور ناریل، سرسوں، چنے، بنولے میں مندہ کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۱۸ کو شکر سنگھ میں آنے سے سونا، تانبہ، گیہوں، لال چندن، لال مرچ وغیرہ لال رنگ کی اشیاء میں تیزی بنے گی۔ چاندی میں مندہ کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۱۹ کو سورج پکھ میں جانے سے سونا، چاندی، تل، تیل، سرسوں، گڑ، باجرہ، سپاری میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۲۲ کو بدھ سنگھ میں جانے سے روئی، چاندی، سونا، چاندی، روئی، تانبہ، اسٹیل میں تیزی لیکن کپور، گڑ، کھانڈ میں مندہ آئیگا۔ تاریخ ۲۳ کو منگل چترا میں آنے سے گیہوں، چنا، چاول، پیتل، تانبہ، سونے میں تیزی کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۲۹ کو شکر پوربا پھالگن میں جانے سے گیہوں، چنا، باجرہ، مونگ، چاول میں مندہ رہے گا۔

## اگست

یکم تاریخ کو ہی شنی وکری ہونے سے گیہوں، السی، لونگ، سپاری، تل، تیل، ہلدی، چاندی، سرسوں میں تیزی ارنڈی، سونا، روئی کے بھاؤوں میں گھٹا بڑی ہو گی۔ تاریخ ۲ کو سورج اشلیکھا اور بدھ پوربا بھادر میں آنے سے سونا، چاندی، السی، ارنڈی، سرسوں، بنولے، لال چندن، راجماں، کشمش، اخروٹ میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۴ کو منگل۔ تلا میں آنے سے باردانہ، گڑ، کھانڈ، سرسوں، روئی، کپاس میں گھٹا بڑی کے بعد مندہ رہے گی۔ تاریخ ۸ کو مارکٹ میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۹ کو شکر۔ اترا بھادر میں آنے سے گیہوں، روئی میں تیزی و سونا، چاندی میں اتار۔ چڑھاؤ رہے گی۔ تاریخ ۱۰ کو شکر۔ راہو کی یتی ہونے سے کھانڈ، روئی وغیرہ سفید اشیاء میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۲ کو شکر۔ کنیا میں جانے سے جو، گیہوں، چینی، پشو چارہ کے بھاؤوں میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۱۵ کو منگل سواتی میں جانے سے لوہے، سیسہ، گیہوں، چنا میں تیزی سونے میں معمولی مندہ اور چاندی، روئی کے بھاؤوں میں اتار۔ چڑھاؤ رہے گی۔ تاریخ ۱۶ کو بھادر پد سنکرانتی سنیچروار ۴۵ مہورتی ہے۔ جس کی وجہ سے سونا، چاندی، گڑ، تل، کھانڈ، سرسوں، تیل السی، ارنڈی اور مرچ میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۸ کو بدھ وکری ہونے سے تانبہ، لوہا، پیتل، میں تیزی اور گیہوں، جو، چنے کے بھاؤوں میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۲۰ کو شکر ہست میں آنے سے سونا، سیسہ، چینی، مٹر، روئی وغیرہ کی قیمتوں میں اتار۔ چڑھاؤ رہے۔ تاریخ ۲۳ تک مارکٹ میں مندہ کا ماحول رہے گا۔ تاریخ ۲۴ سے بدھ غروب ہونے سے روئی میں گھٹا بڑی رہے لیکن چاندی میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۲۵ سے ۲۸ تک بازار میں کافی اتار چڑھاؤ رہے گی۔ سبھی اشیاء میں استحکام رہے گا۔ تاریخ ۲۹ کو بدھ پوربا بھادر میں آنے سے گیہوں، جو، چنا، باجرہ، ہرا چارہ، کھانڈ میں تیزی آئے گی۔ تاریخ ۳۰ کو سورج پوربا پھالگن میں آنے سے سونا، چاندی، چاول، گڑ، کھانڈ، تل، تیل، سرسوں، اونی کپڑے وغیرہ میں تیزی بنے گی۔

## ستمبر

یکم ستمبر کو شکر چترا میں آنے سے سونا، چاندی اور دوسری اشیاء میں خاص طور گھٹا بڑی کا ماحول بنا رہے گا۔ تاریخ ۲ سے ۴ تک مارکٹ خاموش رہے گی۔ تاریخ ۵ کو منگل۔ وشاکھا میں جانے سے روئی کپاس، گیہوں، سوت، سن، راجماں، لال مرچ میں اچھی تیزی رہے گی۔ تاریخ ۶ کو شکر۔ تلا میں آنے سے سونے میں تیزی، چاندی، روئی، چینی کے بھاؤوں میں گھٹا بڑا بنا رہے گا۔ تاریخ ۷ کو بدھ طلوع ہونے سے لال مرچ، جو، چنا، السی بنولے کے بھاؤ میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۰ کو بدھ مارگی ہونے سے اسی دن سورج۔ راہو کی یتی کی وجہ سے چینی، چاول، گڑ میں تیزی کا رخ بنے گا۔ گیہوں، چنا، اناج میں تیزی اور السی، ارنڈی، بنولے، مونگ پھلی اور روئی میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۲ کو شکر سواتی میں آنے سے گیہوں، چنا، مکا، جو، چاندی میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۶ کو اشون سنکرانتی منگلوار ۳۰ مہورتی ہونے سے روئی، سوت، سپاری، ارنڈی، تیل، تل، سرسوں، سونا، چاندی میں تانبہ پیتل میں مندے کا رخ بنے گا۔ تاریخ ۱۷ کو بدھ پوربا پھالگن میں آنے سے گیہوں، جو، چنا، مٹر، باجرہ وغیرہ میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۹ کو منگل برشچک میں داخل ہونے سے سونا، چاندی، روئی اور میوہ بازار میں اچھی تیزی بنے گی تاریخ ۲۴ تک مارکٹ میں اتار چڑھاؤ کے بعد معمولی تیزی رہے گی۔ تاریخ ۲۶ کو سورج ہست میں آنے سے گیہوں، چنا، کپاس، گڑ، چینی، ہلدی، ہینگ نمک، روئی میں تیزی بنی رہے گی۔ تاریخ ۲۷ کو بدھ غروب ہونے اور بدھ راہو کی درجہ کن یتی کی وجہ سے سبھی تجارتی اشیاء میں اتار۔ چڑھاؤ رہے گا۔ تاریخ ۲۸ کو بدھ۔ کنیا میں آنے سے جو، چنا، گیہوں، چینی، سونا تیزی میں رہے گا۔

## اکتوبر

تاریخ ۲ کو شکر۔ برشچک راشی میں جانے سے گیہوں، جو، چنا، ارڈ، مونگ، موٹھ بازار میں مندہ لیکن روئی، السی، چاندی میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۴ کو ہست کا بدھ بازار میں کافی گھٹا بڑی کرے گا۔ تاریخ ۵ کو شکر انورادھا میں آنے سے گڑ، چینی، چاول، نمک، چاندی، روئی میں معمولی گراوٹ کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۶ کو ریوتی کا شنی، سونا، چاندی میں زیادہ تیزی ہونے دیگا۔ تاریخ ۹ کو بدھ مارگی ہونے سے السی، سرسوں، ارنڈی، کھل، بنولے میں تیزی لیکن روئی، چاندی، چاول میں مندہ کرے گا۔ تاریخ ۱۳ کو سورج بدھ کی یتی اور منگل۔ جیشٹھا میں آنے سے چاندی، روئی کے بھاؤوں میں اتار۔ چڑھاؤ کے بعد مندہ کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۱۵ کو بدھ۔ تلا میں اور یورینس مارگی ہونے سے مارکٹ کی لائن میں اچانک تبدیلی آسکتی ہے۔ سونا، گڑ، چینی میں تیزی لیکن چاندی، السی، سرسوں، بنولے، مونگ پھلی، میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۱۷ کو کارتک سنکرانتی شکروار کو ہونے سے السی، گیہوں، سرسوں، تانبہ، چنا، جو میں معمولی تیزی رہے گی۔ تاریخ ۱۸ کو بدھ سواتی میں ہلدی، کپاس، ریشم، کافی، چاول میں مندہ لائے گا۔ تاریخ ۲۴ کو سورج سواتی میں سونا، چاندی، روئی، سوت، کپڑا، گڑ، شکر، بنولے، سپاری، مرچ، کیسر، کپور میں تیزی لائیگا۔ تاریخ ۲۸ کو بدھ وشاکھا اور راہو پوربا پھالگن [illegible]

اور کیتو پوربا بھادر (۱) میں جانے سے روئی، سوت، اناج، چاول چنے میں گراوٹ کا رخ رہے گا۔ تاریخ ۳۰ کو شکر اور ۳۱ کو منگل دھن میں آنے سے روئی، کپاس، سوت، بنولے، چنا، سونے میں تیزی آئے گی

**نومبر** تاریخ ۳۰ اکتوبر سے تیزی تاریخ ۲ تک بنی رہے گی۔ تاریخ ۴ کو بدھ۔ برشچک میں آنے سے سرسوں، تیل، تل اور تمام طرح کے اناجوں میں مندہ رہے گی۔ تاریخ ۹ کو بدھ پچھم سے طلوع ہونے سے چاول دھان، گھی، تیل، بنولے، ارنڈی، سرسوں، چاندی، روئی کے بھاووں میں تیزی بن جائے گی۔ تاریخ ۱۲ کو شکر۔ پوربا پھالگن میں آنے سے اڑد، مونگ، مونٹھ، تل، تیل، سرسوں، نمک میں گھٹا بڑھی کے بعد مندہ آئیگا۔ تاریخ ۱۳ کو بدھ جیشٹھ میں آنے سے گھی، چنا، باجرہ، جوار، گڑ، چینی، چاول میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۶ کو سورج برشچک میں روئیوار میں داخل ہو رہا ہے۔ چنا، کپاس، گڑ، شکر، السی، ریشم، گھی، مکھن، چاندی میں تیزی و مندہ رہے گی۔ تاریخ ۱۸ کو سورج انورادھا میں آنے سے سونے میں مندہ اور گیہوں، السی، سرسوں، مرچ، تل کے بھاووں میں آتار چڑھاؤ رہیگا تاریخ ۲۴ کو بدھ مولا (۱) دھن میں جانے سے سونا، چاندی، روئی، دھان وغیرہ اور چنے میں مندہ رہے گا۔ تاریخ ۲۷ کو شکر اترا پھالگن میں ہونے سے گڑ، کھانڈ، سونا، چاندی، السی، ارنڈی، سرسوں میں گراوٹ کا رجحان رہے گا۔ تاریخ ۱۹ سے ۲۷ تک مارکٹ میں مندہ ہی رہے گا۔ تاریخ ۲۸ کو شنی۔ ریوتی میں آکر گیہوں، اڑد، مونگ، سرسوں، چنے، راجماں میں تیزی کرے گا۔

**دسمبر** تاریخ ۲ کو شکر۔ مکرہ میں اور سورج جیشٹھ میں آنے سے گیہوں جو، چنے، باجرہ، کھل، بنولے، مونگ پھلی، تیل، بناسپتی، سونا، چاندی کے بھاووں میں تیزی ہوگی۔ روئی کپاس میں گھٹا۔ بڑھی کے بعد تیزی ہوگی۔ تاریخ ۴ کو بدھ دھنشٹہ میں آنے سے دھان، جو، چنے میں مندہ روئی میں اتار۔ چڑھاؤ رہے گا۔ تاریخ ۶ کو منگل اترا پھالگن میں آنے سے روئی، گھی، تل، تیل، السی، اڑد، سرسوں، چنے، گیہوں، تانبہ، سونا و چاندی میں تیزی بنی رہے گی۔ تاریخ ۸ کو بدھ۔ دھن راشی میں وکری ہوگا۔ چنے، جو، سرسوں میں مندہ رہے گا۔ لیکن کھل، بنولے تل، تیل، گھی، مونگ پھلی میں تیزی بنے گی۔ تاریخ ۱۰ کو منگل۔ مکرہ راشی میں آکر گرو۔ شکر کے ساتھ میل کرے گا۔ سونا، تانبہ، پیتل، چاندی، السی، سرسوں، گھی وغیرہ خوشبودار اشیاء اور میوہ جات مہنگے ہوں گے۔ تاریخ ۱۱ کو بدھ وکری حالت میں غروب ہونے سے روئی و چاندی میں تیزی رہے گی۔ تاریخ ۱۵ کو پوش۔ سنکرانتی سوموار کو ۴۵ مہورتی ہے۔ گڑ، تل، السی، سرسوں، روئی، کپاس کے ساتھ ساتھ سونا، چاندی میں آتار۔ چڑھاؤ کے بعد تیزی رہے گی۔ تاریخ ۱۷ سے شنی۔ مین راشی میں مارگی ہونے سے مونگ پھلی، تل، سرسوں، اڑد، ہینگ، گیہوں، چنے، چاول وغیرہ میں تیزی کا ماحول بنے گا۔ تاریخ ۱۸ میں وکری بدھ برشچک میں آنے سے سرسوں، السی، تل، بناسپتی میں گھٹا۔ بڑھی ہو۔ تاریخ ۲۲ سے بدھ پہلے طلوع ہونے سے گیہوں چنے، مرچ، کھل، بنولے، السی میں تیزی، سونے و چاندی میں مندہ رہے۔ تاریخ ۲۴ کو منگل شراون میں اور ۲۴ شکر شراون میں آنے سے تجارتی اشیاء میں اتار۔ چڑھاؤ پیدا ہوں گے۔ تاریخ ۲۶ تک ٹھہراؤ رہے گا۔ تاریخ ۲۷ سے شکر وکری ہوگا۔ تاریخ ۲۸ سے سورج پوشا میں ہونے سے گڑ، گیہوں، سرسوں، تل، تیل، چنا، چاول و چاندی میں تیزی رہے گی سوچ سمجھ کر سودا کریں۔

تازہ مشورہ حاصل کرنے کے لئے ۲۵۰ روپے بھیجیں۔ از پنڈت پنالال جیوتشی

## جنتری کا مطالعہ کرنے والوں کو ضروری ہدایات

پروردگار کی نظر عنایت اور مفید عالم جنتری کے قدر دانوں کے مسلسل تعاون سے اس جنتری کو شائع ہوتے ہوئے ایک سو اکیس (۱۲۱) سے زائد ہو چکے ہیں اس جنتری اور پنچانگ ہندی گورمکھی کے قائم کردہ مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور) سے لیکر آج تک کے لمبے عرصہ میں اس جنتری اور دیگر رسالاجات (کتابوں)، کو جو بین الاقوامی شہرت اور مقبولیت حاصل ہوئی ہے وہ قدر دان ناظرین سے پوشیدہ نہیں ہے اس جنتری میں علم جیوتش (نجوم) کے متعلق قیمتی مضامین اور تمام اہم واقعات ایسے عام فہم پیرایہ میں درج ہوتے ہیں جن کے مطالعہ سے بلالحاظ مذہب و ملت ہر شخص یکساں فائدہ اٹھا کر زندگی کے ہر شعبہ میں مفید رہنمائی حاصل کر سکتا ہے۔ ہندوستان کے علاوہ اس کی شہرت اور مقبولیت دن بدن بڑھتی جا رہی ہے۔ ہر سال بے شمار سارٹیفیکیٹ آتے رہتے ہیں۔ اس بڑھتی ہوئی عالمگیر شہرت کو دیکھ کچھ حاسد اور لالچی لوگ ہمارے مضامین کو کاٹ چھانٹ اور توڑ مروڑ کر ٹائیٹل کی ملتی جلتی شکل بنا کر لوگوں کو گمراہ اور مغالطہ میں ڈال رہے ہیں دہلی کی ایک ایسی ہی پبلیکیشن کے خلاف ہم نے کاپی رائٹ حقوق کے مقدمات دائر کر رکھے ہیں۔ لوگوں سے گزارش ہے کہ ایسے دھوکہ باز پبلشرز سے ملتی جلتی جنتری اور پنچانگ خریدنے سے پرہیز کریں اور مفید عالم جنتری (اصلی) خریدنے سے پیشتر صفحہ اول پر پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے ولد پنڈت چونی لال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

۱۔ مفید عالم جنتری میں مہینوں والے صفحوں پر تتھی، نچھتر، یوگ، بھدرا۔ داخلہ راس چندرماں میں گھڑی۔ پل کے ساتھ ساتھ گھنٹہ منٹ (بھارتیہ اسٹنڈرڈ ٹائم) میں بھی درج کر دیئے گئے ہیں۔ اس طرح سے یہ جنتری تمام ہندوستان میں یکساں طور پر مفید تر ثابت ہوگی۔ خیال رہے کہ تتھی نکشتر یوگ کے سامنے جو گھڑی پل یا گھنٹہ منٹ دیئے گئے ہیں وہ تتھی وغیرہ ختم ہونے وقت ہے۔ جیسے مثال کے طور پر اگر ۱۹ جون ۱۹۹۷ء کو 19 جون کے سامنے ۲۶ گھنٹہ ۲۸ منٹ لکھے ہیں تو اس کا مطلب ہوگا کہ 19 جون کو پنچ دشمی تتھی رات ۲ بجکر ۲۸ منٹ تک رہے گی اسی طرح سے نچھتر اور یوگ کا بھی ختم ہونے کا وقت بھی ظاہر کرتے ہیں۔

خیال رہے دن کے بارہ بجے سے دوسرے روز طلوع آفتاب تک کے وقفہ کو بالترتیب ۱۳۔ ۱۴۔ ۱۵۔ اور رات کے بارہ بجے کو ۲۴ کے ہندسہ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ رات ۱۲ بجے کے بعد کے وقت کو ۲۵۔ ۲۶۔ ۲۷ وغیرہ کے ہندسوں میں دیا گیا ہے جیسے رات ایک بجے کو ۲۵ رات دو بجے کو ۲۶ تین بجے کو ۲۷ وغیرہ ہندسوں سے بتلایا گیا ہے۔ کیونکہ بھارتیہ جیوتش شاستر کے مطابق یوم وار کا آغاز طلوع آفتاب سے ہوتا ہے نہ کہ ریلوے ٹائم کے مطابق رات بارہ بجے کے بعد اسی وجہ سے (بھارتیہ دھرم اور جیوتش) دونوں میں طلوع آفتاب سے ۵ منٹ پہلے بھی گزشتہ روز ہی مانا جائیگا داخلہ راس چندرماں کا وقت آغاز گھڑی پل کے علاوہ گھنٹہ منٹوں میں بھی درج ہیں۔ دیگر سیارگان کا داخلہ راسی طلوع۔ غروب سیارگان بھدرا برجن نچھتر وغیرہ سب یو قت گھنٹہ منٹ (اسٹنڈرڈ ٹائم) میں درج کیا گیا ہے۔

طلوع آفتاب جالندھر کے علاوہ مختلف مشہور شہروں کے بھی دیئے گئے ہیں۔ روزانہ گرہ سپشٹ بھارتیہ اسٹنڈرڈ ٹائم صبح ساڑھے پانچ بجے کے دیئے گئے ہیں۔ اس دفعہ لگن دیکھنے کے لئے لگن سارنی جالندھر کی دی گئی ہے اور لگن سارنی کے آخر میں لگن تبدیل کرنے کے لئے جالندھر سے بھارت کے دوسرے شہروں کے لگنوں کا فرق بھی دیا گیا ہے جس سے آپ بھارت کے تمام اہم شہروں کے لگن کا ختم ہونے کا وقت جان سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی خصوصیات موجودہ سال کی جنتری میں آپ حاصل کر کے فائدہ اٹھا سکیں گے۔ آپ ناظرین کے دیگر مشوروں کے ہم منتظر رہیں گے۔

خیر اندیش: پنالال جیوتشی ایم۔ اے

مصنف: مفید عالم جنتری۔ جالندھر فون نمبر ۵۷۹۵۹

وقت وہ آدمی گھبراتا نہیں ہے۔ برہسپتی کشیتر پر دوش رہت ترکون جاتک کو گیت و دیاؤں میں ماہر بناتی ہے۔ سورج کشیتر پر دوش رہت ترکون ہونے پر آدمی کلاکار و ذہین ہوتا ہے اور اسے ہر کام میں کامیابی ملتی ہے بدھ کشیتر پر ترکون ہونے پر آدمی اچھا سائنس داں و بیوپاری ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر ترکون کا نشان ہوتے پر جاتک کلپنا شکتی کا اچھی طرح استعمال کرتا ہے اور وہ بدھی اور کلپنا کے زور سے کامیابی حاصل کرتا ہے۔ وہ ادب سنگیت وغیرہ کا پریمی۔ کوی۔ چترکاری یا کلاکار ( دیکھئے A ) ہوتا ہے۔ گپت ودیا (جیوتش) میں دلچسپی لیتا ہے اور سبھی سے دھن پراپت کرنے والا ہوتا ہے۔

اگر جیون ریکھا پر ترکون ہو تو ایسا شخص دھنوان، سواری و زمین وغیرہ سکھوں سے پری ہوتا ہے اور انسان پرست ہوتا ہے۔

مستک ریکھا پر ترکون ہو تو پتا پرکھوں سے دھن لابھ ہوتا ہے۔ ایسا آدمی اپنی ودیا اور عقل و ہنر کے بل پر دھن اور آمدنی کے ذرائع پیدا کرتا ہے۔

ہردے ریکھا پر ترکون ہو تو ایسا شخص اپنی محنت کے بل پر یا پریمی کی مدد سے زمین سواری۔ دھن وغیرہ سکھوں کو پراپت کرتا ہے۔

بھاگیہ ریکھا پر ترکون ہو تو اچانک دھن پراپتی و لاٹری میں جیتنے کے مواقع پراپت ہوتے ہیں۔ چھوٹا ہو تو کم بڑا ہو تو زیادہ دھن حاصل ہوگا۔

## کراس کے نشان (× × ×)

اگر سورج کے ستھان پر کراس (ضرب) کا نشان ہو تو جاتک دھرماتما اور طرح طرح کی رکاوٹوں کے باوجود شہرت اور کامیابی حاصل کرنے والا ہوتا ہے۔ اگر سورج ریکھا بھی اشبھ ہو کر کراس کے ذریعہ کٹ گئی ہو تو یہ مالی نقصان۔ ناکامیابی اور نراشا کا سوچک ہوتا ہے، اگر کسی عورت کے ہاتھ میں یہ کراس (×) نشان ہو تو ایسی عورت لالچی اور خاوند سے لاتعلق ہونے کے اشارات ہیں۔

منگل کے کشیتر پر کراس کا نشان ہو تو جاتک کرودھی اور غصہ والا ہوتا ہے۔ اور اس کے کئی دشمن ہوتے ہیں۔ دیکھیں شکل نمبر 7۔

اگر منگل کا کشیتر بھی انت ہو تو جاتک خود بھی جھگڑالو، اور اس کو کسی اونچائی یا حادثہ وغیرہ کے کارن چوٹ لگتی ہے۔ اگر منگل کے کشیتر پہلے پر مربع (□) کا نشان ہو تو اس پر دشمنوں کے ذریعے گھاتک حملہ ہو سکتا ہے۔

اگر بدھ پربت پر کراس کا نشان ہو تو جاتک بڑی صحبت کے کارن چالاک۔ چتر اور اپنے کاریہ سدھی کے لئے اچھے برے کا دھیان نہیں رکھتا۔ برہسپتی کے کشیتر پر اگر کراس کا نشان ہو تو جاتک نیک خیال والا اور شادی کے بعد دھن اور عہدہ میں ترقی پاتا ہے۔ کراس کا نشان گورو کشیتر کے درمیانی حصہ میں ہو تو جوانی کے شروع میں اور ترجنی کے مول میں گورو کشیتر پر ہو تو جوانی گزرنے پر جاتک کی قسمت جاگ اٹھتی ہے

شکر کے کشیتر پر کراس (×) کا نشان ہو تو یہ گپت پریم کا اشارہ کرتا ہے ایسے جاتک کو پریم سمبندھ میں کئی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے، کبھی کلنک یا ناکامی بھی ملتی ہے۔ رشتہ داروں سے جھگڑا بھی رہتا ہے۔ شنی کے کشیتر پر کراس کا نشان حادثہ، بیماری یا اچانک موت کا سوچک ہے۔ ایسا جاتک جیوتش کا پریمی گمبھیر اور دھارمک پرکرتی کا ہوتا ہے۔

ہتھیلی کے وسط میں (مستک ریکھا اور جیون ریکھا کے بیچ میں) کراس (×) کا نشان ہونے سے جاتک کم عقل۔ بے ضبط اور حساس سبھاؤ کا ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا کے نیچے کراس (×) کا نشان ہونے سے شروع شروع میں بہت زیادہ جد و جہد اور کشٹ کے اشارے ملتے ہیں۔ بھاگیہ ریکھا پر کراس کا نشان ناموافق پھل دیتا ہے۔ اس ریکھا کے جس حصہ پر ہوگا عمر کے اس حصہ میں آدمی کو مالی نقصان پریشانی اور بھاگیہ میں کئی رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

مستک ریکھا پر کراس کا نشان دماغ اور آنکھوں میں پیڑا ہو۔ مگر بھاگیہ ریکھا کی مدد سے کراس بنا ہو تو شبھ پھل دایک ہوگا۔

## ترشول وچار

ہتھیلی میں کسی بھی پربت (کشیتر) پر ترشول کا نشان ہونا بہت زیادہ نیک (شبھ) مانا گیا ہے۔ اس کشیتر (پربت) کی اونچ نیچ کے آدھار پر اس کے اثر میں کمی آ جاتی ہے۔ بھاگیہ ریکھا اور چندر کشیتر کے وسط میں ترشول کا نشان ہونے سے جاتک دھنوان، دانی، زمین جائیداد اور سواری و سنتان کے سکھوں سے بھرپور ہوتا ہے۔ مستک ریکھا کے وسط میں یہ نشان ہو تو جاتک نامور عقل مند دھرماتما۔ انصاف پسند اور روحانی طبیعت والا ہوتا ہے۔

بندو بھی ہتھیلی میں اپنا اہم مقام رکھتے ہیں۔ سفید بندو ترقی کا سوچک لال بندو بیماری کا سوچک۔ پیلے بندو خون کی کمی کے سوچک ہوتے ہیں گورو پربت پر کالا بندو شادی شدہ جیون کے لئے اشبھ ہوتا ہے۔ شنی پربت پر کالا بندو پریم پکش کے لئے اشبھ ہوتا ہے۔ اور بدنامی ملتی ہے سورج کشیتر پر کالا بندو آنکھوں کی بیماری و سماجی وقار میں کمی کرتا ہے بدھ کشیتر پر کالا بندو بیوپار میں نقصان کا سوچک ہوتا ہے۔ اور وہ دھوکے باز ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر پریم میں ناکامی کا سوچک ہے۔ آدمی کی ڈوبنے سے موت ہوتی ہے۔ ایسے اعصابی و دماغ سمبندھی روگ کا ہوتا ہے۔ شکر کشیتر پر کالا بندو ہونے سے آدمی زیادہ شہوت پرست ہوتا ہے اور اس کے کارن بے عزت بھی ہوتا ہے۔ اسے گپت روگ ہوتا ہے،

